# گرہوں کا داخلہ راس، وکری، مارگی، طلوع، غروب ۲۰۰۰ء

## سورج (Sun)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | جنوری | مکر | ۰۰/۲۳ |
| ۱۳ | فروری | کنبھ | ۰۰/۱۲ |
| ۱۴ | مارچ | مین | ۵۲/۸ |
| ۱۳ | اپریل | میکھ | ۲۲/۱۷ |
| ۱۴ | مئی | برکھ | ۱۵/۱۴ |
| ۱۴ | جون | متھن | ۵۲/۲۰ |
| ۱۶ | جولائی | کرک | ۴۶/۷ |
| ۱۶ | اگست | سنگھ | ۱۳/۱۶ |
| ۱۶ | ستمبر | کنیا | ۱۱/۱۶ |
| ۱۶ | اکتوبر | تلا | ۸/۲۸ |
| ۱۵ | نومبر | برشچک | ۵۴/۲۷ |
| ۱۵ | دسمبر | دھن | ۳۰/۱۸ |

## منگل (Mars)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۴ | فروری | مین | ۴۸/۵ |
| ۱۴ | مارچ | میکھ | ۱۲/۲۳ |
| ۲۵ | اپریل | برکھ | ۵۲/۷ |
| ۷ | جون | متھن | ۲۶/۱۵ |
| ۲۲ | جولائی | کرک | ۷/۲۰ |
| ۷ | ستمبر | سنگھ | ۵۶/۱۲ |
| ۲۵ | اکتوبر | کنیا | ۲۱/۹ |
| ۱۳ | دسمبر | تلا | ۵۱/۱۲ |

## بدھ (Mercury)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | جنوری | مکر | ۱۳/۱۱ |
| یکم | فروری | کنبھ | ۳۳/۲۳ |
| ۲۲ | فروری | وکری | ۵۷/۷ |
| ۱۵ | مارچ | مارگی | ۱۰/۷ |
| ۸ | اپریل | مین | ۱۲/۲۴ |
| ۲۷ | اپریل | میکھ | ۳۴/۵ |
| ۱۱ | مئی | برکھ | ۴۵/۱۶ |
| ۲۶ | مئی | متھن | ۲۰/۱۵ |
| ۲۳ | جون کو | وکری | ۱/۱۷ |
| ۱۸ | جولائی | مارگی | ۳/۷ |
| ۳ | اگست | کرک | ۳۰/۱۸ |
| ۱۹ | اگست | سنگھ | ۱۰/۱۴ |
| ۴ | ستمبر | کنیا | ۳۰/۱۲ |
| ۲۳ | ستمبر | تلا | ۲۹/۲۵ |
| ۱۹ | اکتوبر سے | وکری | ۲۲/۷ |
| ۸ | نومبر کو | مارگی | ۲۳/۸ |
| ۲۹ | نومبر | برشچک | ۵۴/۲۵ |
| ۱۹ | دسمبر | دھن | ۷/۱۰ |

## برہسپت (Jupiter)

۲ جون برکھ میں ۵/۱۹

۳۰ ستمبر کو برہسپت وکری ہوگا اور سال ۲۰۰۰ء کے آخر تک وکری رہیگا۔

## شکر (Venus)

| تاریخ | ماہ | راس | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | جنوری | دھن | ۵۹/۲۴ |
| ۱۳ | فروری | مکر | ۴۰/۱۰ |
| ۸ | مارچ | کنبھ | ۴۶/۱۷ |
| یکم | اپریل | مین | ۴۶/۲۴ |
| ۲۶ | اپریل | میکھ | ۳۶/۸ |
| ۲۰ | مئی | برکھ | ۵۰/۱۷ |
| ۱۳ | جون | متھن | ۴۶/۲۷ |
| ۸ | جولائی | کرک | ۴۱/۱۳ |
| یکم | اگست | سنگھ | ۱۵/۲۳ |
| ۲۶ | اگست | کنیا | ۷/۹ |
| ۱۹ | ستمبر | تلا | ۲۷/۲۰ |
| ۱۴ | اکتوبر | برشچک | ۳۶/۱۰ |
| ۷ | نومبر | دھن | ۱۴/۲۹ |
| ۳ | دسمبر | مکر | ۵۳/۸ |
| ۲۹ | دسمبر | کنبھ | ۲۹/۱۰ |

## سنیچر (Saturn)

۱۲ جنوری سے میکھ میں مارگی ۱۰/۳

۶ جون سے برکھ میں ۵۹/۲۴

۱۲ ستمبر کو شنی وکری ۲۱/۸

دسمبر ۲۰۰۰ء تک وکری ہی رہے گا۔

## راہو (Rahu)

سال کے شروع سے ۲۹ جولائی تک کرک راشی میں۔ ۳۰ جولائی سے سال آخر تک متھن راشی میں ۲۱/۳۸ سے۔

## کیتو (Ketu)

تاریخ ماہ راس گھنٹہ/منٹ

سال کے شروع سے ۲۹ جولائی تک مکر راشی میں گردش کریگا۔ ۳۰ جولائی سے دھن میں ۲۱/۳۸ سے۔

## یورینس (Uranus)

سال بھر مکر راشی میں گردش کریگا۔ ۲۵ مئی کو وکری ہو کر ۲۷ اکتوبر سے اسی راشی میں مارگی ہوگا۔

## نیپچون (Neptue)

یہ گرہ بھی تمام سال مکر راشی میں ہی گردش کریگا ۹ مئی کو وکری ہو کر ۱۶ اکتوبر ۲۰۰۰ء سے اسی راشی میں مارگی ہوگا۔

## پلوٹو (Pluto)

سال بھر برشچک راشی میں گردش کریگا۔ ۹ مئی کو اسی راس میں وکری ہو کر ۱۶ اکتوبر سے مارگی ہوگا۔ ۱۰/۶

## گرہوں کا طلوع غروب

### منگل

یکم مئی مغرب میں غروب ۵۲/۱۳

۲۵ اگست مشرق سے طلوع ۵۰/۲۰

### بدھ

۳ فروری پچھم سے طلوع ۱۳/۵۷

۲۴ فروری پچھم میں غروب ۶/۱۷

۸ مارچ پورب سے طلوع ۱۰/۴۵

۲۷ اپریل پورب میں غروب ۱۵/۲۷

۲۰ مئی پچھم سے طلوع ۱۱/۳۰

۲۸ جون پچھم میں غروب ۱۱/۴۲

۱۵ جولائی مشرق سے طلوع ۱۳/۵۴

۹ اگست مشرق میں غروب ۲۰/۱۸

۵ ستمبر مغرب سے طلوع ۲۷/۳۸

۲۴ اکتوبر مغرب میں غروب ۱۲/۴۵

۵ نومبر مشرق سے طلوع ۵/۲۷

یکم دسمبر مشرق میں غروب ۲۶/۱۵

### برہسپت

۲۷ اپریل مغرب میں غروب ۱۲/۱۸

۲۴ مئی مشرق سے طلوع ۱۳/۳۶

### شکر

۶ مئی مشرق میں غروب ۱۱/۵۱

۱۶ جولائی مغرب میں طلوع ۱۴/۳۸

### سنیچر

۲۳ اپریل پچھم میں غروب ۷/۱۸

۲۸ مئی پورب سے طلوع ۲۰

## گرہوں کا وکری مارگی

### منگل

سال بھر مارگی ہو کر ہی گردش کریگا۔

### بدھ

| تاریخ | ماہ | | گھنٹہ/منٹ |
|---|---|---|---|
| ۲۲ | فروری | وکری | ۷/۵۷ |
| ۱۵ | مارچ | مارگی | ۷/۱۰ |
| ۲۳ | جون | وکری | ۱۷/۱ |
| ۱۸ | جولائی | مارگی | ۷/۳ |
| ۱۹ | اکتوبر | وکری | ۷/۲۲ |
| ۸ | نومبر | مارگی | ۸/۲۴ |

### برہسپت

۳۰ ستمبر وکری ۱۱/۸

سال کے آخر تک (۳۱ دسمبر) مارگی ہوگا

### شکر

سال ۲۰۰۰ء کے دوران مارگی رہیگا۔

### سنیچر

۱۲ جنوری سے وکری

۱۲ ستمبر کو وکری

۳۱ دسمبر ۲۰۰۰ء تک وکری ہی رہیگا۔

### یورینس

۲۵ مئی سے وکری

۲۷ اکتوبر سے مارگی

### نیپچون

۹ مئی سے وکری ۱۳/۱۷

۱۶ اکتوبر (مکر میں) مارگی

### پلوٹو

۱۵ مارچ سے برشچک میں وکری

۲۱ اگست سے اسی راس میں مارگی ہوگا۔

# شنی ساڑھ ستی، ڈھیہ اور پایہ کا بیورہ بابت ۲۰۰۰ء

۵ جون ۲۰۰۰ء تک سنیچر میکھ راشی میں ہی رہیگا۔ اُسکے بعد ۶ جون منگلوار کی اشلیکھا نکشتر و کرک کے چندرماں کے دوران رات ۱۲ بجکر ۵۹ منٹ سے برکھ راشی میں داخل ہوگا۔ سال کے آخر تک شنی اسی راشی گردش کریگا۔ ۱۲ ستمبر سے شنی برکھ راشی میں وکری ہوگا۔

۵ جون ۲۰۰۰ء عیسوی تک جن راشی والوں پر شنی ساڑھ ستی اور ڈھیہ کا خراب اثر چلیگا اُسکا بیورہ ہم گذشتہ سال کی جنتری میں لکھ چکے ہیں یہاں پر ہم مختصر طور پر انکا بیورہ دوبارہ لکھ رہے ہیں۔

۵ جون ۲۰۰۰ء عیسوی تک مین، میکھ، برکھ والے لوگوں کو سنیچر کی ساڑھ ستی کا اثر ابھی رہیگا۔

کنیا اور مکر راشی والوں کی سنیچر کی ڈھیہ کا ناقص اثر ابھی رہیگا۔

**سنیچر کے میکھ راشی کے دوران دیگر راشی والوں پر اس کے اثرات ہو۔ (۵ جون ۲۰۰۰ء تک)**

| میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آمدنی کم اخراجات بڑھیں | گھریلو الجھنیں بنتے کام میں الجھنیں | کسی عزیز کیساتھ ملاقات میں اضافہ | بہت مشکلات گذارے لائق آمدن ہو | جدوجہد کے باوجود دھن لابھ کو موقع | ڈھیہ کے زیر اثر بنتے کاموں میں اڑچنیں | دنیاوی سکھ و ذریعات میں اضافہ خرچ زیادہ | جدوجہد حالات کے باوجود دھن لابھ اچھا | گھریلو اور کاروباری الجھنیں خرچ بڑھے | پریوار کی جانب سے ترقی ہونا خراجات زیادہ | دوڑ دھوپ کے باوجود دھن لابھ | اچھے لوگوں کیساتھ تعلقات اور بھائی چارہ |

سنیچر کی ساڑھ ستی کے زیر اثر مطلع شخص کو گھریلو اور کاروباری اُلجھنیں، اقتصادی پریشانیاں، آمدن تھوڑی اور اخراجات زیادہ ہوں۔ دھن کا نُقصان، جسم کو موت جیسی تکلیف، دشمن کو خوف اور دیگر رکاوٹیں پیدا ہوتی رہتی ہیں۔

سنیچر کی ڈھیہ کے زیر اثر اقتصادی مشکلات کی وجہ گھریلو پریشانیاں، فضول خرچی کلیش، تنگ دستی، بیماری اور فضول کی دوڑ دھوپ زیادہ رہتی ہے۔

## سنیچر کا برکھ راشی میں گردش کے دوران بارہ راشیوں پر اثر (۶ جون سے دسمبر ۲۰۰۰ء تک)

۶ جون سے میکھ، برکھ اور متھن راشی والوں کو سنیچر کی ساڑھ ستی شروع ہوگی۔ تلا اور کنبھ راشی والوں سنیچر کی ڈھیہ کا اثر شروع ہوگا۔

میکھ راشی۔ کو شنی ساڑھ ستی ابھی رہے گی۔ بہت مشکل اور جدوجہد کے بعد ہی گذارے لائق دھن حصول کے ذریعات بنیں گے۔ فضول کی دوڑ دھوپ اور فضول خرچی زیادہ ہو۔ سنیچر کا پایا لوہ ہونے سے حالات کشمکش کن ہونگے۔

برکھ راشی۔ سنیچر لگن میں ہونے سے شنی ساڑھ ستی کا پورا اثر ہوگا۔ بننے کا کام بگڑینگے۔ دھن کا نقصان اور گھریلو الجھنیں بڑھیں گے۔ صحت بھی ٹھیک نہ رہے۔ پایہ تامبہ ہونے گذارے یوگ آمدن کے ذریعہ بنتے رہیں گے۔

متھن راشی۔ اس راشی کو شنی ساڑ ستی شروع ہوگی۔ کنبہ میں دیگر طرح کی پریشانیاں پیدا ہونگی۔ بہت زیادہ محنت کرنے پر بھی آمدن کم اور خرچ زیادہ ہونگے۔ شنی کا پایہ چاندی ہونے سے اچانک دھن لابھ، سواری وغیرہ سہولیا دستیاب ہونگی۔

کرک راشی۔ اچانک دھن لابھ۔ دنیاوی نعمتیں حاصل ہونگی۔ مگر اس راشی پر سنیچر کا پایہ سونا ہونے جدوجہد زیادہ رہے گی۔ دماغی تناؤ اور بدامنی ہوگی۔

سنگھ راشی۔ اس پر راشی پر سنیچر کا ملے جلے اثرات ہونگے۔ کاروبار میں گذارے لائق دھن لابھ ہو مگر اخراجات بھی بہت ہونگے۔ شنی کا پایہ لوہا ہونے سے صحت میں خرابی اور دلی رنجش ہوگی۔ اڑچنوں کے بعد گذارے لائق آمدن ہوگی

کنیا راشی آمدن درمیانہ مگر اخراجات بہت زیادہ ہونگے۔ سنیچر کا پایہ سونا ہونے سے دماغی تناؤ اور کاروبار میں جدوجہد رہیگا۔ کاروبار میں دشمن نقصان پہنچانے کی کوشش کرینگے۔

تُلا راشی۔ کو سنیچر کی ڈھیہ کا نقص اثر شروع ہوگا۔ جسم کو تکلیف، جدید فکرات، کاروبار اور دھن کے مفاد میں رکاوٹیں۔ اور تعلقداروں سے تکرار کے حالات بنیں گے۔ اس راشی تانبہ کا پایا ہونے سے سال کے نصف حصہ میں سواری وغیرہ کے سکھ حاصل ہونگے۔

برشچک راشی۔ شنی کی پوجا رہے گی چاندی کا پایہ ہونے سے کچھ فائیدہ بھی ہوگا۔ بھاگیہ میں ترقی اور اڑچنوں کے بعد منصوبوں میں کامیابی ہوگی۔ صحت میں خرابی اور شروع میں بنتے کاموں میں اڑچنے رہیں۔

دھن راشی۔ والوں کو چھٹے سنیچر کچھ اچھا پھل کریگا۔ گذشتہ کئے گئے کاموں میں کامیابی ملے۔ محنت کے بعد دھن لابھ زمین سواری وغیرہ سکھوں کی حصولی ہوگی۔ دماغی تناؤ بھی رہے۔

مکر راشی۔ سنیچر کا پایہ تانبہ شبھ ہوگا۔ پانچویں میں شنی ہونے سے کچھ جدوجہد کے بعد گذارے لائق دھن لابھ کے موقع ملتے رہیں گے۔ سواری سکھ حاصل ہوگا۔ مگر گھریلو اُلجھنیں بھی رہیں۔

کنبھ راشی۔ اس راشی پر سنیچر کی ڈھیہ کا ناقص اثر رہے گا۔ جس سے کاروبار میں دھن دولت کے متعلق پریشانیاں بڑھیں گی۔ بنتے کاموں میں اڑچنیں ہونگی۔ شنی پایہ سونا ہونے سے گھریلو الجھنیں اور پریشانیاں بھی رہیں کسی عزیز کے ساتھ تناؤ بھی ہو۔

مین راشی۔ سنیچر تیسرے اور پایہ چاندی ہونے سے کچھ بگرے کام بنیں گے غیر ملکوں کے ساتھ رابطہ قائم ہوگا۔ زمین جائداد و سواری وغیرہ کے شبھ حاصل ہونگے۔ گھر میں کوئی مبارک کام انجام ہوگا۔ غیر مُلک میں جانے کے موقعہ ملیں گے۔

سنیچر کے ناقص اثرات۔ کی شانتی کے لئے شنی کے ویدک بیج منتر کی تعداد میں پاٹھ کرنا۔ پاٹھ کے بعد دسواں حصہ منتروں کا ہون کرنا اچھا ہوتا ہے۔

سنیچر وار کے روز برت۔ پست دھان وگیرہ اناج کا دان مچھلیوں کو گندم اُڑد وغیرہ کے آٹے کی گولیاں ڈالنا۔ کالا کپڑا، تل تیل، کالی گائے اور جوں وغیرہ کا دان کرنا، شو مندر میں شو بھگوان کی پوجا کرنا۔ شری ہنومان جی کی پوجا اور خاص کر منگلوار کو شری ہنومان جی کی مورتی پر سندور، تیل چڑھانا۔ چھایا۔پاتر وغیرہ کرنا، شری مہامرتیوں منتر کا پاٹھ کرنا شبھ ہوتا ہے اس کے علاوہ ہمارے آفس سے تیار شدہ شنی کے جنتر بھی ملتے جاتے ہیں۔ جنکی فیس -/151 روپے فی جنتر ہوگی۔

سنیچر کا ویدک منتر اوم شنور دیوی رکھیشٹائے آپو بھونتو پیتائے شم یو ر بھسر ونتونا۔

سنی کا بیج منتر۔اوم پرانگ پرینگ پرونگ سہ شنیہ نمہ۔

## برہسپت کا اچھا/ خراب گوچر کا پھل ۲۰۰۰ء

یکم جون ۲۰۰۰ء تک برہسپت میکھ راشی میں (سنیچر کے ہمرہ) ہی گردش کریگا۔ اسکے بعد ۲ جون ۲۰۰۰ء اماوس تتھی شکروار کوروہنی نچھتر اور برکھ کے چندرماں کے وقت شام ۷ بجکر ۵ منٹ پر برکھ راشی میں گردش کریگا۔ اس دوران ۳۰ ستمبر کو وکری ہوگا سال کے آخر تک برکھ میں وکری ہی رہیگا۔

خیال رہے وکری حالت میں برہسپت اور سنیچر دونوں اہم گرہوں ملک کے سیاسی، بیوپارک، سماجی اور اقتصادی اداروں پر کاص طور پر اتھل پتھل (اتار چڑھاؤ) پیدا ہوتے ہیں۔

میک راشی میں برہسپت کے اثرات کے متعلق گرچہ ہم گذشتہ سال کی مفید عالم جنتری میں درج کر چکے ہیں۔ یہاں پر دوبارہ لکھ رہے ہیں۔

برہسپت گرہ کے ناقص اثر کو دور کرنے کے لئے گرووار کا برت رکھنا، پکھراج دھارن کرن، میتھے پیلے چاول اور پیلے کپڑے کا دان چنے کے دال کانسہ کی کٹوری۔ شکر، کیلے، لڈو وغیرہ کا دان ار برہسپت کے بیج منتر یا گورو گا تری منتر کا جاپ ۱۹ ہزار کی تعداد میں مبارک ہوگا۔

برہسپ کا بیج منتر۔ اوم گراہم گریم گروم سیہ گوروئے نمہ

## راہو کیتو کا گوچر پھل ۲۰۰۰ء

۲۹ جولائی ۲۰۰۰ء تک راہو کرک راشی میں اور کیتو مکر راشی میں ہی گردش کریں گے۔ تاریخ ۳۰ جولائی اتوار کو پکھ نچھتر کے وقت رات ۹ بجکر ۳۸ منٹ پر راہو متھن راشی میں اور کیتو دھن راشی میں گردش کریں گے۔

متھن راشی کے راہو اور دھن نے کیتو کا دیگر راشیوں پر اثر

راہو کے ناقص اثر کو دور کرنے کے لئے تل تیل، بھورے رنگ کا کپڑا کمبل ناریل، ست ناجا، سپت دھانیہ کالے پھول، لوہے کا برتن کا دان اور پرندوں کو باجرا وغیرہ ڈالنا مبارک ہوتا۔

اپائے کرنے سے پہلے اپنی جنم پتری کسی یوگ جیوتشی (نجومی) کو دکھا لینی چاہیے۔ اسکے علاوہ راہو کے بیج منتر اوم بھرام بھریم بھروم سیہ راہوے نمہ منتر کا ۱۷ ہزار کی تعداد میں جاپ کرنا چاہیے۔

کیتو کی شانتی کے لئے اوم سرام سریم سروم سیہ کیتوے نمہ جنتر کا ۱۷ ہزار کی تعداد میں جپ شری گنیشا شو کر کا پاٹھ سپت دھانیہ لوہے کا چاکو۔ رنگ دار، تیل تانبا کا برتن وغیرہ کا دان کریں۔ دیگر شانتی کے لئے جنم پتری سے مشورہ کریں۔ خیر اندیش پنڈت پنالال جیوتشی

## میکھ راشی میں برہسپت کا اچھا بُرا اثر (یکم جون ۲۰۰۰ء تک)

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل اثرات | آمدنی کم اور اخراجات زیادہ | گھریلو الجھنیں دماغی تناؤ | دھن لابھ سواری سکھ | کاروباری پریشانی خرچ زیادہ | ترقی اور دھن لابھ | دماغی تناؤ اڑچنیں گھریلو الجھنیں | سواری سکھ خرچ زیادہ | آمدنی کم اخراجات بڑھیں گے | گھریلو خوشی ملے گی | کاروبار میں پریشانیاں | دھرم کرم کی توجہ بڑھے | آمدنی کے ذریعات بڑھیں |

## برکھ راشی میں برہپست کا گوچر پھل (۲ جون سے سال کے آخر تک)

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل | اچانک دھن لابھ سکھ کے ذریعات بڑھیں | گھریلو کارو باری الجھنیں | دھن لابھ ترقی | گھریلو تناؤ خرچ بڑھیں | گھریلو خوشی مالی لابھ | مالی نقصان دماغی تناؤ بڑھے | گھریلو سنگھ کسی سے ملاقات ہو | آمدنی میں کمی فضول خرچی بڑھے | اچانک مالی فائیدہ | مالی پریشانی گھریلو اُلجھنیں بڑھیں | کوئی مبارک کام ہو | آمدنی اور خرچ بڑھیں |

## راہو کا متھن راشی میں گوچر پھل ۲۰۰۰ء

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل اثرات | کاروبار میں محنت کرنے پر بھی آمدنی کم گھریلو الجھنیں | آمدنی کم اور خرچ زیادہ فضول دوڑ دھوپ | منصوبوں میں کامیابی کسی عزیز دوست سے ملاقات | بہت زیادہ مشقت کے بعد گذارے لائق روزی حاصل | کاروبار میں دھن کا نقصان نزدیکی لوگوں سے تکرار | بہت زیادہ محنت کرنے پر بھی آمدنی میں اضافہ نہیں | خاص کوشش کرنے سے سوچی ہوئی اسکیموں میں کامیابی | کسی عزیز کی مدد سے بگڑا کام بنے سواری کا سکھ حاصل ہو | کوشش کرنے پر گذارے لائق روزی حاصل رہے | گھریلو کاروباری الجھنوں میں اضافہ کام بگڑیں | سواری کا سکھ ملے کسی نزدیکی دوست کیساتھ تکرار | آمدنی کے ذریعوں میں اضافہ ہو |

## کیتو کا راشی میں اچھا بُرا پھل ۲۰۰۰ء

| راشی | میکھ | برکھ | متھن | کرک | سنگھ | کنیا | تلا | برشچک | دھن | مکر | کنبھ | مین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل اثرات | بہت کشمکش کے بعد سکھ کے ذریعات میں اضافہ | گھر میں کوئی مبارک کام ہو خرچ میں زیادتی | جسم کو تکلیف کسی عزیز کی طرف سے دھوکہ ملے | دھن کا نقصان اور گھریلو فکریں زیادہ ہیں | پریوار کی طرف سے فکر رہے کاموں میں رکاوٹ | کافی کوشش کے بعد گذارے لائق روزی ملے | دھن لابھ مدھم کسی عزیز کے ساتھ تکرار | گھریلو کلیش کی وجہ سے پریشانی | جدو جہد کے بعد دلی مراد حاصل ہوں کامیابی ملے | بہت کوشش کرنے پر بھی لابھ کم اور خرچ زیادہ | کاروبار میں رکاوٹیں دھن کی تنگی و پریشانی رہے | آمدن کم اور فضول خرچی میں اضافہ |

# جنتری کا مطالعہ کرنے والوں کو ضروری ہدایات

پروردگار کی نظر و عنایت اور مفید عالم جنتری کے قدردانوں کے مسلسل تعاون سے اس جنتری کو شائع ہوتے ہوئے ایک سو پچیس (۱۲۵) سے زائد ہو چکے ہیں اس جنتری اور پنچانگ ہندی گورمکھی کے قائم کردہ مشہور عالم پنڈت دیوی دیال (لاہور) سے لیکر آج تک کے لمبے عرصہ میں اس جنتری اور دیگر رسالہ جات (کتابوں) کو جو بین الاقوامی شہرت اور مقبولیت حاصل ہو چکی ہے وہ قدردانوں سے پوشیدہ نہیں ہے اس جنتری میں علم جوتش (نجوم) کے متعلق قیمتی مضامین اور تمام اہم واقعات ایسے عام فہم پرائے میں درج ہوتے ہیں جن کے مطالعہ سے بلالحاظ مذہب و ملت ہر شخص یکساں فائدہ اُٹھا کر زندگی کے ہر شعبہ میں مفید رہنمائی حاصل کر سکتا ہے ہندوستان کے علاوہ وہ اس کی شہرت اور مقبولیت دن بدن بڑھتی جا رہی ہے۔ ہر سال بے شمار سارٹیفکیٹ آتے رہتے ہیں۔ اس بڑھتی ہوئی عالمگیر شہرت کو دیکھ کر حاسد اور لالچی لوگ ہمارے مضامین کو کاٹ چھانٹ اور توڑ مروڑ کر ٹائٹل کی ملتی جلتی شکل بنا کر لوگوں کو گمراہ اور مغالطہ میں ڈال رہے ہیں۔ دہلی کی ایک ایسی ہی پرکاش کے خلاف ہم نے کاپی رائٹ حقوق کے مقدمات دائر کر رکھیں ہیں۔ لوگوں سے گذارش ہے کہ ایسے دھوکہ باز پبلشیرز سے ملتی جلتی جنتری اور پنچانگ خریدنے سے پرہیز کریں اور مفید عالم جنتری (اصلی) خریدنے سے پیشتر صفحہ اور پر پنڈت پنالال جیوتشی ایم اے پنڈت چونی لال جیوتشی کا نام اور فوٹو ضرور دیکھ لیا کریں۔

☆ مفید عالم جنتری میں مہینوں والے صفحوں پر، تتھی، نچھتر یوگ بھدرا، داخلہ راس چندرما میں گھڑی پل کے ساتھ ساتھ گھنٹہ منٹ (بھارتیہ اسٹنڈرڈ ٹائم) میں بھی درج کر دیئے گئے ہیں۔ اس طرح سے یہ جنتری تمام ہندوستان میں یکساں طور پر مفید تر ثابت ہوگی۔ خیال رہے کہ تتھی نکشتر یوگ کے سامنے جو گھڑی پل یا گھنٹہ منٹ دیئے گئے ہیں وہ تتھی وغیرہ ختم ہونے وقت ہے۔ جیسے مثال کے طور پر ۱۰ ستمبر ۲۰۰۰ء کو دوادشی کے آگے گھنٹہ منٹ کے نیچے ۲۰/۵۰ لکھا ہے اسکا مطلب یہ ہے کہ ۱۰ ستمبر ۲۰۰۰ کو دوادشی تتھی رات ۸ بجکر ۵۰ منٹ تک ہوگی اس کے بعد تر ودشی شروع ہو جائیگی۔ ۱۳ ستمبر پورنماشی کے آگے ۲۵/۷ گھنٹہ منٹ لکھے ہیں۔ اس کا مطلب ہوا کہ ۱۳ تاریخ کی رات ۱ بجکر ۷ منٹ تک پورنماشی ہوگی۔ اسی طرح سے نچھتر وغیرہ۔

☆ خیال رہے دن کے بارہ بجے سے دوسرے روز طلوع آفتاب تک کے وقفہ کو بالترتیب ۱۳۔ ۱۴۔ ۱۵۔ ۱۶ وغیرہ لکھا گیا ہے۔ یعنی شام کے چھ بجے کو ۱۸ لکھا گیا ہے۔ رات ۱۲ بجے کے بعد کے وقت کو ۲۵۔ ۲۶۔ ۲۷ وغیرہ کے ہندسوں میں دیا گیا ہے جیسے رات ایک بجے کو ۲۵ رات دو بجے کو ۲۶، تین بجے کو ۲۷ وغیرہ ہندسوا سے بتلایا گیا ہے۔ کیونکہ بھارتیہ جیوتشی شاستر کے مطابق یوم وار کا آغاز طلوع آفتاب سے ہوتا ہے۔

☆ داخلہ راس چندرماں اور دوسرے گرہوں کا داخلہ راس بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم گھنٹہ منٹ میں دیا گیا ہے۔ دیگر ستارگان کا داخلہ راس طلوع۔ غروب سیارگان بھدرا بر چرن نچھتر بھی سب بوقت گھنٹہ منٹ (اسٹنڈرڈ ٹائم) میں درج کیا گیا ہے۔

☆ طلوع آفتاب جالندھر کے علاوہ مختلف مشہور شہروں کے بھی دیئے گئے ہیں۔ روزانہ گرہ سپشٹ بھارتیہ اسٹینڈرڈ ٹائم صبح ساڑھے پانچ بجے کے دیئے گئے ہیں۔

☆ لگن دیکھنے کے لئے لگن سارنی جالندھر کی دی گئی ہے اور لگن سارنی کے نیچے میں لگن تبدیل کرنے کے لئے جالندھر سے بھارت کے دوسرے شہروں کے لگنوں کا فرق بھی دیا گیا ہے۔ جسکی مدد سے آپ بھارت کے تمام شہروں کے لگن کا ختم ہونے کا وقت جان سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ اور بھی بہت سی خصوصیات موجود سال کی جنتری میں آپ حاصل کر کے فائدہ اُٹھا سکیں گے۔ آپ کے مشورات کے ہم منتظر رہیں گے۔

خیر اندیش۔ پنالال جیوتشی ایم۔ اے۔ مصنف: مفید عالم جنتری۔ جالندھر فون نمبر ۵۷۹۵۹

## شری مد بھگوت گیتا کشور داس کرشن

اس میں گیتا کے پورے اٹھارہ ادھیائے مہاتم سہت لکھے گئے ہیں بھگوان شری کرشن نے جو اپدیش دیئے اس کو پیار سے لکھا گیا ہے۔ شری مد بھگوت گیتا حقیقی زندگی اور رُوحانی زندگی کا صحیح سبق اور سچا راستہ بتانے والا نایاب آئینہ ہی جس کے اصولوں کے اپنا کر ہر شخص اپنی زندگی کو سندھار سکتا ہے۔ قیمت صرف ۵۰ روپے

## مکمل بڑی جنم پتری

اپنی زندگی سے متعلق ماضی، حال اور مستقبل کے حالات اور زندگی کے اہم واقعات جاننے کے لئے صحیح طریقہ سے شدھ جنم پتری کا لازمی ہے ہمارے جیوتش دفتر میں مع تفصیل مکمل جنم پتری، برس پھل لڑکے لڑکی کی جنم پتریوں کا میلان تگ وغیرہ بننے کا طریقہ جیوتش شاستر کے مطابق تسلی بخش طریقہ سے بتائے جاتے ہیں۔ شدھ جنم پتری بنوانے کے لئے اپنی جنم تاریخ سن، ماہ، والد، دادا کا نام اور کاروبار کا حوالہ دیتے ہوئے اپنی زندگی کے اہم سوال اپنے خط میں ضروری لکھیں بہتر رہے گا۔

مکمل بڑی جنم پتری کی فیس 501 سے 1100 روپے، ڈاک خرچ 25 روپے غیر ممالک کے لئے Pound. 25/

**جنرل بک ڈپو** اڈا ہوشیار پور جالندھر-144008

## دھرم اور جیوتش کی کتابیں وی پی سے منگوائیں

| نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|
| یوگ وششٹھ بڑا ہندی | 450.00 | آئینہ قسمت حصہ دوم | 200.00 |
| تلسی رامائن اُردو بڑی | 225.00 | آئینہ قسمت حصہ چہارم | 200.00 |
| بالمیک رامائن اُردو بڑی | 225.00 | یوگ آسن پرانایام | 35.00 |
| شری مد بھاگوت (سکھ ساگر اردو) | 225.00 | آئینہ فلک تیزی و مندی | 60.00 |
| شری شو مہاپران اردو بڑا | 225.00 | علم ہست ریکھا (سامدرک) | 50.00 |
| قرآن شریف بڑا | 225.00 | مشیہ زندگی کا رہسیہ | 40.00 |
| گرڑ پران | 30.00 | شری لکشمی درگا پاٹھ | 35.00 |
| شری مد بھگوت گیتا | 75.00 | گرڑ پران خورد اردو | 35.00 |
| گیتا جناب دل محمد صاحب | 60.00 | آئینہ قسمت حصہ اول | 200.00 |
| جپ جی سکھ منی صاحب دل محمد | 60.00 | لال کتاب اُردو (فوٹو اسٹیٹ) | 500.00 |
| مہابھارت بڑا | 225.00 | لال کتاب ہندی ترجمہ | 500.00 |
| پریم ساگر اردو | 90.00 | آئینہ فلک | 60.00 |
| امرت ساگر کلاں | 115.00 | لکشمی شکتی، سندر کانڈ | 40.00 |

ڈاک خرچ الگ ہوگا۔ پوری رقم پیشگی روانہ کریں۔

**جنرل بک ڈپو** اڈا ہوشیار پور جالندھر-144008

# گرہوں کی بناپر آئیندہ برس کی چند اہم پیشن گوئیاں ۲۰۰۰ء

- سمت کے بادشاہ بدھ اور وزیر برہسپت کے زیر اثر سال کے دوران وکالت پیشہ لوگ، پبلشرز، کتب فروش، ٹیکنکل کام کرنے والے عالم فاضل زمیندار، حکمت پیشہ لوگ، اناج پھلوں کے بیوپاری، لیکھا جوکھا (ایکاؤنٹس) نجوم، حکمت پیشہ ڈاکٹر انجینئر، کمپیوٹرز (Computers) سے تعلق رکھنے والے اونچے علم والے پروفیسر وغیرہ عالم لوگ خصوصی طور پر فائیدہ مند رہیں گے۔
- وزیر برہسپت کے زیر اثر دھرم گورو جوتش، آیوروید، روحانی وگیان، علم اور گیان سے تعلق رکھنے والے مدبران لوگوں کی اہمیت بڑھیگی۔
- جگت لگن داخلہ نیا سال کی کنڈلی میں کال سرپ یوگ کے زیر اثر پاکستان، افغانستان بنگلہ دیش، انڈونیشیا وغیرہ ملکوں میں حکومت میں اہم تبدیلیاں۔ سیاسی ٹکراؤ اقتصادی سنکٹ دہشت گردی کی وارداتیں زیادہ ہوں گی۔
- دِلی مدھیہ پردیش، راجستھان، بہار اڑیسہ ہماچل وغیرہ صوبوں میں بھاجپا کا وقار بڑھیگا۔ جبکہ پنجاب کرناٹک اترپردیش کیرل، آسام وغیرہ صوبوں میں کانگریس کی اہمیت بڑھیگی۔
- ۱۳ اکتوبر ۱۹۹۹ء کی سپتھ کالین (وقت عہدہ) کنڈلی میں پڑے گرہوں کے مطابق سال کے مارچ سے مئی ۲۰۰۰ء اور اکتوبر سے دسمبر ۲۰۰۰ء ماہ تک بھاجپا گٹھ بندھن سرکار کے لئے خاص جدوجہد اور چنوتیوں سے بھرے ہوں گے۔
- پاکستان نظام میں زبردست تبدیلیاں نمایاں ہوں گی۔ نواز شریف حکومت کا تختہ گرنا اور اس کے خلاف قوم سے غداری کے الزامات عائد ہونگے
- ہاڑھ ماہ (۱۷جون سے ۱۶جولائی) سیلاب۔ طوفان وغیرہ سے تباہی۔ اور جانی ومالی نقصانات ہونے کا اندیشہ ہے۔

## علم نجوم یعنی جیوتشی

ہزاروں سال پہلے جب آدمی نے آج کل کے سائنسی دور کے الیکٹرانک ہتھیاروں کا تصور بھی نہیں کیا تھا کہ ہمارے قدیم (پراچین) عظیم بزرگوں نے اپنی روحانی طاقتوں کی بدولت یہ علم حاصل کر لیا تھا کہ دنیا میں ہونے والے ہر واقعہ کے ساتھ آسمانی گرہوں کا کوئی گہرہ تعلق ضرور ہے۔ انہوں نے اپنی اندرونی روحانی طاقت کے ذریعہ انسان اور خدائی رشتوں (ذرے اور کائنات کے رشتے) کو محسوس کر لیا تھا۔ اسی وجہ سے رگ وید۔ اتھر وید۔ سام وید وغیرہ پراچین عالمی گرنتھوں میں جیوتش شاستر کو اہم مقام حاصل تھا۔ جیوتش شاستر کو اہم مقام حاصل تھا۔ جیوتش کے بغیر کوئی بھی دھارمک کرم کانڈ۔ انوسٹھان سدھ (کامیاب) نہیں مانا جاتا تھا۔

پرم پرماتما کی عظیم عنایت سے "مفید عالم جنتری" کو شائع ہوتے ہوئے آئندہ برس 125 سال ہو جائیں گے۔ اس جنتری کے رہنمائی بانی مشہور عالم پنڈت دیوی دیال (لاہور والے) سے لے کے آج تک کے عرصہ میں ہماری جنتری اور دوسری اشاعتوں کو جو ملکی اور غیر ملکی شہرت حاصل ہوئی ہے وہ اس جنتری کے قدردانوں سے پوشیدہ نہیں ہے۔ مفید عالم جنتری ہندی، اردو، پنجابی وغیرہ اشاعتوں کی عالمگیر شہرت کو دیکھ کر کچھ حاسد اور لالچی پبلشرز اس جنتری سے ملتا جلتا ٹائٹل رکھ کر اور ہمارے میٹر کو کانٹ چھانٹ کر چھاپ رہے ہیں۔ اس طرح سے مفید عالم جنتری کے شائقین کو دھوکہ دیتے ہیں۔ ہم لوگ خبردار کرتے ہیں کہ جنتری کے سرورق پر مصنف پنڈت پنالال جیوتشی کا نام اور فوٹو ضرور دیکھ لیا کریں۔

ناظرین کو مطلع کیا جاتا ہے کہ سال 1998ء سے مفید عالم جنتری تو گرمکھی میں بھی شائع کیا جارہا ہے۔ اسکے سمپادک میرے ہونہار پتر پنڈت دیپک شرمابی۔ اے۔ ایل۔ ایل۔ بی۔ اور پنج شرما ہیں۔

ایشور کی کرپا سے گذشتہ سالوں کی بہت سی ہماری پیشین گوئیاں جو کہ بھاگ اور مفید عالم جنتری میں شائع ہوئی تھیں ہو بہو درست ثابت ہوئی ہیں۔

مثال کے طور پر کچھ واقعہ کا اہم بیان کرتے ہیں۔

بھارت کا آزاد ہونا۔ بنگلہ دیش کی صورت میں پاکستان کی تقسیم ہونا۔ کانگریس (آئی) کی شکست۔ جنتا پارٹی کا وجود میں آنا اور پھر اس کا ٹوٹنا۔ کانگرس پارٹی کا دوبارہ اقتدار میں آنا۔ وزیر اعظم شریمتی اندرا گاندھی کی اچانک موت۔ ۱۹۸۸ء کی جنتری، صفحہ نمبر ۲۳ کالم نمبر ۲ پاکستان کے صدر مملکت ضیاء الحق کی موت کے بارے میں پڑھیں۔ سابق وزیر اعظم راجیو گاندھی کی وفات وغیرہ (۱۹۹۴ء کی جنتری صفحہ ۲۱ پر)۔ اترپردیش میں موجودہ سرکار کا گرنا ۱۹۹۵ء جنتری ۱۹۹۶ء میں مرکزی سرکار کی تبدیلی کے نمایاں آثار ہیں۔ سیاسی ماحول خراب رہنے اور بھارتیہ جنتا پارٹی کی ایک نمایاں پارٹی کے طور پر ابھر کر آنا اور مرکز میں مختلف پارٹیوں کا ایک گٹھ بندن سرکار بننا (صفحہ ۱۹) سال ۱۹۹۵ء میں مرکزی سرکار کا سیاسی ماحول غیر یقینی بنے رہنے۔ پاکستان میں بے نظیر سرکار کا ٹوٹنا (صفحہ ۲۳۔ ۲۲) ۱۹۹۸ء کے جنتری کے صفحہ ۲۰ پر دیکھیں کہ سال کے شروع کے تین مہینوں میں اہم سیاسی تبدیلیاں ہوں گی۔

اس سلسلے میں ہمیں بہت سے مبارک باد کے خطوط مل رہے ہیں۔ جن کے لئے ہم اپنے قدردانوں کے تہہ دل سے شکر گزار ہوں۔

سال ۱۹۹۸ء کی جنتری کے صفحہ ۲۰ پر گجرال سرکار اور سیاسی ماحول کے بارمیں کی گئی پیشین گوئی پڑھیں۔ "۱۲ فروری سے ۱۳ اپریل ۱۹۹۸ء تک چتر گرہی اور پنچ گرہی یوگ اور چیتر (مارچ۔ اپریل سے کھپر یوگ بننے سے سال کے آغاز سے اپریل ۹۸ تک بھارت کا سیاسی ماحول غیر یقینی، غیر مستحکم، اور اندیشوں میں گھرا رہے گا۔

پڑھیں صفحہ ۲۰ پر "مارچ ۱۹۹۸ء کے بعد مورچہ سرکار کا چلنا مشکل لگتا ہے۔ نیز سال کے شروع حصہ میں بھی جی ٹوٹنے کے آثار ہیں۔ ایسے یوگ بتاتے ہیں۔

۱۹۹۹ء کی مفید عالم جنتری کے صفحہ ۲۱ اور ۲۲ پر صاف طور پر پڑھیں کہ جون ۹۹ تک سال کے نصف حصہ میں بھاجپا گٹھ بندن سرکار کے زبردست یوگ ہیں۔ اور بھارتی حکومت میں اہم تبدیلیاں دیکھنے کو ملیں گے۔

صفحہ ۲۰ کالم I پر صاف طور پر دیکھیں بھارت پاکستان ملکوں کی سرحدوں پر زبردست گولہ باری کی خبریں ملیں گی۔ ان ملکوں میں سرکار بدلنے کے خاص یوگ ملتے ہیں۔ (جیسا کہ کشمیر کارگل میں جنگ کے بعد دونوں ملکوں (بھارت اور پاکستان) میں حکومتیں بدلیں۔

## گرہوں کی آکاشی کونسل اور اُسکا ثمرہ بابت ۲۰۰۰ء

۲۰۰۰ء (بکرمی سمت ۲۰۵۷) میں گرہوں کی آکاشی کونسل کے دس عہدے داروں میں سے سات عہدے شبھ (نیک) گرہوں کو اور باقی تین عہدہ ناقص گرہوں کو حاصل ہوئے ہیں۔ بادشاہ کا اہم عہدہ غیرہ یقینی گرہ بدھ کو حاصل ہوا ہے۔ اس کے علاوہ برکھا پھلوں اور فوجوں کے ادھیکار (عہدے) بھی بدھ کو ملے ہیں۔ وزیر کا اہم عہدہ نیک اور مدبر گرہ برہسپت کو حاصل ہوا ہے۔ فصلوں کا ادھیکار سورج دیوتا کو دھان کا شکر کو، رسوں کا چندرماں کو اور دھاتوں خزانہ کے عہدہ کرور (ناقص) گرہ سنیچر کو حاصل ہوئے ہیں۔

گرہوں کی موجودہ تقسیم کے زیر اثر آئندہ سال میں مصنف وکیل، ججوں، پبلشرز علم سے واسطہ رکھنے والے لوگ، ٹیکنیکل کام کرنے والے، زمیندار۔ حکمت پیشہ لوگ، اناج اور پھلوں کے بیوپاری، لیکھا جوکھا (Accounts) کا کام کرنے والے۔ جیوتشی، کسی خاص ادارے میں مہارت رکھنے والے ڈاکٹر، انجینئر (Specialists) کمپوٹر (Computer) سے تعلق رکھنے والے لوگ خاص طور پر فائیدہ مند رہیں گے۔ سیاسی، سماجی اور اقتصادی۔ سبھی اداروں میں چالاکیوں کوٹ نیتیوں کا زیادہ استعمال ہونے لگے گا۔ دنیاوی سکھ سہولتوں میں بلی زبر ترقی ہوگی۔

فصلوں کا مالک سورج ہونے سے گندم دھان، گنے کی پیداوار کم ہونے سے اناج کی قیمتوں میں زبردست تیزی ہوگی۔

دھاتوں اور دولت کا مالک سنیچر ہونے سے عام لوگوں کے پاس دھن دولت اور آمدن کے ذریعات کی کمی رہے۔ منتری برہسپت کے زیر اثر دنیا میں دھارمک جشن اور امن وامان کے معاہدے زیادہ ہوں گے۔ مگر سنیچر کے زیر اثر چھوٹے طبقہ کے بیوپاری دھن کی تنگی کے شکار ہوسکے۔ شدت کی مہنگائی کی وجہ سے عام لوگ پریشان اور دُکھی ہوں گے۔ دماغی بیماریاں پیٹ کی خرابی اور چمڑی کی بیماریاں زیادہ ہوں گی۔

سونا، چاندی، لوہا، تانبا، جس، پیتل سٹیل وغیرہ دھاتوں کے نرخ اور بھی زیادہ تیز بھاؤ ہونگے۔

## کنڈلی داخلہ نیا سال۔ جگت لگن اور دنیا کے حالات ۲۰۰۰ء

کنڈلی داخلہ نیا سال

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | ۷ | |
| کیتو ۱۰ | ۸ | ۶ |
| ۱۱ بدھ | ۵ | |
| ۱۲ سورج چندر شکر | ۲ | راہو ۴ |
| شنی ۱ منگل برہسپت | ۳ | |

بکرمی ۲۰۵۷ (۲۰۰۰ء) سے نیا سمت چیت بدی اماوس تھی کا انجام اور کم تھی کا آغاز ۴ اپریل منگلوار کو ریوتی نچھتر ایندر یوگ اور مین کے چندرماں میں رات ۱۱ بجکر ۲۴ منٹ پر برشچک لگن میں داخل ہوگا۔ نئے سال کی داخلہ کنڈلی میں برشچک لگن طلوع ہوا ہے۔ لگن کا مالک منگل چھٹے خانہ میں نیچ راشی میں پڑے سنیچر اور برہسپت کے ساتھ پڑا ہے۔ گرہ چال کے مطابق ملکوں کے آپسی سیاسی تعلقات میں خاص تبدیلیاں برپا ہوں گی۔ خاص کر مسلم ممالک میں سیاسی اداروں میں زبردست سیاسی اور اندرونی تبدیلیاں دیکھنے کو ملیں گی۔

داخلہ نو پروش کنڈلی اور جگت لگن کنڈلی۔ دونوں میں کال سرپ یوگ بنا ہوا ہے جس کے زیر اثر پاکستان، افغانستان، بھارت، ترکی۔ بنگلہ دیش، شری لنکا، انڈونیشیا وغیرہ ملکوں میں اندرونی گڑبڑ سماجک وسیاسی حالات نازک ہوں گے۔ پاکستان وغیرہ ممالک میں سال شروع ہونے سے پہلے ہی حکومت پلٹنے کے خصوصی یوگ ہیں۔

جگت لگن کنڈلی کا داخلہ چیت شدی دشمی تھی مطابق ۱۳ اپریل ۲۰۰۰ء ویروار کو اشلیکھا نچھتر وقت شام ۵ بجکر ۲۲ منٹ پر میکھ سنکرانتی کنیا لگن میں داخل ہوگی۔ گرہوں کی پوزیشن کے مطابق پچھمی بنگال میں اپدرو۔ اندولن، فسادات اور توڑ پھوڑ کی وارداتیں برپا ہوں گی۔ کنیا لگن کا مالک بدھ ساتوں خانہ میں نیچ راشی کا ہو کر پڑا ہے۔ اگرچہ نو میں گھر کا مالک شکر اونچ راشی کا ہے۔ اسکے زیر اثر امریکہ سمیت دنیا کے بہت سے ممالک کے درمیان نئے گٹھ جوڑ وجود میں آئیں گے۔ پاکستان کی راشی (کنیا) کا مالک نیچ حالت میں ہونے کی وجہ سے وہاں پر فوجی کمانڈران کا بول بالا ہوگا۔ جگت کنڈلی میں چندر راہو اور کال سرپ یوگ ہونے سے پاکستان افغانستان، ایران، انڈونیشیا کزاکستان، روس وغیرہ مسلم ممالک میں دہشت گردی اور فرقہ وارانہ وارداتیں بڑھیں گی۔ ان ممالک میں کہیں سیلاب بھونچال (زلزلہ) سوکھا (اناج کی کمی) وغیرہ قدرتی آفات کی وجہ سے پاکستان میں نواز شریف کی حکومت کا تختہ سال ۱۹۹۹ء کے ختم ہونے سے پہلے ہی گر جانے کے یوگ (امکان) ہیں۔ وہاں پر اندرونی گڑبڑ ضروری اشیاء کی کمی، بدامنی اور توڑ پھوڑ کی وارداتیں بڑھیں گی۔

## گوچر کی پوزیشن اور دنیا کے حالات

سال کے شروع میں ۲۱ جنوری کو نیپچون کیتو کی یوتی ۱۵ اپریل کو منگل سنیچر کے درمیان یوتی ہوئی اور اپریل مئی کے مہینوں میکھ راشی پر چار گرہیں اور پانچ گرہیں یوگ بنیں گے۔ جسکی وجہ سے بھارت میں پاکستان، روس، افغانستان، امریکہ ایران وغیرہ ملکوں آپسی تعلقات بگڑیں گے۔ کچھ ملکوں کے اندرونی حالات اور سیاسی ماحول ڈاواڈول ہوگا۔ پاکستان کی موجودہ حکومت کے سیاسی نظام میں زبردست تبدیلیاں دیکھنے کو ملیں گی۔

۱۷ مئی کو برہسپت شکر کے درمیان درجہ کن یوتی ناقص ہوگی۔ چین، جاپان ترکی ایران، پاکستان، ساپرس کمبوڈیا میکسیکو کنی امریکہ، بھارت وغیرہ کچھ ملکوں میں کہیں سیلاب سمندری طوفان بھونچال وغیرہ قدرتی آفات سے بھاری نقصان ہونے کو یوگ ہیں۔

۱۷ جون سے ۱۶ جولائی کے دوران (ہاڑماہ) میں پانچ سنیچر وار اور ۵ راتوں پڑنے سے دنیا کے دکنی پچھمی ممالک میں کہیں پیچیدہ بیماریاں اپدرو اور دہشت گردی کی وارداتیں ہوں گی۔ اور بھارت بنگلہ دیش پاکستان و افغانستان

کچھ ملکوں میں سمندری طوفان میں کے پھٹنے، بھونچال یا بہت زائد برکھا سے لوگوں کے جان مال فصلوں وغیرہ کے بھاری نقصانات ہونے کا اندیشہ ہے۔

جولائی۔اگست (ساون ماہ) میں پانچ منگلوار ہونے اور کارتک ماہ (اکتوبر نومبر) کے مہینوں برہسپت شکر کے درمیان سم سپتک یوگ بننے سے بڑی طاقتوں جیسے امریکہ روس فرانس چین کے درمیان زبردست ایٹمی ہتھیاروں کی دوڑ بڑھ جائیگی۔ اوپر لکھے عرصہ میں دنیا میں امن کا ماحول ایک بار پھر گڑ بڑا جائیگا۔ ساون اور کارتک کے مہینوں میں کسی سرکردہ لیڈر کی اچانک موت ہونے کے بھی خاص یوگ ہیں۔

برس کے راجہ بدھ کے زیر اثر سیاست میں زیادہ تر ملک دوگلی پالسی ہی رکھیں گے۔ مگر وزیر برہسپت کے زیر اثر دنیا میں کوئی بڑی جنگ ہونے کے یوگ نہیں۔

پوہ ماہ (۱۲ دسمبر سے ۹ جنوری ۲۰۰۱ء کے دوران پھر پانچ منگلوار آجانے سے اس عرصہ میں دنیا کے کسی اہم لیڈر کی وفات ہونے کے یوگ ہیں۔

امریکہ۔ اسکی زیر اثر راشی متھن ہے۔ جگ لگن میں اسکی راشی کا مالک نیچ ہونے سے امریکی کلینٹن حکومت کی مخالف پارٹیوں کی طقطہ چینی کا شکار ہونا پڑیگا۔ سی۔ ٹی۔ بی۔ (C.T.B.T.) کا موجودہ امن کا معاہدہ کلنٹن کے اپنے ملک میں ہی مناسب وقر کو حاصل نہیں کر پائیگا۔ جس سے امریکی کلنٹن سرکار کے وقر کو گہرہ دھکہ پہنچے گا۔ ایشیائی مول کے لوگوں کے متعلق قانونوں میں اہم ترمیم ہونے کا اندیشہ ہے۔ امریکہ کی باہی پالسی میں بھی اہم تبدیلیاں ہوں گی۔

پاکستان۔ اسکی زیر اثر راشی کنیا ہے۔ جگت لگن میں اسکی راشی پر شکر کی نیچ اور ناقص نظر پڑ رہی ہے۔ گرہ چال کے مطابق ملک کے موجودہ سیاسی ماحول میں زبردست اہم تبدیلیاں نمایا ہوں گی۔ نواز شریف کی حکومت کا تختہ پلٹ کر فوجی نظام وجود میں آئیگا۔ مگر فوجی نظام بھی زیادہ تر قائم نہیں ہو پائیگا۔ فوجی کمانڈران کے زیر اثر حکومت کے لئے نئی کمیٹی مقرر کی جائیگی۔ ملک میں ایمرجینسی یعنی مارشل لاء جیسے حالات بنیں گے۔ اندرونی حالات خراب ہوں گے۔ کہیں بدامنی اور مذہبی فصادات بڑھیں گے۔ فروری ۲۰۰۰ء کے بعد نئی حکومت وجود میں آنے کے امکان ہیں۔

## ۲۰۰۰ء میں گرہ چال اور بھارت کا گھٹنہ چکر

آزاد بھارت کنڈلی ۱۵ اگست ۱۹۴۷ء

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۲ راہو | ۱ |
| ۳ بدھ سورج شکر چندر منگل | ۵ | ۱۲ |
| ۶ | کیتو ۸ | ۱۱ |
| ۷ برہسپت | ۹ | ۱۰ |

جگت لگن اور بیا برس کی داخل کنڈلی۔ دنوں کنڈلیوں بھارت کی زیر اثر راشی مکر پر کیتو گرہ گردش کر رہا ہے۔ اور دوسرے کال سرپ یوگ کا بھی اثر چل رہا ہے۔ آزاد بھارت اور یوم جمہوریت کی کنڈلیوں میں پڑے گرہوں کے مطابق سال ۲۰۰۰ء کا نصف حصہ میں بھارت کا سیاسی، سماجک اور قتصادی ماحول خراب رہے گا۔

۵۱ ویں یوم جمہوریت (۲۶ جنوری ۲۰۰۰ء) کی کنڈلی میں چھٹے خانہ میں پڑنا اور اس پر منگل کی خاص چوتھی نظر پڑنا ظاہر کرتا ہے کہ بھارت سرکار کو آئندہ

۵۴ واں یوم آزادی ہند ۱۵ اگست ۲۰۰۰

| | | |
|---|---|---|
| ۹ کیتو | ۸ | ۷ |
| ۱۰ | چندر ۱۱ | ۶ |
| ۱۲ | برہسپتی شنی ۲ | ۵ شکر |
| ۱ | راہو ۳ | منگل سورج بدھ ۴ |

کنڈلی یوم جمہوریہ ۲۶ جنوری ۲۰۰۰ء

| | | |
|---|---|---|
| بدھ کیتو ۱۰ سورج | ۹ شکر | ۸ |
| ۱۱ منگل | ۱۲ | ۷ |
| برہسپتی شنی ۱ | ۳ | چندر ۶ |
| کیتھا ۲ | راہو ۴ | ۵ |

برس بھی بہت سی مشکلات اور گہری چنوتیوں کا سامنا کرنا پڑیگا۔ مخالف پارتیاں مخالفت اور ٹکراؤ کی پالیسی پر چلیں گی۔ سرحدوں پر پاکستانی فوجوں کو گولہ باری اور دہست گردوں کی گھس پیٹھ سے دونوں ملکوں کے درمیان آپسی سیاسی ماحول تلخ اور تناؤ سے بھرا رہے گا۔ ضروری اشیاء کی قیمتوں میں بہت زیادہ تیزی ہونے کی وجہ سے عام لوگ دکھی اور پریشان کن ہوں گے۔ چوری ٹھگی، بے ایمانی اور بدامنی کی وارداتیں زیادہ ہوں گی۔

## گوچر گرہوں کی پوزیشن اور بھارت کے حالات

۲۴ جنوری کو بھارت کی زیر اثر راشی مکر پر سورج کیتو کی یوتی ہونے سے ملک کسی اہم لیڈر کے وفات ہونے کے اشارے ملتے ہیں۔ ۲ مارچ کو شکر یورینس کی یوتی ہونا، پھر بیساکھ ماہ میں (۱۳ اپریل سے تقریباً ۱۳ مئی تک) میکھ راشی پر چار گرہی اور پانچ گرہی یوگ بننے سے اور ساتھ ہی منگل برہسپت سنیچر بدھ وغیرہ گرہ اتیاچار گتی (تیز چال) کو حاصل ہونے سے ملک کے لیڈروں کے درمیان کلہ کلیش، اور ٹکراؤ پیدا ہوں گے۔ گندم، دھان، گھی، تیل اور دوسری روزانہ ضروریات کی چیزوں کی قیمتوں میں زبردست تیزی ہو جانے کی وجہ سے عام لوگ ناخوش اور پریشان ہوں گے۔ اس بیچ ۱۵ اپریل کو شنی منگل کے درمیان درجہ کن یوتی ہونے سے کسی خاص اہم لیڈر کے لئے ناقص ہوگا۔ ملک کی اہم شخصیت کے اچانک وفات ہونے کے یوگ ہیں۔

بھارت پاکستان کی کشمیر کی سرحدوں پر زمینی جنگ کے بادل منڈرائیں گے۔ فوجی ٹکراؤ کی وجہ سے کہیں لوگوں کے دھن دولت انسانوں کی زندگانیوں کا نقصان ہونے کے یوگ ہیں۔

۲ جون ۲۰۰۰ء سے برہسپت برکھ راشی میں اور ۶ جون سے بھارت کی راشی کا مالک سنیچر برکھ راشی میں داخل ہوں گے۔ جس کے زیر اثر بھارتیہ سیاست میں اہم تبدیلیاں نمایاں ہوں گی۔ بھاجپا پارٹی کے موجودہ حکمران کے ساتھ کچھ نئے گٹھ جوڑ بنیں گے اور کچھ پورانے گٹھ جوڑ ٹوٹیں گے۔ اقتصادی ادارے میں شدت کی مہنگائی سے عام لوگ بہت پریشان اور دکھی ہوں گے۔

ہاڑ ماہ (۱۷ جون سے ۱۶ جولائی تک) کے درمیان پانچ سنیچر اور پانچ اتوار ہونے سے ملک میں کہیں بہت برکھا اور کہیں ضروری بارش کی کمی ہوگی۔ کہیں اناج کی کمی آگ زنی بھونچال اور قدرتی علامات کی وجہ سے اناج دھان وغیرہ کی کمی سے دربھکھ اور ملک میں مہنگائی کہ وجہ سے عام لوگ کا بھروسہ سرکار سے اُچاٹ ہو جائیگا۔ ہمارے اڑیسہ آسام، بنگال اترپریش وغیرہ صوبوں میں سیلاب وغیرہ سے مزید نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔ سرحدوں پر فوجی نقل و حرکت بھی بڑھیں گے۔

ساون ماہ (۱۷ جولائی سے ۱۵ اگست تک) میں اترپردیش پچھمی بنگال اڑیسہ

بہار وغیرہ صوبوں میں سیلاب وغیرہ سے جدید نقصانات ہونے کے یوگ ہیں۔
کسی پردیش میں صوبائی حکومت میں اچانک تبدیلی ہونے کے یوگ ہیں۔
۱۴ اکتوبر سے ۶ نومبر کے درمیان برہسپت اور شکر کے درمیان سم سپتک یوگ بننے سے کچھ صوبوں میں جیسے مدھیہ پردیش، اتر پردیش، جموں کشمیر، آسام تریپورا بنگال، بہار وغیرہ پردیشوں میں مذہبی دنگے فسادات کی واردات برپا ہوں گی۔ کہیں پچھتر بھنگ یعنی حکومت میں تبدیلی ہونے کے بھی یوگ ملتے ہیں۔

## کھپر یوگ اور اسکا اثر

کارتک مگھر اور پوہ کے مہینوں میں شمار اور پانچ سنیچروار، پانچ اتوار اور پانچ منگلوار ہونے سے کھپر یوگ بن رہا ہے۔ جس سے ۲۸ اکتوبر سے سال کے آخر تک کے عرصہ میں اتر پردیش، گجرات، پچھمی بنگال، آسام وغیرہ صوبوں میں تناؤ، ایذرد آگ زنی، توڑ پھوڑ، صوبائی حکومت کا پلٹنا وغیرہ ناقص اثرات منعقد ہوں گے۔ روزمرہ کی چیزوں کی قیمتوں میں شدت کی مہنگائی کی وجہ عام رعایہ ناخوش بے چین ہوں گے۔ پشیمان اور دکھی ہوگی۔ ۵ جنوری ۲۰۰۱ء کو سورج کیتو گرہوں کے درمیان درجہ کن یوتی ہونا ملک کے کسی اہم لیڈر کے لئے ناقص ثابت ہوگی۔

مزید سیاسی اقتصادی اور سماجی رکاوٹوں کے باوجود بھارت سرکار اپنی باہمی پالسی میں بہت حد تک کامیاب ہوگی۔ دور سنچار کمپیوٹرز، الیکٹرک انجینئرنگ کپڑا اودیوگ (صنعت) چائے، کل پرزے، کھیل کا سامان دستکاری، جیولرز وغیرہ کی صنعتوں میں قابل ذکر ترقی ہوگی۔
پاکستان کے ساتھ بھارت کے تعلقات کشیدگی سے بھرے ہی رہیں گے۔ بھارت کے سیاسی کاروباری تعلقات جاپان جرمنی، چین، ماریشس، امریکہ، انگلینڈ روس وغیرہ ممالک کے ساتھ زیادہ بڑھیں گے۔

## مرکز میں بھاجپا گٹھ بندھن سرکار اور گرہ چال

جنم زائچہ وزیر اعظم اے۔ بی۔ واجپائی

۸ چندر شکر
۲
سنیچر ۷
۵
برہسپتی سورج بدھ
کیتو ۱۰
راہو ۴
۳
۱
۱۱
منگل ۱۲
۲

NDA سرکار کی سپتھ لینے کے وقت کی کنڈلی

۶ منگل
۷ بدھ
کیتو ۱۰
چندر ۸
سورج ۹
۱۱
۵ شکر
۱۲
۲
راہو ۴
برہسپتی سنی ۱
۳۰

گذشتہ سال کی مفید عالم جنتری ۱۹۹۹ء میں صفحہ (۲۱) پردھان منتری

شری اٹل بہاری واجپائی جی کی کنڈلی کا تبصرہ کرتے ہوئے صاف طور پر لکھا گیا تھا کہ شری اٹل بہاری واجپائی کے لئے سال ۱۹۹۹ء کا نصف حصہ خاص طور پر ناقص اور چنوتی سے بھرا ہوگا۔ مڈ ٹرم الیکشن ہوکر باجپئی دوبارہ پردھان منتری کے طور پر عہدہ گرہن کریں گے۔ اور اپنی سہیوگی پارٹیوں کی مدد سے نئی سرکار بنانے میں کامیاب ہوں گے۔

کنڈلی بھاجپا

۵
۴
۲ شکر
برہسپتی منگل سنی راہو
۳
۱
۶
۱۲ سورج
۷
۹
بدھ کیتو ۱۱
چندر ۸
۱۰

۱۳ اکتوبر ۱۹۹۹ء بدھوار، انورادھا پچھتر کے وقت صبح ۱۰ بجکر ۳۰ پر برشچک لگن اور برشچک راشی کے وقت اپنے دیگر ساتھیوں کے ساتھ حلف لیا تھا۔ بھارت کے زیر اثر راشی مکر پر اگرچہ کیتو گرہ گردش کر رہا ہے۔ مگر حلف کے وقت کیتو راشی اور راشی سوامی منگل اور دسویں گھر پر برہسپت کی سبھ (نیک) نظر پڑ رہی ہے۔ دوسرے شری باجپئی جی کی جنم کنڈلی میں راہو کی مہادشا کے دوران چندرماں کی انتر دشا چل رہی ہے۔ جو کہ گذشتہ سال کے نسبت بہتر ثابت ہوگی۔ اگرچہ اس سال کے نصف حصہ میں انکو کشمکش اور جدوجہد والا وقت ہوگا۔ کشمکش اور دیگر مشکلات کے باوجود بھاجپا گٹھ بندھن سرکار اپنا نردھارت وقفہ (عرصہ) پورا کر پائے گی۔

## بھارت کے کچھ اہم صوبہ جات

ہماچل پردیش۔ یوم جمہوریت کی کنڈلی چوتھے خانہ میں پڑتی ہے۔ راشی کا مالک برہسپت پانچویں خانہ میں شنی کے ساتھ لگن بھاؤ کو دیکھ رہا ہے۔ گرہ چال کے مطابق موجودہ بھاجپا سرکار اس صوبہ کی ترقی کے لئے بہت سے ترقی یافتہ منصوبے بنائے گی۔ اگرچہ ان منصوبوں کا پورا فائدہ عام لوگوں تک پہنچ نہیں پائیگا۔ پردش روزمرہ کی اشیاء کے نرخوں میں شدت کی تیزی۔ اناج کی کمی بیروزگاری بجلی اور پینے کے پانی کی کمی رہائیشی کی پریشانی وغیرہ مسائل کی وجہ سے عام لوگ پریشان اور دکھی ہوں گے۔ پوہ ماہ میں کھپر یوگ اور سنیچر وکری ہونے سے بھونچال اولہ ورشٹی سے موسمی بارش سڑک حادثہ وغیرہ قدرتی حادثوں کی وجہ سے فصلوں صنعتوں اور لوگوں کی زندگی کا نقصان ہونے کے یوگ ہیں۔ اقتصادی مشکلات کے باوجود صوبائی حکومت میں دست کاری ش، لپ سیلانی باغبانی جڑی بوٹیاں کاغذ اونی کپڑے لکڑی سیب وغیرہ پھلوں کی صنعتوں کو خاص توجہ دیگی۔ چناؤ میں بھاجپا کو اچھی اکثریت حاصل ہوگی۔ کانگرس کے وقار کو دھوکہ پہنچے گا۔

جموں۔ کشمیر آزاد بھارت کی ۵۳ ویں سال کی کنڈلی میں اسکی زیر اثر راشی تلا پر منتہا اور منگل مقیم ہونا اور ان پر برہسپت سنیچر کی نظریں پڑنا۔ اس بات کو ظاہر کرتی ہیں کہ آئندہ سال کشمیر کے مسئلہ پر پاکستانی گھس پیٹھیے کسی نئی پالسی کو اختیار کریں گے۔ گذشتہ سال کی جنتری صفحہ ۲۳ پر صاف لکھا تھا کہ سرحدی علاقوں پر پاکستانی گولہ باری میں زبردست اضافہ ہوگا۔ بھارت سرکار کو چوکس رہنا ہوگا۔ گرہ چال کے مطابق آئندہ سال جموں کشمیر کے سیاسی اور سماجی ماحول میں بدامنی بنی رہے گی۔ پاکستان اور طالبان گروپوں کی دہشت گرد وارداتوں کی وجہ سے ماحول خراب رہے گا۔ اور دہشت گرد کی وارداتوں میں نسبتاً کچھ کمی آئیگی۔ کشمیر مسئلہ کو بین الاقوامی روپ دینے کے لئے پاکستان کو ناکامی حاصل ہوگی۔ کشمیر سے اجڑے لوگوں کو دوبارہ بسانے کے کام میں صوبائی سرکار پوری طرح [illegible] اپریل مئی اور [illegible] دسمبر جنوری کے مہینوں میں اناج

اور پینے کے پانی کی قلت کا سامنا کرنا پڑیگا۔ بیروزگاری اور مہنگائی کی وجہ سے عام رعایہ دکھی اور پریشان ہوگی۔

پنجاب۔ اسکی زیر اثر راشی مین اور مشہور راشی کنیا ہے۔ یوم جمہوریت کی کنڈلی میں اس کی پرسدھ راشی پر منگل کی خاص نظر پڑ رہی ہے جس کے زیر اثر موجودہ اکالی بھاجپا راجہ سرکار کے وقر کو لوک سبھائی چناؤں میں دھکہ پہنچنے کے امکان ہیں۔ صوبہ میں کانگرس کا وقار بڑھیگا۔ روزمرہ کی چیزوں کی قیمتوں میں زیادہ تیزی۔ بیروزگاری، بھرشٹاچار، اور تشویش اور غصہ پیدا ہوگا۔ مخالف پارٹیوں کے ساتھ ٹکراؤ بڑھیگا۔ بہت سی رکاوٹوں کے باوجود راجہ سرکار سائنس ٹیکنالوجی فصلوں اور چھوٹی صنعتوں کے لئے خاص کوشش کریگی۔

ہریانہ۔ بھارت کی ۵۱ویں یوم جمہوریت کی کنڈلی میں اس کی زیر اثر راشی متھن پر شنی کی تیسری اور شکر کی ساتویں نظر پر رہی ہے۔ گرہ چال کے مطابق گذشتہ سال کی نسبت اس صوبہ کی سیاسی اور سماجی حالات بہتر ہوں گے۔ شیر بنسی لال کی برخاستگی کے متعلق گذشتہ سال کی جنتری کے صفحہ ۲۳ پر صاف طور پر پڑھیں۔ لوک سبھا چناؤ میں کانگرس کی حالت خراب ہوگی جبکہ بھاجپا اور دیگر علاقائی پارٹیاں ابھر کر آگے آئیں گے۔ چوٹالا سرکار اگرچہ پانی، بجلی فصلوں اور دوسری چھوٹی، صنعتوں کی ترقی کے لئے اچھی طرح کی کوشش کریں گے۔ لیکن بہت زیادہ مہنگائی پینے کے پانی کی قلت اور بیروزگاری اور بجلی کی کمی اور دوسرے ضروری اشیاء کی قیمتوں میں تیزی کی وجہ سے عام رعایہ دکھی و پریشانی رہے گی۔

دہلی (Delhi)۔ اسکے زیر اثر راشی مکر ہے۔ نئی لوک سبھا کے چناؤ میں بھاجپا کی پوزیشن مضبوط ہوگی۔ کانگرس کا وقار کو گہرہ دھکہ پہنچے گا۔ یوم جمہوریت میں پڑے گرہوں کے مطابق موجودہ راجہ سرکار کے خلاف لوگوں میں گہری تشویش بنے گی۔ روزمرہ کی چیزوں کی قیمتوں میں زبردست تیزی، اراجکتا۔ بیروزگاری، پینے کے پانی اور بجلی وغیرہ کی کمی و بڑھتے پردوش کی وجہ سے عام لوگ دکھی و پریشان رہیں گے۔

اتر پردیش۔ اس صوبہ میں بھاجپا پارٹی کے وقار کو گہرہ دھکہ پہنچے گا۔ کانگریس کی پوزیشن بہتر ہوگی۔ صوبہ میں بڑھتی ہوئی قیمتوں بیروزگاری، پینے کے پانی کی کمی بھرشٹاچار وغیرہ کی وجہ سے لوگ موجودہ سرکار کے خلاف آواز اُٹھائیں گے۔ موجودہ صوبائی بھاجپا سرکار کو استعفیٰ بھی دینا پڑ سکتا ہے۔ سال کے نصف حصہ میں اپدرو، بدامنی اور دہشت گردی کی خبریں ملیں گی۔

اوپر لکھی پیشین گوئیاں اپنی محدودہ عقل کے مطابق لکھی گئی ہیں۔ سب سے بڑا نجومی تو خود پرماتما ہے جو سب کچھ پہلے سے جانتا ہے۔

خیر اندیش۔ پنڈت پنالال جیوتشی (مورخہ ۱۰ اکتوبر ۱۹۹۹ء)

# جیوتشی کی نایاب لال کتاب

بیماری کا بغیر دوائی بھی علاج ــــ مگر موت کا کوئی علاج نہیں

دنیاوی حساب کتاب ــــ کوئی دعویٰ خدائی نہیں

علم سامدرک کی بنیاد پر چلنے والے جیوتشی کی مدد سے ہاتھ ریکھا کے ذریعہ درست کی ہوئی جنم کنڈلی سے زندگی کے حالات جاننے کے لئے "لال کتاب" جس کو جیوتشی کے مشہور عالم پنڈت روپ لال جیوتشی جی نے تصنیف کیا تھا اور شرما گردھاری لال ساکن پھروالا نے ۱۹۵۲ء میں شائع کرایا تھا۔

اب اُردو زبان میں ہو بہو فوٹو اسٹیٹ کی شکل میں مجلد جیوتش شائقین کے لئے تیار کرائی گئی ہے۔

یہ کتاب کئی سالوں سے نایاب ہو چکی تھی۔ یہ کتاب اتری دکنی پچھمی اور پوربی بھارت اور عرب ممالک میں بھی بے حد مشہور ہے۔ کتاب مجلد بڑے سائز میں ہے۔ قیمت (بھارت میں) ڈاک خرچ سمیت سولہ سو پچاس روپیہ Rs. 1650/-

غیر ممالک میں ڈاک خرچ الگ سے ڈاک خانہ کے اصول کے مطابق لیا جائے گا۔

**جنرل بک ڈپو** اڈا ہوشیار پور جالندھر۔ 144008 فون 57959

## لال کتا کے مطابق

عمر کے مختلف حصوں پر گرہوں کے اثرات

لال کتاب کے مطابق ۱۲ سال کے بچے کی قسمت کا کوئی اعتبار بھروسہ نہیں ہوتا۔ ستر (۷۰) سال کے بعد آدمی کی اپنی قسمت کا کوئی اعتبار نہیں ہوتا اس کا نصیب اس کے بچوں کے نصیب یا خدا کی عنایت پر منحصر رہتا ہے۔ ۳۵ سال میں پورے نو گرہ چل کر پورا چکر نیچے لکھے نقشہ پورا کرتے ہیں۔ ہر ایک گرہ کے اثرات کا عرصہ سال صرف اس آدمی کی عمر کے حساب سے دیئے گئے ہیں۔

| نام گرہ | عمر زیر اثر | عمر زیر اثر | ۷۷ سے ۲۸ سال تک |
|---|---|---|---|
| سنیچر | ۱ سے ۶ سال تک | ۳۶ سے ۴۱ سال | ۷۷ سے ۸۲ سال |
| راہو | ۷ سے ۱۲ سال | ۴۲ سے ۴۷ سال | ۷۷ سے ۸۲ سال |
| کیتو | ۱۳ سے ۱۲ سال | ۴۸ سے ۵۰ سال | ۸۳ سے ۵۸ سال |
| برہسپت | ۱۶ سے ۲۱ سال | ۵۱ سے ۵۶ سال | ۸۶ سے ۹۱ سال |
| سوروج | ۲۲ سے ۲۳ سال | ۵۷ سے ۵۸ سال | ۹۲ سے ۹۳ سال |
| چندرماں | ۲۴ ویں سال | ۵۹ واں سال | ۴۹ ویں سال |
| شکر | ۲۵ سے ۲۷ سال | ۶۰ سے ۶۲ سال | ۵۹ سے ۹۷ سال |
| منگل | ۲۸ سے ۲۳ | ۶۳ سے ۶۸ سال | ۹۸ سے ۱۰۳ سال |
| بدھ | ۳۴ سے ۲۵ ساک | ۶۹ سے ۷۰ سال | ۱۰۴ سے ۱۰۵ سال |

**شراب اخلاق کی دشمن** ۔ پروفیسر بیروفن لکھا ہے شراب انسان کے اخلاق کے ساتھ وہی کام کرتی جو آگ مٹی کے تیل کے ساتھ وہ تمام محاسن کو رفتہ رفتہ جلا کر انسان کو نڈر بنا دیتی ہے۔ آدمی خوف خدا، قوانین مذہب اور آئین کا حکومت کیس کے پاس نہیں رہتا۔ آدمی نشے کی حالت میں ہر طرح کے جرائم کا مرتکب ہو سکتا ہے۔ شراب شرم و حیا جیسی خوبیوں کو فنا کر کے آدمی کو شرمناک حد تک بیباک بنادیتی ہے۔ شراب بُرائی اور بھلائی کا امتیاز مٹا کر آدمی کے اخلاق کو کمزور کر دیتی ہے

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش جنوری ۲۰۰۰ء

## میکھ راشی (چو، چے، چو، ل، لی، لو، لے، ا،)

**گرہ گوچر۔** اس راشی پر ۵ جون تک سنیچر کی اور کیم جون تک برہسپت کی گردش رہے گی۔ ۴ مارچ سے ۲۴ اپریل تک منگل گرہ میکھ راشی پر ہی اور ۲۲ جولائی سے ۶ ستمبر کے درمیان منگل نیچ (کرک) راشی میں گردش کریگا۔ ۲۵ اکتوبر سے منگل کی اس راس پر اپنی نظر ہوگی۔ گذشتہ سال کی نسبتاً اس سال میں گھریلو اور کاروباری حالت میں بہتری ہوگی۔ خرچ کے ساتھ ساتھ آمدن کے ذریعہ میں بھی اضافہ ہوگا۔

## برکھ راشی (ای، اُو، اے، او، و، ب، بی، بو، بے)

**گرہ گوچر۔** ۲ جون سے برہسپت اور ۶ جون سے سنیچر اس راشی پر گردش کریگا۔ کیم اپریل سے ۱۵ اپریل تک شکر اُوچ راشی میں رہیگا۔ ۲۰ مئی سے ۱۲ جون تک شکر برکھ راشی میں اور ۲۶ اگست سے ۱۸ ستمبر کے دوران شکر نیچ (کنیا) راس میں گردش کریگا۔ ان سب کے زیر اثر اس سال میں برکھ راشی کو ملے جلے (اچھے اور بُرے) دونوں طرح کے اثرات حاصل ہونگے۔

**میکھ** ماہ کے نصف حصہ میں فضول کے دوڑ دھوپ۔ زیادہ خرچ و خوف، پریشانیاں بڑھیں گی۔ دوئم حصہ میں اڑچنوں کے باوجود گذارے لائق آمدنی کے ذریعہ بنتے رہیں گے۔ تا ۲، ۳، ۶، ۹، ۱۳ خراب اثر دینگی۔

**برکھ** ماہ کے شروع سے ۱۸ تاریخ تک شکر کی نظر ہونے سے کاروبار میں گذارے لائق فائدہ اور ترقی کے چانس بنتے رہیں گے۔ عورت اور اولاد کی جانب سے کوئی خوشی حاصل ہوگی۔ ماہ کے دوئم حصہ میں آمدن کم اور خرچ زیادہ ہونگے۔

**متھن** گذارے لائق آمدن کے ذریعہ بنتے رہیں۔ سواری وغیرہ سہولتیں مُہیا ہونگی۔ نئے لوگوں کے ساتھ دوستی ہوگی۔ طالبان کے لئے یہ ماہ خاص اہمیت رکھتا ہے۔

**کرک** بہت محنت کے بعد ہی گذارے لائق آمدنی کے ذریعہ بنیں گے۔ اس راس پر راہو کی وجہ سے دھن دولت اور پریوارک مسائل بڑھینگے۔ دوئم حصہ میں خوشی کا کوئی پیغام حاصل ہوگا۔

**سنگھ** ماہ کے شروع میں حوصلہ بلند رہے گا۔ دھن دولت کے موقع حاصل ہونگے برہسپت کی پانچویں نظر کی وجہ سے سواری وغیرہ پر خرچ ہونگے۔ دوئیم حصہ میں گھریلو اُلجھنوں کی وجہ سے پریشانی ہوگی۔

**کنیا** سنیچر کی ڈھیہ کے زیر اثر بہت زیادہ دوڑ دھوپ اور جدو جہد رہے گی۔ دھن کا لابھ تھوڑا ہوگا۔ غصہ پریشانی اور طبیعت میں تیزی رہیگی۔ ۱۵ تاریک کے بعد حالت میں کچھ سُدھار ہوگا۔ اچانک فائیدہ ہوگا۔ زمین سواری وغیرہ حاصل ہونگے۔

**تُلا** اس راشی پر سنیچر اور برہسپت کی مشترکہ نظریں پڑ رہی ہیں۔ اچانک دھن کا فائیدہ ہوگا۔ غیر شادی شدہ لوگوں کے لئے کچھ رشتے آئینگے۔ عورتوں کے ساتھ رابطہ کرنے سے فائیدہ رہے گا۔ ماہ کے آخر میں سفر پیش آئے۔ تاریخ ۲، ۷، ۱۱، ۱۹ خراب ہوں۔

**برشچک** تاریخ ۱۸ تک شکر ستارہ اسی راشی پر گردش کریگا۔ نصف حصہ میں دِل بہلائی کے کاموں پر خرچ زیادہ ہونگے۔ دھن حصول کے ذریعات محدود رہینگے۔ حصہ دوئم میں دوڑ دھو، تناؤ اور اُلجھنیں زیادہ رہینگی۔

**دھن** ماہ کے نصف حصہ میں دھن دولت عورت اور دیگر دنیاوی نعمتیں حاصل ہونگی۔ علم میں کامیابی اور کوئی خوشی کا پیغام ملے گا۔ ماہ کے دوئیم حصہ میں دماغی تناؤ۔ جسم کو تکلیف اور دیگر فضول خرچ بڑھیں گے۔

**مکر** اس مال کا نصف حصہ شبھ اور فائیدہ مند رہیگا۔ بھائی اور رشتہ داروں کے ساتھ تعلقات بہتر ہونگے۔ ۱۴ جنوری سے سورج کیتو کی گردش ہونے سے گھریلو اُلجھنیں اور فکر ہونگے۔ صحت بھی کچھ نرم رہے۔

**کُنبھ** بہت پریشان کُن حالات کے باوجود گذارے لائق آمدن کے ذریعہ بنتے رہینگے۔ کسی نئے کام کا منصوبہ بنے گا۔ مگر اس راس پر منگل کی گردش کی وجہ سے دماغی تناؤ اور اُلجھنیں۔ اچانک اخراجات بڑھینگے۔

**مین** اچانک دھن کا لابھ ہوگا۔ مگر زیادہ تر عیش و عشرت کے کاموں پر خرچ زیادہ ہونگے۔ اپنے اور غیر ملکوں کے ساتھ تعلقات بڑھیں گے۔ حصہ دوئم کنبہ میں کوئی مبارک کام انجام میں آئیگا۔

# بارہ راشیوں کا ماہوار پھلادیش فروری ۲۰۰۰ء

**میکھ** قسمت کا ستارہ ترقی کریگا۔ راج دربار میں عزت۔ کاروبار میں بہتری۔ مایوس اُمیدوں میں کامیابی ہوگی۔ دشمن مغلوب۔ کسی عزیز کی ملاقات سے خوشی۔ خوشخبری کا کام بنے۔ سفر پڑے۔ ۱۳، ۱۴ تاریخ ناقص۔

**برکھ** کاروبار کی حالت اچھی رہے گی۔ بعض بگڑے کام بھی راستی پر انجام دکھلائیں گے۔ کسی عزیز کی ملاقات سے خوشی کا پیغام ملیگا۔ آمدن عزت بڑھ جائے گی۔ سفر پیش آئیگا۔ ۵، ۶، ۸، ۱۰ تاریخ ناقص ہے۔

**متھن** کاروبار میں ترقی کے یوگ بنیں گے۔ مگر فضول خرچی بھی بڑھے گی۔ سوچے ہوئے منصوبوں میں تھوڑی بہت کامیابی حاصل ہوگی۔ سنیچر کی نظر کی وجہ سے السیہ اور خرچ میں اضافہ ہوگا۔ صحت کچھ نرم رہے۔

**کرک** ماہ کے نصف حصہ میں فضول کی دوڑ دھوپ زیادہ رہے گی۔ اگرچہ گذارے معافق آمدن کے ذریعات بنتے جائیں گے مگر راہو کی گردش کی وجہ سے فضول خرچ تناؤ اور بدامنی بھی رہے گی۔

**سنگھ** اس راشی کے لوگوں کی بہت مشکل حالات کا سامنا رہے گا۔ بہت محنت کرنے پر بھی گذارے یوگ دھن لابھ ہوگا کسی نزدیکی دوست سے نااتفاقی پیدا ہوگی۔ فضول کی بھاگ دوڑ اور اخراجات ہونگے۔

**کنیا** بہت کوششوں کے بعد کاروبار میں تھوڑا بہت منافعہ ہوگا۔ نصف حصہ میں سواری وغیرہ پر دھن کے خرچ زیادہ ہونگے۔ دوئم حصہ میں ترقی کے راستہ بنیں گے۔ گھر میں کوئی مبارک کام کا مقصد ہوگا۔

**تُلا** آمدن کی حالات درمیانہ رہے۔ تاریخ ۴ سے اس راشی پر منگل کی خاص نظر پڑنے سے دماغی تناؤ و غصہ رہے۔ بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہوں گی۔ طالبان کو بھی اڑچنیں رہینگے۔

**برشچک** ماہ کے نصف حصہ میں شُبھ اور مُبارک اثرات ہونگے۔ کسی دوست کی مدد سے کوئی رُکا ہوا کام بنے گا۔ پریوارک (گھریلو) سُکھوں میں اضافہ ہوگا۔ دوئم حصہ میں مشقت کرنے پر بھی خاص فائیدہ نہیں ہوگا۔

**دھن** کاروبار میں ترق اور فائیدہ کے چانس بنیں گے۔ کسی نئے کام کو کرنے کا منصوبے بھی بنے گا۔ علم میں کامیابی ہوگی۔ اولاد اور عورت کی طرف سے خوشی حاصل ہوگی۔ ماہ کے آخر میں حادثہ کا ڈر ہے چوکس رہیں۔

**مکر** اس ماہ کے نصف حصہ میں آمدن کیم اور خرچ زیادہ ہونگے۔ بنتے کاموں میں اڑچنیں پیدا ہونگی۔ صحت بھی ٹھیک نہ رہے۔ دوئم حصہ میں بگڑے کاموں میں سُدھار ہوگا۔ گذارے لائق آمدنی کے سادھن بنیں گے۔

**کُنبھ** کاروبار کی نظر میں اس ماہ کا اثر اچھا رہے گا۔ رکاوٹوں کے باوجود لابھ و ترقی کے موقعہ حاصل ہونگے۔ اس راشی کے طالبان کو امتحان میں اچھی کامیابی کے لئے محنت کے ساتھ ساتھ گایتری پاٹھ کرنا مبارک ہوگا۔

**مین** کاروبار میں کشادگی اور بہتری اور کسی معاملہ میں کوئی خوشخبری کا پیغام ملیگا۔ بعض بگڑے ہوئے کام ٹھیک ہو جائیں گے۔ راج دربار سے فائیدہ و عزت، دشمنوں پر فتح حاصل ہوگی۔

**نوٹ:** اپنی زندگی کے متعلق تفصیلی حالات جاننے کے لئے اپنی جنم پتری ... یا ہمارے یہاں ... ہندی زبان میں منگوا کر پڑھیں۔ پنڈت پنالال جیوتشی

# لاٹری نکلنے کے یوگ

سب سے پہلے مفید عالم جنتری کے اس پچھتر والے صفحہ پر سے اپنے نام معلوم کریں پھر پتہ کریں کہ لاٹری کب نکل رہی ہے۔ جس روز لاٹری نکل رہی ہو۔اس دن کا پچھتر جنتریوی کے مہینوں والے صفحہ پر دیکھیں۔اگر وہ پچھتر آپ کے پچھتر سے ملتا ہے تو آپ نیچے لکھے پچھتروں کے پھل اور اُپائے دیکھ کر کافی حد تک لاٹری کی اُمید کر سکتے ہیں۔ نیچے تین تین پچھتروں کا مجموعہ دیا گیا ہے۔ تینوں میں سے آپ کے نام کا کوئی پچھتر ہو۔ تو اور لاٹری نکلنے کا کوئی اور دوسرا تو پھر آپ لاٹری خرید سکتے ہیں۔ مثال کے طور پر آپ کا پچھتر روہنی ہے تو آپ شرون پچھتر میں نکلنے والی لاٹری خرید سکتے ہیں۔ آپ کی قسمت کا ستارہ چمک سکتا ہے۔

۱۔ **کرتکا ۔ اترا پھالگنی و اترا کھاڑا**۔ لاٹری نکلنے کی امید ہے۔روزانہ آدتیہ پردیہ کا پاٹھ سورج دیو کو نمسکار۔ اور مانگ۔ مانگ دہارن کرنے سے لابھ رہے گا۔ اور اتوار کا برت رکھیں۔ تو اور بھی اچھا رہے گا۔ گڑ وغیرہ کا دان کریں۔ لاٹری کا ٹکٹ اتوار کو خریدیں۔

۲۔ **روھنی ۔ ھست شرون**۔ ہر امید پوری ہو سکتی ہے۔لاٹری کا ٹکٹ سوموار کو خریدیں۔

۳۔ **مرگشر۔ چتراور دھینیشتا**۔ لاٹری نکلنے کی ابھی امید بہت کم ہے۔ مت ڈالیں ایک سال تک شری ہنومان جی کو لڈو کا پرشاد ہر منگلوار کو چڑھا کر منگلوار کا برت رکھیں۔ ہاں شدھ مونگا دھارن کرنے کے ایک سال بعد ضرور لاٹری نکل جائے گی۔

٤۔ **آردرا۔ سواتی۔ شتبھکا**۔ تین ماہ بعد نکلنے والی لاٹری ڈالیں۔ ضرور نکلے گی۔ اپنے اشٹ دیو کی پوجا کریں۔ سنیچر وار کو کالی چیز کا دان۔ پرندوں کو چاول ڈالنا۔ اور خود گومد دہارن کرنے سے تین ماہ بعد لاٹری ضرور نکلے گی۔ لکشمی پاٹھ ہر سنیچر وار کو ضرور کریں۔ لاٹری کا ٹکٹ ضرور شنیچر وار کو ہی خریدیں۔

۵۔ **پنربس ۔ یشاکھ۔ پوربا بھادرپد**۔ لاٹری نکلنے کا یوگ بخوبی بنتا ہے کسی بوڑھے براہمن کو پہلے میٹھے چاول۔ پیلے کپڑے چنے کی دال کا دان کرنا شبھ ہے۔ برہسپت وار کا برت ۵ ہفتوں تک کریں۔ شری دُرگا ماتا کا پاٹھ پورے ۴۰ دن تک کریں۔ لاٹری ضرور نکلے گی۔ خور پکھراج کا نگ دہارن کریں۔ لاٹری کا ٹکٹ ویروار کو خریدیں۔

٦۔ **پکھ انورادا۔ اترابھادرپد**۔ ابھی لاٹری نکلنے میں دیر لگے گی۔ سنیچر وار کا برت اور کالے تل لوہا کا برتن، کالا کپڑا کا کسی غریب کو دان اور نیلم پتھر پہننے سے یوگ ڈیڑھ سال تک سنبھل سکتے ہیں۔ پرندوں اور موک جانوروں کو چارہ ڈالنا بھی شبھ ہے ٹکٹ سنیچر وار کو خریدیں۔

۷۔ **اشلیکھا، جیشتھا۔ ریوتی** لاٹری نکلنے کا بہت امکان ہے۔ لاٹری کا ٹکٹ بدھ وار خریدیں چار بدھ وار تک برت رکھیں اور برت کے روز کسی غریب کو یا براہمن کو سبز کپڑا مونگی۔ ہرے پھول کانسی کے برتن گھی۔ مصری وغیرہ دان میں دیں۔ نگ پنا پہننا بہتر۔ ۴ ہفتہ تک شری درگا پاٹھ کرنا ضروری ہے۔

۸۔ **مگھا، مولا، اشونی**۔ لاٹری کا ٹکٹ کسی بچے کے نام منگلوار کو خریدیں۔ ہر منگلوار کو بچوں میں پیلے لڈو تقسیم کریں۔ اور اپنے اشٹ دیو کی پوجا کریں۔ برت رکھیں لکشمی دیوی کا پاٹھ ہر روز کریں۔ سات ماہ بعد مُراد پوری ہو گی۔ ابھی ٹکٹ نہ خریدیں۔

۹۔ **پوربا پھالگنی ۔پورباکھاڈا بھرنی** لاٹری نکلنے کی پوری امید ہے۔ دیوی دُرگا ماتا کے چھٹے ، ساتویں ادھیائے کا پاٹھ چار ہفتہ تک کر لیں۔ شکروار کو پاٹھ ضرور کریں۔ ٹکٹ بھی شکروار کو ہی خریدیں۔ اس دن پانچ چھوٹی لڑکیوں کو میٹھے چاول کی کھیر کھلائیں۔ من کی مراد جلد پوری ہو گی۔

## کون سی لاٹری خریدیں

| میکھ<br>برکھ<br>متھن<br>کرک | کلکتہ، اڑیسہ پنجاب<br>راجستھان، بہار، اتر پردیش<br>سکم، آسام، ہماچل پردیش، ناگالینڈ<br>دہلی، شری لنکا، رنگون | سنگھ<br>کنیا<br>تلا<br>برشچک | آسام، مہاراشٹر، کیرل<br>آسام، سکم، ہماچل، ناگالینڈ اور سری نگر<br>ہریانہ، راجستھان، پنجاب<br>بہار اڑیسہ، کلکتہ، سکم، یوپی | دھن<br>مکر<br>کنبھ<br>مین | دہلی، یوپی، بنگال، اور نیپال<br>میسور، شری لنکا ہماچل پردیش<br>پنجاب، ہریانہ، بہار، یوپی<br>ناگالینڈ، مہاراشٹر، جموں کشمیر |
|---|---|---|---|---|---|

نوٹ:۔ جس روز لاٹری نکلنے والی ہو۔ اس روز کا چندرماں۔ اگر آپ کی نام راس کے چوتھے۔ آٹھویں یا بارہویں مقام پر پڑتا ہے۔ تو اس روز لاٹری نہ ڈالیں (پنڈت پنالال جیوتشی ایم اے۔

## گھوڑوں کی کی دوڑ میں ہار جیت کا سوال

گھوڑا دوڑ میں عموماً پانچ رنگ کے گھوڑے ہوتے ہیں۔ سفید سرخ زرد ڈبھربا اور کالا دوڑ کے وقت آپ پانچوں رنگوں کی گولیاں بنا لیں اور دوڑ کے وقت ایک گولی نکال لیں جس رنگ کی گولی نکلے۔ اسی رنگ کے پر بازی کیا عنصر غالب رہے گا۔ دوسری ترکیب میں جس وقت پر جس ستارے کی ساعت ہو گی۔ اس رنگ کا گھوڑا نکلے گا۔ اور وہی دوڑ میں غالب رہے گا۔

| سیارہ | دن | رنگت | سیارہ | دن | رنگت | سیارہ | دن | رنگ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سورج | اتوار | سرخی مائیل | بدھ | بدھوار | ڈبھربا | شکر | شکروار | سفید |
| چندرماں | سوموار | سفید | | | | | | |
| منگل | منگل | سرخ | برہسپت | ویروار | پیلا | سنیچر | سنیچروار | کالا |

گھوڑا دوڑ اور لاٹری اپنی ذمہ داری پر ڈالیں۔ ہمارا صرف مشورہ۔ پنڈت پنالال جیوتشی۔

# جیوتش، دھارمک، صنعت و حرفت ہنر اور دولت کمانے کی بے نظیر کتابیں

| نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت | نام کتاب | قیمت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | | علم الخواب اُردو ہندی | 30 | وارنش گائیڈ اُردو | 50 | سوڈھی چمتکار " | 160 |
| بڑی تلسی رامائن اُردو | 255 | کارتک مہاتم ہندی اردو | 40 | ہدایت خاوند ہندی اردو | 30 | مہابھارت پنجابی | 250 |
| تلسی رامائن اُردو | 250 | ماگھ مہاتم ہندی | 31 | بھوجن راہسی صحت اردو ہندی | 30 | سنکٹ موچ گ پنجابی | 35 |
| بالمیک رامائن اردو | 250 | گرڑ پران اردو ہندی | 40 | **حکمت** | | بچتر ناٹک اردو پنجابی | 90 |
| " " ہندی | 225 | شریمد بھاگوت اردو سیٹ ۵ کتب | 200 | ایلو پیتھک گائیڈ ہندی | 60 | ظفر نامہ اردو ہندی | 50 |
| تلسی رامائن ہندی | 225 | | | پیٹنٹ میڈیسن ہندی اُردو | 50 | ہر دوارث علی شاہ اردو پنجابی | 120 |
| شریمد بھاگوت ہندی کلاں | 250 | **جیوتش** | | میڈیکل گائیڈ ہندی اردو | 50 | رامائن تلسی داس پنجابی | 150 |
| مہا شو پران ہندی | 175 | آئینہ قسمت حصہ سوم | 57 | انجکشن گائیڈ ہندی | 40 | رامائن بالمیک اردو پنجابی | 150 |
| شو پران چھوٹا ہندی | 90 | " " چہارم | 75 | گھر کا وید نسخہ جات ہندی | 40 | شردھا پورن پنجابی | 50 |
| شو پران اردو چھوٹا | 90 | سرشتہ تقدیر یعنی ورش پھل | 400 | طلبی نسخے خورد اُردو | 40 | کتھا ساگر پنجابی | 60 |
| بھگتی ساگر اُردو ہندی | 60 | رسالہ علم کیرل اردو ہندی | 60 | بوٹی پرکاش ہندی اردو | 50 | دیپ سکھمنی صاحب پنجابی | 40 |
| رام چرتر مانس گٹکا ہندی | 30 | ورش پھل درپن ہندی | 40 | طب دار الشفا پنجابی اردو | 70 | سندر گٹکا اردو | 50 |
| شریمد بھگوت گیتا اردو | 50 | پرشن درپن ہندی | 50 | کمپوڈری گائیڈ ہندی | 50 | سندر گٹکا سنک پنجابی | 50 |
| شریمد بھگوت گیتا ہندی | 50 | جوتش ہمو ہندی بڑا | 50 | گپت روگوں کا علاج ہندی اُردو | 50 | بھگت بانی " | 40 |
| رامائن جسونت سنگھ ٹوہانہ ہندی | 170 | لگن آفتاب اردو | 50 | علاج مویشی ہندی اردو | 50 | دس گرنتھی " | 50 |
| " " " اردو | 170 | آئینہ فلک اردو | 50 | **متفرق** | | سوساکھی " | 60 |
| شری درگا پاٹھ اردو | 50 | پرانے سالوں کی جنتریوں فی عدد (اردو۔ہندی) | 50 | کوک شاستر اردو ہندی | 40 | **جنتر منتر جادو وغیرہ** | |
| " " " ہندی | 50 | | | سلائی کٹائی ہندی اردو | 50 | منتر شکتی ہندی | 50 |
| یوگ آسن پراناایام اردو | 50 | بھر گو سنگتا ہندی (نو جلد) | 200 | رسوئی شکشا ہندی | 50 | علم مسمریزم ہندی | 50 |
| " " " ہندی | 50 | ہست ریکھا سامدرک اردو ہندی | 50 | سہاگ رات ہندی اردو | 50 | اندر جال ہندی اُردو | 60 |
| منش جیون کا رہسیہ اردو | 50 | مان ساگر بھاشا ٹیکہ ہندی | 150 | ہارمونیم گائیڈ ہندی | 40 | اندر جال خورد ہندی | 30 |
| لکشمی شکتی اردو | 40 | نیو مرولوجی (دانک ودیا) ہندی | 90 | ہندی انگلش ٹیچر | 70 | اندر جال کلاں ہندی | 60 |
| شو منتر اولی ہندی | 40 | گرہ اور روگ ہندی | 50 | اردو ہندی ٹیچر و پنجابی | 30 | وشی کرن منتر ہندی اُردو | 50 |
| گایتری شکتی اردو | 40 | بڑا ہوڑا چکر | 30 | امرت ساگر اردو ہندی | 70 | نقش سلیمانی اُردو ہندی | 50 |
| " " " ہندی | 50 | جیوتش شاستر ہندی | 40 | علاج الغرباء اردو | 90 | چین بنگال کا جادو ہندی اُردو | 50 |
| مہابھارت ہندی و اردو | 225 | تیزی مندہ سٹہ ہندی | 40 | **پنجابی کی دھارمک کتابیں** | | جادوگری شکشا ہندی | |
| مہابھارت اردو | 225 | جیوتش ہمو ہندی | 35 | جنم ساکھی گورونانک دیوجی بڑی | 290 | تاش کا جادو ہندی اردو | 40 |
| شری ہنومان اپاسنا ہندی | 40 | پھل دپیکا ہندی گوپیش کمار | 120 | بھائی والے والی پنجابی اُردو | 160 | کوکا تنتری ہندی | 50 |
| شو پران ہندی چھوٹا | 40 | **دستکاری** | | گرہ بھگت مال پنجابی | 160 | الو تنتر ہندی | 40 |
| نت نیم اردو ہندی | 25 | گنجینہ روزگار اردو | 40 | ساکھی پران پنجابی | 160 | علم التسخیر حیات اُردو | 50 |
| سکھمنی صاحب اردو ہندی | 15 | بیوپار دستکاری اردو ہندی | 50 | ترنکاری چمتکار " | 160 | عملیات تسخیر اُردو | 50 |
| گیتا دل محمد اردو | 60 | رہنمائے صابن سازی اردو | 60 | دشمیش چمتکاری " | 160 | شو منتر اولی ہندی | 40 |
| جپ جی سکھمنی صاحب دل محمد | 60 | درزی ماسٹر اردو ہندی | 50 | | | | |
| سندر گٹکا سٹیک پنجابی | 50 | باورچی خانہ اردو ہندی | 50 | | | | |
| سندر گٹکا عام پنجابی اردو | 50 | مرغی خانہ اردو ہندی | 50 | | | | |
| پریم ساگر ہندی اردو | 60 | جواہرات کا ڈھیر اردو | 50 | | | | |
| جنم ساکھی گورو نانک دیو جی گور | 200 | گھڑی سازی ہندی اردو | 40 | | | | |
| " " اردو | 200 | بوٹ پالش ہندی اردو | 40 | | | | |
| قرآن شریف اردو ہندی | 125 | سٹیل پالش بنانا۔اردو | 50 | | | | |

نوٹ۔ آرڈر بھیجتے وقت روپے پیشگی بھیجیں یا زائد کتابیں منگوانے پر نصف رقم پیشگی روانہ کریں ڈاک خرچ بذمہ خریدار ہوگا۔ کسی کتاب کی قیمت میں ترمیم کی صورت میں موجودہ رقم چارج کی جائے گی۔ ملٹری کے فوجی بھائی 56 C/o APO کے پتہ پر منگوانے والے حضرات کتابوں کی پوری رقم مع ڈاک خرچ منی آرڈر روانہ کریں۔

**جنرل بک ڈپو** اڈہ ہوشیارپور جالندھر پنجاب فون 57959. (0181)

# ۲۷ نچھتروں میں پیدائش کا بیان

**اشونی** جو شخص اشونی نچھتر میں پیدا ہو وہ دولت مند، ہر کام میں ہوشیار، خوش وضع، دوستوں اور سمبندھیوں سے میل ملاپ رکھنے والا ملنسار، شکر گذار، خوش کلام اور تیز فہم ہوتا ہے۔ سماج اور عزیز و اقارب میں عزت و احترام پانے والا اور فراخ دل ہوتا ہے۔ با اخلاق اور نیک سیرت ہوتا ہے۔ قسمت کا ستارہ ۳۰ ویں برس میں طلوع ہوگا۔

**بھرنی** اس نچھتر میں پیدا ہونے والا بچہ لمبی عمر والا، راستی پر چلنے والا محبت مند اور ہر دلعزیز ہوتا ہے۔ نیک کاموں میں دلچسپی رکھنے والا، نیک لوگوں کی صحبت کو پسند کرنے والا اور ہر جگہ عزت و توقیر پانے والا ہوتا ہے۔ اسکی قسمت کا ستارہ ۲۵ ویں سال کے بعد طلوع ہوگا۔

**کرتکا** بسیار خور، بھوک زیادہ رکھنے والا، لذیذ اور چٹ پٹی خوراک کا دلدادہ، مغرور، کنجوس اور ناشکر گذار ہو، نیکی اور وفا کو بھول جانے والا، غلط راستوں پر چلنے والا، کاہل الوجود، متفکر، افسردہ دل ہو۔ کرتکا نچھتر والا شخص غیر عورت (عورتوں) سے تعلق رکھنے والا ہوتا ہے۔ جس کام کو ہاتھ میں لے اُسے پورے اُتساہ اور لگن سے سرانجام دے۔ عزیز و اقارب سے بگاڑ رکھے۔ قسمت کا ستارہ ۲۹ سال کے بعد چمکے۔

**روہنی** دولت مند، راست گو، عزیز و اقارب سے اُلفت رکھنے والا، شیریں کلام، نرم گفتار، دنیاوی کاموں کو تندہی سے سرانجام دینے والا اور بلند حوصلہ ہوتا ہے۔ شردھاوان اور مفید مشوروں پر عمل کرنے والا، دولت مند اور رحم دل ہوتا ہے۔ راج دربار میں عزت پانے والا اور بزرگوں کا احترام کرنے والا ہوتا ہے۔ اگر رات کا جنم ہو تو گھوڑ سوار ہرے والا اور بدیش جانے کا شوقین ہو۔ قسمت کا ستارہ ۳۰ سال کے بعد چمکے۔

**مرگشر** تند مزاج، تیز رفتار، خود پسند اور معمولی بات پر بگڑنے والا، عورتوں کی صحبت پسند کرنے والا، چالاک اور ناشکرہ ہو۔ غصہ میں ہر وقت بھرا رہے۔ جھگڑالو اور فسادی ہو۔ مطلب پرست اور دوسروں کا احترام نہ کرنے والا ہو۔ ۲۸ برس کے بعد خوشحال ہو۔

**آردرا** مستقل مزاج، حلیم طبع، ہر دلعزیز، عقلمند اور متحمل مزاج ہو مشکلات میں نہ گھبرانے والا مگر دھن دولت کے سُکھ سے محروم رہے۔ جمع خوری کے برخلاف نیک اور دانا۔ ۲۵ سال کے بعد ستارہ چمکے۔

**پُنربس** مستقل مزاج، عالم، دانا، دولت مند، راج دربار میں اور عزیز و اقارب میں عزت پانے والا، دوست اور متر بہت ہوں، اولاد کا سکھ دیکھے۔ سب کا خیر خواہ، سفید چیزوں کو پسند کرے۔ سفر بہت کرے۔ قسمت ۲۴ برس بعد چمکے۔

**پُکھ** حلیم و ذہین، نیک دل، ہوشیار ہو، دوسروں کی مدد کرنے والا، خدا ترس، دھرم کرم کے کام کرنے والا اور عابد و نیک ہو نیک و بد کی تمیز رکھنے والا ہو۔ قسمت کا ستارہ ۳۵ سال بعد چمکے۔

**اشلیکھا** نیک کاموں کو کرنے میں سکھ ماننے والا، پریوار اور کنبہ بڑا ہو۔ دیوتا، بزرگوں اور سادھو سنتوں سے پیار کرنے والا ہو۔ کسی کو خاطر میں نہ لانے والا، دوسروں کو فائدہ اور بھلائی کو دیکھ کر خوش ہو۔ نشوں سے رغبت رکھے۔ نیک و بد کا خیال نہ رکھے۔ رشتہ داروں سے ناچاقی رہے۔ قسمت ۳۰ برس بعد چمکے۔

**مگھا** دولت مند اور آسودہ حال ہو، عورت کے لئے وفادار اور پیار رکھے۔ ماں باپ کی عزت اور خدمت کرنے والا۔ دوسروں کو دکھ نہ دینے والا ہو۔ سدا خوشحال رہے۔ بیوپارین دھن لابھ ہو۔ قسمت کا ستارہ ۲۵ برس بعد چمکے گا۔

**پوروا پھالگنی** دشمنوں پر غالب رہے۔ ہر کام میں ہوشیار، افسروں، امیروں اور وزراء کی خدمت کرنے والا۔ خوش وضع اور خوش کلام ہو۔ عورتوں کا پیارا۔ اقبال مند اور سواری وغیرہ کا شوقین ہو حکومت سے تعلق ضرور رکھے۔ سفر کا شوقین اور قابل ہو۔ امیدوں میں کامیابی اپنے رشتہ داروں سے پیار، راج دربار اور سماج میں عزت۔ قسمت ۲۸ برس بعد چمکے۔

**اترا پھالگنی** دولت مند عیاش۔ اسلحہ اور دھنش ودیا کا جاننے والا، بہادر اور طاقتور ہو۔ کھیل کود اور پہلوانی کا شوق رکھے۔ ذہین، راست گو اور سنجیدہ ہو۔ دوسروں کی مدد کرنے والا، مدبر اور شیریں کلام ہو قسمت ۲۸/۳۱ برس کے درمیان چمکے۔

**ہست** اس نچھتر والا اپنی قوم اور برادری میں سردار ہو۔ با حوصلہ اور مدبر ہو۔ دشمنوں سے سدا لوہا لینے والا ہو۔ نشہ والی چیزوں کا شوقین ہو۔ بھائی بندوں کے پاس نہ رہے۔ عیش و آرام کا دلدادہ عورت غیر سے رغبت رکھنے والا۔ عیش و عشرت کا دلدادہ ہو۔ کرودھی ہو۔ قسمت ۳۰/۳۱ برس کے بعد چمکے۔

**چترا** بڑا دانا، صاحب ہمت اور درمیانہ قد ہو۔ دولت مند۔ سچی راست گو اور خوشحال ہو۔ استری اور اولاد کی طرف سے آرام پائے۔ خوش نویس اور تعمیرات کے کاموں میں دلچسپی رکھے۔ وید ک ودیا کا جاننے والا ہو۔ خوبصورت اور مذہبی خیالات والا ہو۔ روپیہ پاس کم ٹھہرے۔ قسمت ۳۲-۳۸ برس کے درمیان چمکے۔

**سواتی** بڑا سمجھدار اور تجارت کے کام کو بخوبی سمجھنے والا۔ دوستوں اور عزیزوں کی پرورش کرے۔ شیتل سوبھاؤ۔ ہر دلعزیز اور سب کے ساتھ میل جول اور سلوک رکھے۔ دیوتاؤں سے پریت رکھنے والا جب تشنگی کی حالت ہو تو بے صبر ہو جائے۔ ستارہ قسمت ۳۰-۳۶ برس کی عمر میں چمکے۔

**وشاکھا** خوش قسمت۔ خوبصورت اور مالدار ہو۔ کھوٹے کاموں میں رُجحان بہت ہو۔ موقع شناس۔ مستقل مزاج اور مدبر ہو۔ لڑائی، فساد کے کاموں میں خوش رہے۔ بہادر اور جرأت مند ہو۔ خوش خلق اور راست گو اور سفر بہت کرے۔ ۲۱-۲۸-۳۴ برس کے دوران قسمت کا ستارہ چمکے

**انورادھا** علم و ہنر۔ کسب و تجارت اور ہر طرح کے فنون کا ماہر۔ صاحب عزت، خوشحال اور حلیم الطبع ہو۔ بھوک زیادہ رکھے۔ کنبہ کو پالنے والا۔ سفر زیادہ کرنے والا ہو۔ قسمت ۳۵ برس کے بعد چمکے۔

**جلیشٹھ** دولت بہت ہو۔ دھارمک کاموں میں رجحان والا نیک اور پراپکاری ہو۔ صنعت اور دستکاری کا شائق۔ ادب اور شاعری کا دلدادہ۔ صابر اور شیتل سوبھاؤ۔ قانع اور دانا ہو۔ فرض شناس اور ہوشیار ہو۔ ۱۲۔ ۲۷۔ ۳۱ اور ۳۹ واں سال صحت کے لئے خراب رہے گا۔

**مُولا** فیاض۔ سخی۔ سنجیدہ ہو۔ سرنجان مرنج اور برادری میں بہت احترام پائے۔ اکثر مریض رہے۔ تھوڑی سی خلاف بات پر بھی بگڑ جانیوالا ہو۔ بھاگیہ چمکنے کا وقت ۲۷ یا ۳۱ ویں برس میں ہوگا۔

**پوربا کھاڑہ** صلح کل اور اتحاد کے معاملوں میں ثابت قدم ہو۔ صاحب لیاقت و مروت۔ سب کا دوست۔ پراپکاری۔ دین دکھیوں کے کام آنے والا اور چالاک ہو۔ قسمت ۲۸ ویں سال میں چمکے۔

**اترا کھاڑہ** امیروں سے میل جول رکھنے والا۔ ہوشیار اور معاملہ فہم ہو ہر لحاظ سے کامیاب رہے۔ دوست بہت ہوں۔ سب کا بہی خواہ۔ ہر دلعزیز۔ سب جگہ عزت پائے۔ راگ ودیا کا شوقین۔ قسمت کا ستارہ ۳۱ ویں برس میں چمکے۔

**شروَن** دولت مند۔ بسیار گو۔ باہمت اور نیک نام۔ عورت خوبصورت ملے۔ علم موسیقی اور حساب کتاب و نجوم میں رغبت رکھے۔ وسیع النظر اور دوسرے کے دل کی بات بھانپنے والا ہو۔ زندگی میں ۱۹ واں اور ۲۴ واں سال ناقص رہے۔

**دھنشٹھا** دولت مند۔ آسودہ حال اور نیک بخت ہو۔ علم موسیقی کا شوق رکھے۔ بھائی بندوں اور عورت سے سچا پیار کرنے والا ہو۔ باہمت اور نیک کاموں کا دلدادہ۔ سرکاری کاموں میں دلچسپی رکھنے والا۔ عوام اور راج دربار میں عزت حاصل کرنیوالا۔ ہیرے جواہرات کا دلدادہ۔ زندگی کے ۱۵۔ ۲۳۔ ۲۹ ویں سال خراب ثابت ہوں۔

**شت بھکا** دولت مند۔ راست گو اور سخاوت میں مشہور ہو۔ نیک کام کرنے والا۔ دانا اور رحیم ہو۔ عورت غیر سے پیار کرنے والا ہو۔ دشمن پر غالب رہے۔ جہاں جائے عزت و احترام پائے۔ زندگی کا ۲۸ واں سال خاص اہمیت رکھنے والا ہو۔

**پوُربا بھادرپد** دولت مند۔ خوش مزاج۔ بہت بولنے والا۔ عزیز و اقارب سے پیار کرنے والا۔ صاحب علم اور ہر فن میں کامل ہو۔ تنک مزاج اور نیند ہمیشہ اس پر چھائی رہے۔ اولاد کی طرف سے سکھ پائے۔ ۱۹ ویں سال میں بھاگیہ کا ستارہ چمکے۔

**اُترا بھادرپد** بڑا پراکرمی۔ خوبصورت گورا بدن۔ باہمت اور باوقار۔ تقریر اور گفتگو نیز بحث و مباحثہ میں فتح مند۔ دانا اور موقع شناس۔ دشمنوں پر غالب آنے والا۔ دھرم نیتی کو جاننے والا۔ ثابت قدم اور فرض شناس ہو۔ بھاگیہ کا ستارہ ۲۷ واں یا ۳۱ واں سال رہے۔

**ریوتی** ماں۔ باپ کی خدمت کرنے والا۔ تیز رفتار۔ تیز گفتار دانا اور سادھو سبھاؤ والا ہو۔ دوستوں سے خوش رہے زندگی کے ۱۷، ۲۱، ۲۴ ویں سال خراب رہیں۔



**بھائی بہن کی ریکھا** من بندھ موڈل یتا کی ریکھا ہے۔ یہ انگوٹھے کے بیچ کے حصے میں جتنی آڑی ریکھائیں ہوں اتنے ہی بھائی بہن ہوتے ہیں۔ جتنی ریکھائیں مکمل ہوں گی اتنے ہی بہن بھائی ہوتے ہیں۔ جتنی ٹوٹی ہوئی ریکھائیں ہونگی اتنے بہن بھائی زندہ نہیں رہیں گے۔

**ماتری ریکھائیں** آیو ریکھا کے نیچے جو ریکھا پائی جاتی ہے اس کو ماتری ریکھا کہتے ہیں۔ اس کے نیچے پتری ریکھا ہوتی ہے اگر ماتری ریکھا گہری اور صاف، دراز ہو تو ماتا کا سکھ ہوتا ہے۔ اگر پتری ریکھا گہری اور صاف ہو تو پتا کا سکھ ہوتا ہے۔ اگر یہ ریکھا صاف دکھائی نہ دے، کٹی ہوئی ہو تو ماتا پتا کے لئے خطرناک ہوتی ہے۔

**دھن کی ریکھا** آیو ریکھا و شیوہ ریکھا کے بیچ میں چوکڑی دار آکار ہوتا ہے۔ جتنی چوکڑی ہوں اتنا ہی دھن ہوتا ہے ایک چوکڑی والا معمولی دھنی ہوتا ہے اور ریکھا سے دولت کا ہونا یا نہ ہونا دیکھا جاتا ہے۔

**شادی کی ریکھا** یہ ریکھا چوتھی انگلی کے پہلو میں نیچے کی طرف ہتھیلی کے کنارے پر ہوتی ہے۔ جتنی ریکھائیں ہوں اتنی ہی شادیاں ہوتی ہیں۔ جتنی ریکھائیں ٹوٹ گئی ہوں وہ شادیاں نہیں ہوتیں بلکہ سگائی ہو کر ٹوٹ جاتی ہے۔ اگر ریکھا موٹی ہو تو مرد کو عورت کا سکھ ہرگز نہیں ملتا کیونکہ وہ مرد عیاش طبیعت کا ہوتا ہے۔

**علم کی ریکھا** یہ ریکھا تیسری انگلی کی جڑ کے پاس ہوتی ہے۔ اس کو سورج ریکھا بھی کہتے ہیں۔ یہ جس قدر باریک، صاف اور مکمل ہوتی ہے وہ شخص اتنا ہی فاضل ہوتا ہے۔ اگر یہ ریکھا کمزور اور ٹوٹی پھوٹی ہو تو وہ شخص کم علم ہو اور اگر لائن نہ ہو تو وہ شخص ان پڑھ ہوتا ہے۔

**گرہ وچار** ہاتھ کے اندر سات گرہ ہوتے ہیں۔ (۱) سورج، (۲) چاند، (۳) منگل، (۴) بدھ، (۵) برہسپت، (۶) شکر، (۷) سنیچر کے مقام ہوتے ہیں۔ جن میں کچھ گرہوں کے تو ایک ہی مقام ہوتا ہے مگر منگل کے دو مقام ہوتے ہیں۔

**گرہ شکری برج** یہ برج محبت کا نشان مانا گیا ہے۔ اس سے محبت و عشق ظاہر ہوتا ہے۔ اس کا نشان انگوٹھے سے لے کر کلائی تک ہے۔ عورت کا سکھ، سواری اور زیورات کے بارے میں یہ بتا دیتا ہے۔

**برہسپت** اس سے عزت، حوصلہ، یا دھرم، آدمی کے بڑا ہونے، علم اور گیان کے بارے میں پتا چلتا ہے۔ اس کو دیکھنے سے دکھ درد، آزادی، کامیابی اور ناکامیابی کا پتا چلتا ہے۔ جس شخص کے ہاتھ کا نشان معتدل ہوتا ہے وہ شخص بہت جلد کامیاب اور ترقی حاصل کرنے والا ہوتا ہے۔

**سنیچر** اس کے دیکھنے سے دکھ درد، آزادی، ناکامیابی کا پتا چلتا ہے جس کے ہاتھ کا نشان معتدل ہوتا ہے وہ بہت جلد کامیابی حاصل کر لیتا ہے۔

**سورج** انامکا انگلی کی جڑ میں سورج کا نشان ہوتا ہے۔ اس کی وجہ سے یہ باتیں پائی جاتی ہیں۔ دولت، عزت، طاقت، والدین کا آرام، شاعری، آرٹ اور ترقی کی خواہش کا پتا چلتا ہے۔

**چاند۔ منگل کا پھل** کلائی کے پاس نشان ہوتا ہے۔ اس سے عزت، عورت کا سکھ، دولت اور اقتدار کے بارے میں جانکاری حاصل ہوتی ہے۔ اس کے دو مقام ہوتے ہیں۔ جن سے طاقت، پیٹ کے امراض، خون کی خرابی، تندرستی وغیرہ کا اظہار ہوتا ہے۔ ماتا کا سکھ، بیٹے کا سکھ زمین و جائیداد و سواری کا سکھ معلوم ہوتا ہے۔

# ہست ریکھاؤں (ہاتھ کی لکیروں) اور مختلف نشانات کے ذریعے مستقبل کا علم

گذشتہ سال پنچانگ دواکر (مصنف پنڈت پنّالال جیوتشی جالندھر) کی تصنیفات میں ہاتھ کی خصوصی ریکھاؤں کا بیان مثالوں سمیت کیا جا چکا ہے اب اس سال ناظرین کی جانکاری کے لئے کچھ اور ریکھاؤں اور اُن پر پائے جانے والے خاص نشانات و اُن کے پھل کا بیان کریں گے ۔

## منی بندھ ریکھائیں (لکیریں)

منی بندھ وہ ریکھائیں ہیں جو ہاتھ کے شروع اور کلائی کے درمیان پائی جاتی ہیں ۔ عام طور پر یہ ریکھائیں دو یا تین ہوتی ہیں ۔ مگر ان کی تعداد کم یا زیادہ بھی ہو سکتی ہے ۔

منی بندھ کی پہلی ریکھا سے (جو ہتھیلی کی طرف ہے) صحت ۔ عمر جسمانی طاقت کا پتہ چلتا ہے ۔ یہ ریکھا صاف سندر ۔ سیدھی و بیچ میں کٹی نہ ہو تو ایسا شخص حوصلہ مند ۔ ہمتی ہوتا ہے اور اس کی صحت اچھی رہتی ہے ۔

منی بندھ کی دوسری ریکھا دھن ۔ ودّیا اور بیوپار کی نشان دہی کرتی ہے اگر کسی کی ہتھیلی کے شروع میں یہ دوسری ریکھا صاف اور سیدھی ہو تو وہ آدمی دولتمند ، سروس یا دوسرے کسی خود کمائے دھن کے ذریعہ بیوپار کرنے والا ہوتا ہے ۔

منی بندھ کی تیسری ریکھا سے دھن دولت ۔ خوشحالی ، سنتان سکھ اور زمین جائیداد کی جانکاری ہوتی ہے ، چوتھی ریکھا سے جاتک کی بھگتی گیان اور دھرم سمبندھی دِل چسپیوں کی جانکاری ہوتی ہے ۔

اگر کسی آدمی کی کلائی کے شروع میں تین یا چار منی بندھ ریکھائیں صاف گولائی لئے ہوئے اور بغیر کسی منحوس نشان کے ہوں تو ایسا شخص خوش قسمت دولت مند سنتان ۔ جائیداد وغیرہ کے سکھوں سے بری ہوتا ہے ۔ ایسے جاتک بچپن سے ہی دھنی کہلائے جائیں گے ۔ اُن کا گرہستی جیون سُکھی ہوتا ہے ۔

اگر منی بندھ ریکھا بھومالا کی طرح ہو تو ایسی ایک ریکھا بھی آدمی کو دھن دولت سے بری کر دیتی ہے ۔ دو ہوں تو بلند رتبہ ۔ عالم اور رتھا گیہ وان ہوتا ہے منی بندھ اگر بھومالا کی طرح تین یا چار ریکھائیں ہوں تو آدمی راجہ یا راجہ کے سمان سکھوں سے بری ہوتا ہے ۔ ایسا جاتک گورنر ۔ وزیر اعلیٰ ۔ وزیر اعظم یا صدر کے عہدہ کی شان بڑھاتا ہے ۔

اگر منی بندھ کی دو تین ریکھائیں ناقص ۔ کٹی ہوئی اور صاف نہ دکھائی دینے والی ہوں تو ایسا آدمی بیمار ۔ دکھی ۔ نردھن و بدقسمت ہوتا ہے ۔ تینوں ریکھاؤں میں سے جو بھی کٹی ہوئی ۔ یا صاف نہ دکھائی دے تو اس ریکھا کے شبھ پھل میں کمی آ جائے گی ۔ ایسی عورت نردھن وہ بے قاعدگی کی زندگی گزارتی ہے ۔

اگر منی بندھ ریکھا اوپر کو اُٹھ کر (دھنش کی شکل ہو کر) پھر نیچے جھکی سیدھی جا رہی ہو تو ایسے شخص اندرونی طور پر کمزور ہوتے ہیں ۔ وہ سنتان سے فکرمند رہتے ہیں ۔ ایسی ریکھا والی عورت کے گربھ دھارن میں رُکاوٹ یا حمل کے نقص کے کارن سنتان کا نقصان ہو دیکھیے شکل نمبر ۲ ۔

اگر منی بندھ پر دو ٹیڑھی ریکھائیں ہوں تو وہ شہوت پسند ۔ دراچاری و کمینی فطرت والا ہوتا ہے ۔ اس کی اچانک موت ممکن ہو سکتی ہے ۔

## ودیش یاترا یوگ

اگر منی بندھ سے چھوٹی چھوٹی ریکھائیں نکل کر چندر کشیتر (پربت) کی طرف جائیں اور چندر کشیتر بھی اچھا ہو تو ایسے جاتک کو ودیش گھومنے کے موقعے ملیں گے اور ودیش میں ہی قسمت جاگتی ہے ۔

## قسمت جاگنے کا علم

اگر منی بندھ ریکھا ہاتھ میں ایک ہی ہو تو اُن کی قسمت ۴۵ سال بعد ہی جاگتی ہے ۔ اگر دو منی بندھ ریکھائیں ہوں تو ۳۰ اور ۳۵ سال کے درمیان قسمت جاگتی ہے ، اگر تین منی بندھ ریکھائیں ہوں تو ۲۵ سے ۳۵ سال کی عمر میں قسمت جاگتی ہے

## ہاتھ کے نشانات اور اُن کا اثر

ہاتھ کی چھوٹی چھوٹی لکیریں مل کر کئی بار مختلف شکلیں اختیار کر لیتی ہیں ۔ انہیں ہست ریکھا چنہ کہتے ہیں ۔ یہ کئی قسم کے ہوتے ہیں ۔ جیسے ۔ تکون ۔ کراس ۔ دائرہ دیپ مربع جال ترشول وغیرہ ۔ اسی طرح کچھ آدمیوں کی ہتھیلی پر بندو ۔ نکشتر ۔ تِل وغیرہ ہوتے ہیں !

تکون
دیپ
کراس
دائرے

ان سب کی الگ الگ اہمیت ہوتی ہے ۔ کچھ نشانات ایسے ہوتے ہیں جو جاتک کے ہاتھ پر زندگی بھر رہتے ہیں ۔ اُن کا اثر کبھی دیر پا اور زیادہ ہوتا ہے ۔ کچھ نشان کسی خاص وقت پر ظاہر ہوتے ہیں اور غائب ہوتے رہتے ہیں ۔ اُن کا اثر عارضی ہوتا ہے ۔ ایسے نشانوں کا پھل عقل اور ہنر کے ذریعہ حاصل کیا جاتا ہے ،

## تکون کا نشان

اگر پہلی منی بندھ ریکھا میں تکون کا نشان ہو تو اچانک دھن پراپتی کا سُوچک ہوتا ہے ، اسے لاٹری میں کامیابی مل سکتی ہے یا دوسروں کی دھن دولت حاصل ہوتی ہے اگر دو لکیروں کے درمیان تکون ہو تو بڑھاپے میں ناموری اور دھن لابھ کی پراپتی ہوتی ہے ، کراس کے نشان ہوں تو کئی طرح کی مشکلات اور جد وجہد کا سامنا کرنا پڑتا ہے ، اگر دیپ کا نشان ہو تو بیچ کی عمر میں دھن پراپتی اور عہدہ میں ترقی ہوتی ہے ۔

تکون بہت کم آدمیوں کے ہاتھوں میں ہوتا ہے ۔ ہتھیلی کے درمیان تکون ہونے پر جاتک خوش قسمت ۔ گن وان اور شیریں زبان ہوتا ہے ۔ شُکر پربت پر دوش رہت ۔ تکون پر جاتک کلا دسنگیت پریمی ہوتا ہے ۔ منگل کشیتر پہ دوش رہت تکون کا ہونا بہادری کا سوچک ہے ۔ مصیبت کے

وقت وہ آدمی گھبراتا نہیں ہے۔ برہسپتی کشیتر پر ودش رہت تکون جاتک کو گیت ودیاؤں میں ماہر بناتی ہے۔ سورج کشیتر پر ودش رہت تکون ہونے پر آدمی کلاکار و ذہین ہوتا ہے اور اُسے ہر کام میں کامیابی ملتی ہے بدھ کشیتر پر تکون ہونے پر آدمی اچھا سائنس داں و بیوپاری ہوتا ہے۔ چندر کشیتر پر تکون کا نشان ہونے پر جاتک کلپنا شکتی کا اچھی طرح استعمال کرتا ہے اور وہ بدھی اور کلپنا کے زور سے کامیابی حاصل کرتا ہے۔ وہ ادب سنگیت وغیرہ کا پریمی۔ کوی۔ چترکاری یا کلاکار ( دیکھئے A ) ہوتا ہے۔ گپت ودیا (جیوتش) میں دلچسپی لیتا ہے اور سبھی سے دھن پراپت کرنے والا ہوتا ہے۔

اگر جیون ریکھا پر تکون ہو تو ایسا شخص دھنوان۔ سواری و زمین وغیرہ سُکھوں سے بھری ہوتا ہے اور انسان پرست ہوتا ہے۔

مستک ریکھا پر تکون ہو تو پتا پرکھوں سے دھن لابھ ہوتا ہے۔ ایسا آدمی اپنی ودیا اور عقل و ہنر کے بل پر دھن اور آمدنی کے ذرائع پیدا کرتا ہے۔

ہردے ریکھا پر تکون ہو تو ایسا شخص اپنی محنت کے بل پر یا پریمی کی مدد سے زمین سواری۔ دھن وغیرہ سُکھوں کو پراپت کرتا ہے۔

بھاگیہ ریکھا پر تکون ہو تو جاتک دھن پراپتی و لاٹری میں جیتنے کے مواقع پراپت ہوتے ہیں۔ چھوٹا ہو تو کم بڑا ہو تو زیادہ دھن حاصل ہوگا۔

## کراس کے نشان (× × ×)

اگر سورج کے ستھان پر کراس (ضرب) کا نشان ہو تو جاتک دھرماتما اور طرح طرح کی رکاوٹوں کے باوجود شہرت اور کامیابی حاصل کرنے والا ہوتا ہے۔ اگر سورج ریکھا بھی اشبھ ہو کر کراس کے ذریعہ کٹ گئی ہو تو یہ مالی نقصان۔ ناکامیابی اور نراشا کا سوچک ہوتا ہے، اگر کسی عورت کے ہاتھ میں یہ کراس (×) نشان ہو تو ایسی عورت لالچی اور خاوند سے لاتعلق ہونے کے اشارات ہیں۔

منگل کے کیشتر پر کراس کا نشان ہو تو جاتک کرودھی، اور غصّہ والا ہوتا ہے۔ اور اس کے کئی دشمن ہوتے ہیں۔ دیکھیں شکل نمبر 7۔

اگر منگل کا کیشتر بھی انت ہو تو جاتک خود بھی جھگڑالو، اور اس کو کسی اونچائی یا حادثہ وغیرہ کے کارن چوٹ لگتی ہے۔ اگر منگل کے کیشتر پہلے پر مربع (☐) کا نشان ہو تو اس پر دشمنوں کے ذریعے گھاتک حملہ ہو سکتا ہے۔

اگر بدھ پربت پر کراس کا نشان ہو تو جاتک بُری صحبت کے کارن چالاک۔ چتر اور اپنے کاریہ سدھی کے لئے اچھے بُرے کا دھیان نہیں رکھتا۔ برہسپتی کے کشیتر پر اگر کراس کا نشان ہو تو جاتک نیک خیال والا اور شادی کے بعد دھن اور عہدہ میں ترقی پاتا ہے۔ کراس کا نشان گورو کشیتر کے درمیانی حصّہ میں ہو تو جوانی کے شروع میں اور ترجنی کے مول میں گورو کشیتر پر ہو تو جوانی گزرنے پر جاتک کی قسمت جاگ اٹھتی ہے

شنکر کے کشیتر پر کراس (×) کا نشان ہو تو یہ گپت پریم کا اشارہ کرتا ہے ایسے جاتک کو پریم سمبندھ میں کئی مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے، کبھی کلنک یا ناکامی بھی ملتی ہے۔ رشتہ داروں سے جھگڑا بھی رہتا ہے۔ شنی کے کشیتر پر کراس کا نشان حادثہ۔ بیماری یا اچانک موت کا سوچک ہے۔ ایسا جاتک جیوتش کا پریمی گمبھیر اور دھارمک پرکرتی کا ہوتا ہے۔

ہتھیلی کے وسط میں (مستک ریکھا اور جیون ریکھا کے بیچ میں) کراس (×) کا نشان ہونے سے جاتک کم عقل۔ بے ضبط اور حساس سبھاؤ کا ہوتا ہے۔ ہردے ریکھا کے نیچے کراس (×) کا نشان ہونے سے شروع عمر میں بہت زیادہ جدوجہد اور کشٹ کے اشارے ملتے ہیں۔ بھاگیہ ریکھا پر کراس کا نشان ناموافق پھل دیتا ہے۔ اس ریکھا کے جس حصّہ پر ہوگا تو عمر کے اس حصّہ میں آدمی کو مالی نقصان پریشانی اور بھاگیہ میں کئی رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

مستک ریکھا پر کراس کا نشان دماغ اور آنکھوں میں پیڑا ہو۔ مگر بھاگیہ ریکھا کی مدد سے کراس بنا ہو تو شبھ پھل دائک ہوگا۔

## ترشول وچار

ہتھیلی میں کسی بھی پربت (کشیتر) پر ترشول کا نشان ہونا بہت زیادہ نیک (شُبھ) مانا گیا ہے۔ اس کشیتر (پربت) کی اونچ نیچ کے آدھار پر اس کے اثر میں کمی آ جاتی ہے۔ بھاگیہ ریکھا اور چندر کشیتر کے وسط میں ترشول کا نشان ہونے سے جاتک دھنوان۔ دانی۔ زمین جائیداد اور سواری و سنتان کے سُکھوں سے بھرپور ہوتا ہے۔ مستک ریکھا کے وسط میں یہ نشان ہو تو جاتک نامور عقل مند دھرماتما۔ انصاف پسند اور روحانی طبیعت والا ہوتا ہے

بندو بھی ہتھیلی میں اپنا اہم مقام رکھتے ہیں۔ سفید بندو ترقی کا سوچک۔ لال بندو بیماری کا سوچک۔ پیلے بندو خون کی کمی کے سوچک ہوتے ہیں گورو پربت پر کالا بندو شادی شدہ جیون کے لئے اشبھ ہوتا ہے، شنی پربت پر کالا بندو پریم پکش کے لئے اشبھ ہوتا ہے۔ اور بدنامی ملتی ہے سورج کشیتر پر کالا بندو آنکھوں کی بیماری و سماجی وقار میں کمی کرتا ہے بدھ کشیتر پر کالا بندو بیوپار میں نقصان کا سوچک ہوتا ہے۔ اور وہ دھوکے باز ہوتا ہے۔ چندر کشیتر پر پریم میں ناکامی کا سوچک ہے۔ آدمی کی ڈوبنے سے موت ہوتی ہے۔ اُسے اعصابی و دماغ سمبندھی وکار ہوتا ہے۔ شنکر کشیتر پر کالا بندو ہونے سے آدمی زیادہ شہوت پرست ہوتا ہے اور اس کے کارن بے عزت بھی ہوتا ہے۔ اُسے گپت روگ ہوتا ہے،

# دس گورو صاحبان کی زندگی کے مختصر حالات

**(۱) شری گورو نانک دیو جی :-** شری گورو نانک دیو جی کا جنم (اوتار) تلونڈی (ضلع شیخوپورہ) جو آجکل پاکستان میں ننکانہ صاحب کہلاتا ہے۔ کارتک شدی پورنماشی کو سن 1469 عیسوی میں ہوا تھا۔ پتا کے پروہت پنڈت ہردیال نے انکے پتا کو شروع ہی میں بتا دیا تھا کہ بالک نانک کی کنڈلی میں گرہوں کے مطابق وہ ایک اوتار پرش ہیں اور لوگ اس بالک کو سچا بادشاہ اور مسیحا پیر تصور کریں گے۔

جنم کنڈلی شری گورو نانک دیو جی

۴ راہو — ۵ منگل — ۶ شکر — ۷ شنی — ۸ سورج بدھ — ۳ — ۲ چندر ماں — ۱ — ۱۱ برہسپتی — ۹ — ۱۰ کیتو — ۱۲

شروع سے ہی شری گورو نانک دیو جی کا روحانی باتوں کی طرف خاص دھیان تھا۔ دنیاوی باتوں کی طرف دلچسپی نہ کے برابر تھی۔ کچھ بڑا ہونے پر جب پتا نے انکو کچھ دولت دیکر بیوپار کے لئے بھیجا تو انہوں نے وہ دھن دولت غریب بیوا دکھیوں میں بانٹ دی اور سادھو سنتوں کے درمیان زیادہ وقت بتانے لگے۔ ۱۶ سال کی عمر میں انکی شادی کر دی گئی مگر کے روحانی جہان میں کوئی کمی نہ آئی۔ تھوڑا عرصہ نوکری کرنے کے بعد وہ فقیر بن کر اپنے شاگرد مردانہ کے ساتھ دور دراز کے سفر پر نکل گئے۔ اپنے فقیری سفر کے دوران انہوں نے خدا سے غفلت رہنے والے گمراہ لوگوں کو دھرم اور محبت کا پیغام دیا اور لوگوں کو بناوٹی زندگی اور ذات پات کے وہم سے اوپر اٹھا کر آپسی بھائی چارے کا اپدیش دیا۔ ۷ ستمبر ۱۵۳۹ء کو کرتارپور (پاکستان) میں یہ مہان سنت جیوتی جوت سما گئے۔ شری چند اور لکھمی داس ان کے دو لڑکے ہوئے۔

**(۲) شری گورو انگد دیو جی :-** ان کا جنم مکتسر سے (تین کوس پورب کی جانب) گاؤں متے کی سرائے میں بیساکھ شدی پکم تتھ سن عیسوی ۳۱ مارچ ۱۵۰۴ء کو ہوا تھا۔ یہ شری گورو نانک دیو جی کے دیدار (درشن) کرنے شری کرتارپور گئے اور وہاں پر انکی سیوا اتنی لگن سے کی کہ شری گورو نانک جی مہاراج نے گورو یائی کی گدی ان کو بخش دی۔ شری گورو انگد دیو جی نے شری گورو نانک بانی کو گورمکھی زبان کی شکل دی۔ ان کے وقت میں بہت سے لوگ سکھ دھرم میں شامل ہو گئے۔ شری گورو امر داس جی کو گورو یائی دیکر چیت شدی چوتھ ۲۹ مارچ ۱۵۵۲ء کو جوتی جیوت سما گئے۔

**(۳) گورو امرداس جی :-** ان کا جنم بیساکھ شدی چودش بکرمی سمت ۱۵۳۶ یعنی عیسوی سن ۵ مئی ۱۴۷۹ء کو گاؤں باسر کے ضلع امرتسر میں ہوا تھا۔ اُن کے پتا کا نام بابا تیج بھان سورج ونشی راجہ دشرتھ کے لڑکے شری بھرت جی کے ونش سے مانے جاتے ہیں۔ شروع سے ہی ان کا رجحان فقیری کی طرف لگتا تھا۔ ۱۲ بار تیرتھ یاترا کے لئے گئے۔ سماج کے کھوکھلے رواجوں کو سدھارنے کی جانب خاص دھیان دیا۔ عورتوں میں رسم ستی کو بند کر کے عورتوں کو دوبارہ شادی کرنے کی اجازت دی۔ گوندوال میں ایک بڑی باؤلی بنوائی ۱۵۷۴ء میں شری گورو رام داس کو گورو گدی دیکر بھادوں شدی پورنماشی بکرم ستمبر ۱۵۷۴ء کو جوتی جیوت سما گئے۔

**(۴) چوتھی پاتشاہی گورو رام داس جی :-** کا جنم اوتار لاہور (پاکستان) چونا منڈی میں کارتک بدی دوج ۲۴ ستمبر ۱۵۳۴ء کو ہوا تھا۔ ان کے پتا شری ہری داس اور ماتا دیا کور دونوں پرماتما کے بھگت اور پرُوپکاری کی مورت تھے۔ لاہور میں اکبر بادشاہ نے ان سے ملاقات کرنے کے بعد ان کے علم سے خوش ہو کر ان کو زمین دی جس پر انہوں نے ایک بڑا بھاری تالاب بنوا کر شری امرتسر کی بنیاد رکھی۔ بھادوں شدی تیج سن ۱۵۸۱ء کو اپنے پُتر شری گورو ارجن دیو جی کو گورو یائی دیکر جوتی جیوت سما گئے۔

**(۵) پانچویں پاتشاہی گورو ارجن دیو جی :-** انکا جنم بدی سپتمی ۱۵ اپریل ۱۵۶۳ء کو گوندوال ضلع امرتسر میں گورو رام داس جی کے گھر میں ہوا تھا۔ گورو ارجن دیو جی سنسکرت اور فارسی زبان کے بڑے عالم تھے۔ ساتھ میں گورمکھی زبان کے بھی بڑے ماہر تھے انہوں نے سکھ دھرم کی بنیاد رکھی اور گورو گرنتھ صاحب کی بھی بانی کا سمپادن کیا شری گرنتھ صاحب کی پر سدھ بانی سکھمنی صاحب، باون اکھری، بارہ ماہ وغیرہ رچنائیں انکی قوت شاعری اور علم کی قابلیت کو ظاہر کرتی ہیں۔ انہوں نے ڈیرا صاحب اور ہرمندر صاحب کی تعمیر کا کام مکمل کروایا اور ترن تارن اور کرتارپور شہروں کی یاد رکھی۔ انکی بڑھتی ہوئی مقبولیت کو دیکھ کر ان کے مخالفوں نے وقت کے بادشاہ جہانگیر کے کان بھرنے شروع کر دیئے۔ اس طرح بادشاہ نے انکو لاہور کے قلعہ میں قید کر دیا۔ انسانیت اور دھرم کے دشمن نے شدید ظلم کرنے کے بعد ۳۰ مئی ۱۶۰۶ء میں ان کو شہید کر دیا۔ انکی شہادت کی یادگار میں میلہ جوڑ منایا جاتا ہے۔

**(۶) چھٹی پاتشاہی گورو ہرگوبند صاحب :-** ان کے پتا شری گورو ارجن دیو اور ماتا کا نام شریمتی گنگا تھا۔ انکا جنم ہاڑ بدی پکم ۱۹ جون سن ۱۵۹۵ء کو وڈالی صاحب ضلع امرتسر میں ہوا تھا۔ اپنے پتا کی شہادت کے بعد گورو گدی پر بیٹھے۔ اپنے پتا کا بدلہ لینے اور اس وقت کے ظالم حاکموں کو سبق سکھانے کے لئے فوج تیار کر کے بہت بار جنگ کی۔ جہانگیر نے ان کو گوالیار کے قلعہ میں قید کروا دیا۔ وہاں سے رہائی کے بعد انہوں نے صوبیدار پنجاب کو تین دفعہ شکست دی۔ چیت شدی پنچمی کے مطابق ۳ مارچ ۱۶۴۴ء میں وہ جوتی جیوت سمائے۔

**(۷) ساتویں پاتشاہی گورو ہری رائے جی :-** یہ گورو ہرگوبند صاحب کے پوترے تھے۔ ان کے پتا کا نام بابا گورو تا جی تھے۔ انکا جنم ۱۶ جنوری ۱۶۳۰ء (ماگھ شدی ترودشی) کو کیرت پور صاحب میں ہوا تھا۔ انکی دارا شکوہ کے ساتھ بہت دوستی تھی۔ انہوں نے سکھ فوج کی طاقت میں اضافہ کیا اور ظلم کے خلاف جدوجہد کرتے رہے یہ گورو ہری کرشن کو گورو گدی سنبھال کر کارتک بدی نومی (۶ اکتوبر ۱۶۶۱ء) کو کیرت پور صاحب میں جوتی جیوت سما گئے۔

**(۸) گورو ہری کرشن صاحب :-** انکے پتا گورو ہری رائے اور ماتا کا نام بی بی سلکھنی تھا۔ انکا جنم کیرت پور صاحب میں ساون بدی نومی (۷ جولائی ۱۶۵۶ء) کو ہوا تھا۔ یہ ایشور بھگتی پر بہت یقین رکھتے تھے۔ چیت شدی چودش (۳۰ مارچ ۱۶۶۴ء) کو جوتی جیوت سمائے۔

**(۹) گورو تیغ بہادر صاحب :-** نویں پاتشاہی گورو تیغ بہادر جی کا جنم بیساکھ بدی پنچمی تتھی بکرمی سمت ۱۶۷۸ مطابق یکم اپریل ۱۶۲۱ء کو شری امرتسر میں ہوا۔ ان کے

منگل کشیتر پر بند دکا نشان ہونے سے لڑائی میں چوٹ لگتی ہے۔ یا مقدمے بازی میں دھن کا ناش ہوتا ہے۔

جیون ریکھا پر کالا بند د ہو تو کسی بیماری۔ مستک ریکھا پر ہو تو سر میں چوٹ اور سر کا روگ ہوتا ہے۔ ہردے ریکھا پر ہو تو بدنامی۔ پریم سمبندھوں میں مایوسی اور دل کی بیماری ہو سکتی ہے۔ سورج ریکھا پر ہو تو اپنوں سے ہی بے عزتی اور ناکامی ملے گی۔ بھاگیہ ریکھا پر ہو تو بدنصیبی و پیاروں سے بچھڑنا۔ سواستھ ریکھا پر ہو تو صحت میں خرابی اور حاسد ہوتا ہے۔ ویواہ ریکھا پر ہو تو شادی میں مشکلات پیش آتی ہیں، اور اگر ویواہ ہو بھی جائے تو عورت کا چھوڑ کر چلے جانا۔ عورت کے ہاتھ میں ہو تو خاوند سے بچھڑنا۔ منگل ریکھا پر ہو تو بے حرکت رہنا۔ چندر ریکھا پر ہو تو قسمت میں رکاوٹ پیدا ہوتی ہے۔

**نوٹ:۔** بند د اور تلوں کے نشان میں فرق ہوتا ہے۔ بند د۔ سفید۔ کالا۔ لال وغیرہ کئی پرکار کا ہو سکتا ہے۔ کالا بند د (داغ) عام طور پر بُرا اثر ڈالتا ہے، رنگ اور حالات کے مطابق ان کا پھل کبھی مختلف پرکار سے ہوتا ہے، اگر ہردے ریکھا پر سفید بند د ہو تو آدمی یا عورت اپنے پریمی کو پانے میں کامیابی حاصل کر لیتے ہیں۔ اگر ایک سے زیادہ ہوں اور ہردے ریکھا کٹی ہوئی ہو تو ایسے لوگ پریم حاصل کرنے میں ناکام اور دکھی ہوتے ہیں۔ اپنے پریمیوں پر زیادہ یقین رکھنے سے دھوکا کھاتے ہیں،

## ہتھیلی پر تِل وچار

تِل کا نشان جس ریکھا یا گرہ پربت پر ہوگا، اس کے نیک پھل کو دوگنا کر دیتا ہے خصوصاً داہنے ہاتھ میں جو کہ مٹھی بند کرنے پر اندر تِل پڑ جاتا ہے۔ تو ایسا تِل بیشمار دھن دولت دینے والا ہوتا ہے۔ وہ اپنے کل اور حالات کے مطابق ضرور ہی لکشمی پراپت کرتا ہے۔ بائیں ہاتھ میں ہو تو خرچ کی زیادتی کر کے اقتصادی مشکل لا کر پریشان کئے رہتا ہے۔ مرد کے داہنے انگ پر تِل کا جو اثر ہوتا ہے وہی اثر استری کے بائیں انگ پر تل ہونے سے ہوگا۔

جس عورت کے ہردے ستھان پر تِل ہو تو اُسے خوش نصیب سمجھنا چاہیئے۔

اگر عورت کی بھوؤں کے درمیانی حصہ میں تل کا نشان ہو تو اُسے راج پاٹھ (شاہی ٹھاٹھ) کی علامت سمجھنا چاہیئے۔ جس عورت کے بائیں گال پر لال رنگ کا تل ہو تو وہ ہمیشہ اچھا اور سواد شٹ بھوجن پراپت کرتی رہتی ہے، اگر کسی عورت کے خفیہ مقام (گپت ستھان) کے دائیں حصے میں تل ہو تو وہ کسی راجہ کی پتنی ہوتی ہے۔ اگر کسی عورت کی ناف کے نچلے حصے میں تِل کا نشان ہو تو اُسے نیک سمجھنا چاہیئے ایسی عورت خاوند کو پیاری اور اولاد کے سکھ سے بھرپور ہوتی ہے۔ اگر گپت ستھان پر تل کا نشان ہو تو دکھ درد کا سوچک ہے،

ہاتھ۔ کان۔ گال یا گلے کے بائیں طرف کے کسی حصہ میں تل ہو تو ایسی عورت پہلے حمل سے ہی پُتر کو جنم دیتی ہے۔

مستک کے بائیں طرف تل ہو تو ایسی عورت بھاگیہ وان خوشحال اور سکھی ہوتی ہے۔ بائیں آنکھ پر تل ہو تو ستی اور پاکدامن ہوتی ہے۔ گال پر تل ہو تو بھوگی و عیش و عشرت پسند ہوگی۔ کان پر تل ہو تو لوبھی اور لالچی ہوگی۔ ناک پر تل ہو تو چنچل و شوخ مزاج ہوگی۔ گردن پر ہو تو ایسی عورت حکومت پسند اور رعب و داب والی ہوگی، اگر ستن پر تل ہو تو ایسی عورت مردوں کے لئے بہت زیادہ پرکشش ہوتی ہے۔ اس کی سنتان اچھی نکلتی ہے۔

خیر اندیش

پنڈت پنالال۔ جیوتشی۔ جالندھر شہر۔ پنالال لکھے

پتا کا نام گورو ہری گوبند صاحب اور ماتا کا نام نانکی جی تھا۔ انہوں نے ہتھیار چلانے کی ٹریننگ اپنے والد صاحب سے لی۔ بچپن سے ہی شری تیغ بہادر بڑے دلیر اور دیانتدار تھے۔ چھوٹی عمر میں ہی انہوں نے اپنے پتا کے ساتھ مل کر مغلوں کے خلاف جنگ لڑی۔ کشمیری پنڈتوں کی فریاد پر وہ اپنی سکھ سنگت کے ساتھ دہلی روانہ ہوئے۔ اورنگزیب نے انہیں مسلمان بنانے کی ناکام کوشش کی۔ شاہی حکم کے مطابق انکو مگھر شدی پنچمی تھی (۱۱ نومبر ۱۶۷۵ء) کو دہلی کے چاندنی چوک میں شہید کر دیا گیا۔ اس طرح گورو پرمپرا کو مسلسل قائم رکھتے ہوئے ہندو دھرم کی حفاظت کے لئے بے مثال قربانی کی۔

## (۱۰) دشم پاتشاہی شری گورو گوبند جی:۔

ان کے پتا کا نام گورو تیغ بہادر اور ماتا کا نام ماتا گجری تھا۔ ان کا اوتار (جنم) پٹنہ صاحب میں پوہ شدی سپتمی تھی بکرمی سمت ۱۷۲۳ (۲۲ دسمبر ۱۶۶۶ء) کو ہوا تھا۔ بچپن میں ہی ان کو تیر کمان اور دوسرے ہتھیار چلانے کا بہت شوق تھا۔ جس وقت انکے پتا گورو تیغ بہادر کی شہادت ہوئی اس وقت انکی عمر صرف نو سال کی تھی۔ اپنے پتا پر کئے گئے ظلم کا بدلہ لینے اور انسانیت اور ہندو دھرم کی حفاظت کے لئے سن ۱۶۹۹ء میں بکرم بیساکھ کو خالصہ پنتھ کی بنیاد رکھی اور ہر سچے سکھ کو کیس، کرپان، کنگھی، کچھا اور کڑا دھارن کرنا لازمی قرار دیا اور تمباکو و دیگر نشہ آور چیزوں کے استعمال کی مناہی کی۔ مغل فوج کو جنگ میں کئی بار شکست دی۔ انکے چار صاحبزادوں میں سے دو بڑے صاحبزادے چمکور صاحب کی جنگ میں شہید ہوئے جبکہ دو چھوٹے صاحب زادوں کو سرہند میں دیوار میں زندہ چنوا دیا گیا۔ شری گورو گوبند سنگھ جی سچے دیش بھگت، سنت، سپاہی، بہادر اور انوکھی یودھا تھے۔ اس کے ساتھ ہی وہ فارسی اور سنسکرت زبان کے بلند پایہ شاعر بھی تھے۔ انکی کچھ چنیدہ رچناؤں میں چنڈی داوار، ظفر نامہ، بچتر ناٹک، جاپ صاحب، اکال استوت مشہور ہیں۔ بکرمی سمت ۱۷۶۵ کارتک شدی پنچمی (۷ اکتوبر ۱۷۰۸ء) کو ننددوڑ حضور صاحب میں جوتی جوت سما گئے۔

# مریض کے لئے کال چکر

جنم نچھتر یا نام نچھتر یا وقت بیماری نچھتر یا پرشن لگن نچھتر سورج اور چندرماں نچھتر جس وقت ایک ناڑی میں طول خواہ عرض کے اندر آجائیں۔ تو اس وقت بیمار کے لئے موت ہوگی۔ جنم نچھتر چندرماں و سورج نچھتر جس وقت ایک ناڑی طول یا عرض میں آجائیں گے اس وقت بیمار مر جائے گا۔ اگر دو ناڑی میں پائے جائیں تو دیر بعد صحت ہوگی۔ اگر تین ناڑی میں پائے جائیں تو مریض جلد صحت یاب ہو۔

لوح حیات

| ۸ | ۳ | ۱ |
|---|---|---|
| ۱۴ | ۱۳ | ۱۰ |
| ۱۷ | ۱۶ | ۱۵ |
| ۲۲ | ۲۰ | ۱۹ |
| ۲۹ | ۲۶ | ۲۵ |

لوح ممات

| ۵ | ۴ | ۲ |
|---|---|---|
| ۹ | ۷ | ۶ |
| ۱۸ | ۱۲ | ۱۱ |
| ۲۴ | ۲۳ | ۲۱ |
| ۳۰ | ۲۸ | ۲۷ |

## گھوڑ دوڑ میں ہار جیت کا سوال

گھوڑ دوڑ میں عموماً ۵ رنگ کے گھوڑے ہوتے ہیں۔ سفید سرخ۔ زرد۔ ڈبکھریا اور کالا۔ دوڑ کے وقت آپ پانچوں رنگوں کی گولیاں بنائیں اور دوڑ کے وقت ایک گولی نکالیں۔ جس رنگ کی گولی نکلے گی وہی گھوڑا جیتے گا۔

# کال سرپ یوگ

جنم کنڈلی میں اگر راہو اور کیتو کے بیچ ایک ہی طرف بھی ساتوں گرہ (سورج چندرماں۔ منگل۔ بدھ۔ برہسپت۔ شکر۔ سنیچر) پڑ جائیں تو کال سرپ نام کا یوگ بنتا ہے۔ اس یوگ میں پیدا ہونے والا شخص (عورت اور مرد) کو کاروبار، دولت، اور اولاد کی طرف سے پریشان اور فکر مند رہنا پڑتا ہے۔

بھارتیہ جیوتش میں راہو کو سانپ کی شکل (سرپ آکار) اور کیتو کو پونچھ کی شکل میں تصور کیا گیا ہے۔ چونکہ راہو۔ کیتو ہمیشہ وکری حالت میں ۱۸۰° کے فرق سے گردش کرتے ہیں۔ اس لئے راہو کی شکل کا سانپ منہ کی طرف سے کیتو پونچھ کی طرف سے پکڑنے کی کوشش میں اپنے بیچ پڑنے والے بھی گرہوں کو اپنی لپیٹ میں لے لیتے ہیں۔ اس طرح یہ کال سرپ یوگ اپنے ناقص نقصاندہ اثرات مرتب کرتا ہے۔

**کال سرپ یوگ** نہایت امیر ترین شخص کی کنڈلی میں بھی ہو سکتا ہے یا نہایت غریب و فقیر کی کنڈلی میں بھی ہو سکتا ہے۔ اعلیٰ تعلیم یافتہ ہو یا غیر تعلیم یافتہ، دانا ہو یا بے وقوف۔ بہرحال کال سرپ یوگ کا اچھا یا برا اثر کنڈلی میں موجود گرہوں اور جاتک کی حالت کے اعتبار سے ہی پڑتا ہے۔

باقی صفحہ 151 پر دیکھیں

# قومی میلے اور عرس جموں و کشمیر

| نام | تاریخ | نام | تاریخ |
|---|---|---|---|
| حاجی محمد مراد بخاری صاحب | ۱۷ر ذی الحجہ | میر سرک صاحب اندرابی صاحب | ۵ر صفر |
| حضرت مولانا نعیم الدین | ۱۸ر " | امام موسیٰ علی رضا | ۹ر " |
| حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی | ۱ر محرم الحرام | خواجہ نجم الدین احمد کبریٰ | ۱۷ر " |
| میر حیدر ملاری تولہ مولا | ۸ر " | شیخ مخدوم کشمیری | ۲۴ر " |
| یوم عاشورہ | ۱۰ر " | مولانا احمد رضا خاں | ۲۵ر " |
| بابا نصیب الدین غازی | ۱۳ر " | عرس حضرت کاکا | ۲۹ر " |
| سید محمد عالی کپھر لورہ | ۱۲-۱۶ " | شاہ ہمدان کاشمیری | ۶ر ربیع الاول |
| امام زین العابدین رو | ۱۸ر " | شیخ عبدالقادر جیلانی | ۱۱ر " |
| میاں شاہ صاحب قادری | ۱۹ر " | عید میلاد النبیؐ | ۱۲ر " |
| شیخ قمر الدین شیر گڑھی | ۲۴ر " | میر محمد ہمدانی | ۱۷ر " |
| حضرت مخدوم اشرف جہانگیر ثانی | ۲۸ر " | شاہ نعمت اللہ قادری | ۲۶ " |
| شیخ بابا داؤد خاکی رد | ۲ر صفر | دفات سید مظفر شاہ | ۱۰ر جمادی الاول |

# اہلِ اسلام کے تیوہار کب اور کیوں منائے جاتے ہیں

| تیوہار | تاریخ | تفصیل |
|---|---|---|
| محرم الحرام | ۱۰ر محرم | اس دن امام حسین نے وفات پائی۔ اُن کی یاد میں یہ دن منایا جاتا ہے۔ |
| چہلم شہید کربلا | ۱۹ر صفر | اس دن محرم سے ۴۰ ویں کربلا میں جاکر شوک منایا جاتا ہے۔ |
| آخری چہار شنبہ | صفر آخری بدھوار | حضرت محمد بیماری سے صحتیاب ہوئے کو صفر کے آخری بدھوار غسل کے بعد فوت ہو گئے |
| عید میلاد النبی | ۱۲ر ربیع الاول | اس دن حضرت محمد صاحب کا جنم ہوا تھا۔ |
| بارہ وفات | " " | اس دن حضرت محمد صاحبؐ اس دنیا سے رحلت فرما گئے۔ |
| گیارہویں شریف | ۱۱ر ربیع الثانی | اس دن سید غوث اعظم بغداد وفات پا گئے۔ محتاجوں کو کھانا کھلایا جاتا ہے۔ |
| شب معراج | ۲۶ر رجب | اس دن حضرت محمدؐ اللہ تعالیٰ کی دعوت پر عرش معلےٰ پر ملاقات کرنے کیلئے گئے تھے۔ |
| شب برات | ۱۴ر شعبان | سال کے بھر کے اچھے کاموں کا اس دن معاوضہ ملتا ہے۔ یہ رات نہایت متبرک ہے۔ |
| جمعۃ الوداع | رمضان آخری جمعہ | رمضان مہینے کے آخری جمعہ کے دن مسلمان اکٹھے ہو کر نماز ادا کرتے ہیں۔ |
| عید الفطر | یکم شوال | رمضان کے تمام روزے ختم ہونے پر یکم شوال کو مسلمان مناتے ہیں۔ |
| عید الاضحیٰ | ۱۰ر ذی الحجہ | حضرت ابراہیم نے خدا کے حکم پر اپنے پیارے بیٹے حضرت اسمٰعیل کی قربانی دی۔ |
| روزے | تمام رمضان | اس مہینے قرآن حضرت محمد رسول اللہ پر نازل ہوا تھا۔ لہذا سب سے مقدس مہینہ ہے۔ |

# فہرست عرس مبارک مسلم اولیاء کرام

| نام بزرگ | مقام | تاریخ ہجری | نام بزرگ | مقام | تاریخ ہجری |
|---|---|---|---|---|---|
| لنگر صاحب | حیدرآباد | ۱۱ر محرم الحرام | حضرت امام صاحب | سیالکوٹ | ۱۷ر " |
| مجھورے میاں صاحب | رام پور | ۱۴ر " | شاہ دولہا دریائی | گجرات | ۱۹ر " |
| بابا فرید الدین گنج شکر | پاک پٹن | ۵ر " | نظام الدین | دلی | ۱۵ر،۱۷ر " |
| شیخ عبداللہ صاحب | گوالیار | ۲۰ر " | حضرت نیاز احمد | بریلی | ۱۵ر " |
| بابا بھول شاہ | اجمیر | ۲۵ر " | شمس الدین | پانی پت | ۱۵ر " |
| شاہ ولی اللہ | دلی | ۲۵ر " | حبیب اللہ شاہ نقشبندی | فیروزپور چھاونی | ۱۵ تا ۳۰ " |
| شاہ جمال | رام پور | ۱-۴ر صفر | مولانا ثناء اللہ | پانی پت | یکم رجب |
| غوث پاک | راولپنڈی | ۱۳ر " | خواجہ معین الدین چشتی | اجمیر | ۶ر،۱۱ر " |
| خواجہ شمس الدین | سیالکوٹ | ۱۳-۱۵ " | میاں بادشاہ | لاہور | ۸ر " |
| عبدالرحیم | دلی | ۱۳ر " | عبدالحکیم | " | ۱۲ر " |
| میاں کالے | دلی | ۱۴ " | خواجہ شمس الدین | عثمان آباد | ۱۶ر " |
| مراد اللہ | لکھنؤ | ۱۴ " | شاہجہاں بادشاہ | آگرہ | ۱۶ر " |
| داتا گنج بخش | لاہور | ۲۰ " | خواجہ ناصر دہلوی | دلی | ۲ر شعبان |
| شاہ مینا | لکھنؤ | ۲۲ " | فضل علی | علیگڑھ | ۱۱ " |
| علی شاہ | دلی | ۲۲ " | مولانا بولی | لکھنؤ | ۲۲ " |
| محمد ابو الحسن | [illegible] آباد | ۲۴ " | مولانا انوار الحق | لکھنؤ | ۲۶ " |
| مخدوم شاہ علی | کانپور | ۲۸ " | اکبر بادشاہ | آگرہ | ۲۷ " |
| شیخ احمد صاحب | سرہند | ۲۸ " | بندگی شاہ | سکندرآباد | ۲۹ |
| صادق شاہ | کانپور | ۲۸ " | بو علی شاہ قلندر | پانی پت | ۱۳ر رمضان |
| شیخ مجدد الف ثانی | سرہند | ۲۷-۲۹ " | سید محمد غوث | گوالیار | ۱۴ر " |
| محمد کابل | جلال پور | ۴ر ربیع الاول | نصیر الدین چراغ دہلوی | دلی | ۱۵ر،۱۷ر " |
| میاں شیر محمد | شرق پور | ۲ر " | پیر شاہ ولائت | دیوبند | ۲۱ " |
| روشن بخش | اورنگ آباد | ۶ر " | مولانا فضل الرحمٰن | مرادآباد | ۱۴ " |
| میاں میر | لاہور | ۷ر " | میاں وڈے شاہ | لاہور | ۵ر شوال |
| قدیم شریف | آگرہ | ۱۱ر " | شاہ عبدالعزیز | دلی | ۷ر " |
| مخدوم علاؤالدین صابر | کلیر | ۸-۱۰ر | پیر عظمت علی شاہ | دیوبند | ۵-۸ر " |
| شاہ محمد غوث | لاہور | ۱۶ر " | شاہ احمد سرور | مرادآباد | ۸ر " |
| شاہ ابو المعالی | لاہور | ۱۷ر " | شہید ثابت | آگرہ | ۱۲ر " |
| قطب الدین بختیار کاکی | مہرولی دلی | ۱۸ر " | مادھو لال حسین | لاہور | ۱۸ر " |
| خواجہ نظام الدین اولیاءؒ | دلی | ۱۷ر " | خواجہ امیر خسرو | دلی | ۱۷ر،۱۸ر " |
| شاہ جمال | لاہور | ۲ر ربیع الثانی | کریم اللہ شاہ | بمبئی | ۸ر ذیقعدہ |
| حافظ علی | مرادآباد | ۳ر " | عالم شریف | " | ۱۳ر " |
| سائیں حبیب اللہ شاہ | فیروزپور چھاونی | ۲۹ر،۳۰ر " | شاہ نظام | اورنگ آباد | ۱۲ر " |
| نظام الدین | دلی | ۱۶ر " | حضرت عبدالخالق | بہاولپور | ۲۸ر " |
| شاہ دولہ دریائی | گجرات | ۱۹ر " | سید باسط [illegible] | الہ آباد | [illegible] |
| دلی محمد امام | گڑھ مکتیشور | ۲۳ر " | حاجی محمد [illegible] | کشمیر | ۱۷ر ذی الحجہ |
| بستی صاحب | رام پور | ۲۶ر " | خلیفہ محمد [illegible] نقشبندی | لاہور | ۲ر " تاریخ عیسوی |
| حضرت سید صاحب | کوہاٹ | ۲۷ر " | عرس نیاز احمد شاہ | کرتارپور | ۲۸ر جون |
| بی بی پاکدامن | لاہور | ۶ر جمادی الثانی | عرس نیاز دو شاہ | | ۱۷ر اکتوبر |
| [illegible] زین | دلی | ۷ر " | عرس امام ناصر | جالندھر | ۱۲ر ستمبر |
| محمد علی شاہ | لکھنؤ | ۵ر " | عرس میاں داد [illegible] | [illegible] | ۱۰-۱۳ر ستمبر |

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰۲ | ۶۶ | ۳۲۹ | ۲۸۹ |
| ۳۳۰ | ۲۸۸ | ۱۰۳ | ۶۵ |
| ۲۸۷ | ۳۲۷ | ۶۸ | ۱۰۴ |
| ۶۷ | ۱۰۵ | ۲۸۶ | ۳۲۸ |

# تعویذ برائے حل المشکلات

**ترکیب:**۔ جو کوئی اس نقش کو جس کام کے واسطے استعمال کریگا وہ کام بر آئیگا۔ اگر اپنے بازو پر باندھے گا تو کسی آفت میں نہ پھنسے گا اور اگر تنگدست ہوگا تو رزاق مطلق روزی غیب سے دیگا۔ کبھی محتاج نہ رہے گا۔ صاحب توقیر ہو، دشمن دوست ہو، اگر بیمار کے بازو پر باندھے یا گھول کر پلائے مریض شفا پائے مرض دور ہو جاوے اگر حاکم کے سامنے جاوے وہ مہربان ہو جائے

**ضروری ہدایات:**۔ یہ نقش ایک بزرگ درویش (پہنچے ہوئے فقیر) کی مہربانی سے حاصل ہوا ہے۔ اُن کے حکم کے مطابق یہ نقش پنڈت دیوی دیال جیوتشی لاہور والوں کی مفید عالم جنتری میں شائع کیا جا رہا ہے۔ جس کو کاٹ کر کالے کپڑے میں لپیٹ کر یا تعویذ میں رکھ کر بائیں بازو میں باندھنے سے خدا نے چاہا تو یقیناً کامیابی ملے گی مگر شرط یہ ہے کہ نیت پاک وصاف ہو۔ خدا پر پورا بھروسہ ہونا نہایت ضروری ہے۔ کامیابی حاصل کرنے کے لئے محنت و ایمانداری سے کام کرنا ضروری ہے۔ (۲) نقش کو دوسرے کاغذ پر نقل کر کے استعمال کرنے کی کوشش نہ کریں کیونکہ غلطی ہونے کا اندیشہ ہے جس کا اثر اُلٹا ہو سکتا ہے۔ لہٰذا جنتری سے کاٹ کر ہی استعمال کریں تاکہ کسی غلطی کا احتمال نہ رہے۔

## اقوالِ زریں

۱۔ دکھ انسانیت کی ترقی کا سادھن ہے۔ سچے انسان کا جیون دکھ میں ہی کھل اُٹھتا ہے سونے کا رنگ تپانے پر ہی چمکتا ہے۔

۲۔ سب جگہ پرماتما کی من موہنی مورتی دیکھ کر آنند میں مگن رہو جس کو اُس کی مورتی سب جگہ دکھتی ہے وہ تو خود ہی آنند سروپ ہے۔

۳۔ شانتی تو آپ کے اندر ہے کامنا روپی دان یا چڑیل کا سایہ اتار کر شانتی کے درشن ہوئے بیراگ کے مہامنتر سے کامنا کو بھگا دو پھر دیکھو سب جگہ شانتی ہی شانتی نظر آئے گی۔

۴۔ پرماتما پر بھروسہ رکھ کر جیون ڈوراس کے چرنوں میں باندھ دو پھر بجوتی آپکی داسی بن جائے گی۔

۵۔ جو لوگ آتما کو امر نہیں جانتے وہی موت سے کانپتے ہیں۔

# بارہ ماہ کی مضر ومفید ہدایات نامہ

**جنوری** اس ماہ صبح نہار منہ چند گھونٹ گرم پانی پینا صبح سیر کو جانا گرم جگہ تیل کی مالش کر کے ورزش کرنا، دھوپ میں بیٹھنا مفید ہے سورج نکلنے سے حوائج ضروری سے فارغ ہو کر تازے پانی سے غسل کرنا مفید ہے۔

**فروری** اس ماہ میں دھوپ میں بیٹھ کر مالش کرنا۔ گرم پانی سے نہانا صبح کھلی ہوا میں سیر کرنا۔ نمکین چائے اور دودھ میں شہد ملا کر پینا مفید ہے بستر سے ننگے بدن اٹھکر پاخانہ جانا سرد ہوا اور شبنم سے بدن محفوظ نہ رکھنا مکان میں کوئلے جلا کر دروازہ بند کرنا۔ سرد پانی سے نہانا دن میں سونا مضر ہے۔

**مارچ** علی الصباح ہلکی ورزش۔ سیر باغ۔ شہد اور تر کاریوں کا بخوبی استعمال موٹا کپڑا پہننا اور دریا میں غسل کرنا مفید ہے کھانا کھا کر فوراً نہ سونا چاہیئے کچھ دیر آہستہ آہستہ ٹہلنا چاہیئے۔

**اپریل** ہلکہ جلاب لینا، ہلکی غذا کھانا، کھانے کے ساتھ سرکہ استعمال کرنا تازہ پانی پینا۔ تازہ پانی سے نہانا صبح کی سیر اور مکان کی سفیدی کرانا صبح سویرے نہا دھو کر باقاعدہ آسن پرانایام کرنے سے جسم سڈول اور تندرست رہتا ہے۔ بدن پر تیل سرسوں کی مالش کرنا مفید ہے۔

**مئی** علی الصبح اُٹھنا۔ ورزش کرنا۔ ترش اشیاء کا استعمال کھانے کے بعد تھوڑا لیٹنا۔ کھانا خوب چبا کر کھانا چاہیئے اور گرم غذا کھانا۔ دوپہر کو زیادہ سونا، برف کا استعمال کھانے کے بعد کرنا باریک کپڑے پہننا مضر ہے۔

**جون** سر کو دھوپ سے بچانا، دھوپ اور ٹھنڈی چیزوں دشربتوں نیز میٹھے اور نمکین رسوں کا استعمال کرنا صبح کی سیر۔ رات کو سفر دوپہر کو سونا مفید ہے اور زیادہ ورزش بدن ننگا رکھنا بھیگے کپڑے پہننا۔ دھوپ میں ننگے سر پھرنا عورت سے زیادہ صحبت اور گرم اشیاء کا استعمال مضر صحت ہے۔

**جولائی** صبح سویرے ندی کے کنارے سیر کرنا دوپہر کو تھوڑا سونا ہوادار مکان میں رہنا ترش اور ٹھنڈی اشیاء اور ہلکا لباس پہننا مفید ہے دھوپ میں ورزش کرنا مضر صحت ہے۔

**اگست** صبح سویرے اُٹھنا تازے پانی سے نہانا باغیچہ میں ہوا خوری، ہلکی غذا لیموں پودینہ اور پیاز کا استعمال مفید ہے دن کے آخر میں دودھ رات کے آخر میں لسی پینی چاہیئے اور ورزش کرنا زمین پر سونا دھوپ میں ننگے بدن رہنا رات کو جاگنا، عورت سے زیادہ صحبت کرنا مضر ہے۔

**ستمبر** علی الصبح دریا کے کنارے سیر ہلکی غذا تھوڑی ورزش تازہ سبزیاں اور پھل استعمال کرنا رات کو سرمہ لگانا مفید ہے ہمیشہ خوش رہنا درازی عمر کا راز ہے اور دن کو سونا بغیر عادت پان، چائے، شراب پینا مضر ہے۔

**اکتوبر** نہار منہ پانی پینا صبح شام چہل قدمی کرنا جلاب لینا بھوک سے کم کھانا، دودھ دہی کا استعمال، باغ کی سیر چشمہ میں غسل کرنا اور موٹا کپڑا پہننا مفید ہے سونے سے جاگ کر پانی پینے سے نزلہ کھانسی زکام اور پھل کھانے کے بعد پانی پینے سے صحت خراب ہوتی ہے دن چڑھے تک سونا گرم غذا کے بعد ٹھنڈا پانی پینا مضر ہے۔

**نومبر** صبح اُٹھ کر ورزش کرنا بھینس کا گرم دودھ اور چائے پینا تازے پانی سے نہانا۔ ریشمی گرم کپڑے پہننا سیر باغیچہ تیل کی مالش اور دوپہر کو پھل کھانا مفید ہے اور دن چڑھے تک دن میں سونا دہی کی لسی فاقہ رات کو سرد ہوا میں سونا ننگے بدن ہوا میں نکلنا باریک کپڑے پہننا بھوک روکنا مضر ہے

**دسمبر** گرم جگہ ورزش کرنا چائے مع دودھ پینا گلے و کانوں کو سرد ہوا سے بچانا گرم غذا تیل کی بدن پر مالش گرم لباس پہننا د پھل کھانا مفید ہے

## دن رات کے سیّارگان کی روزانہ ساعات

ساعتیں دن اور رات میں بارہ بارہ ہوتی ہیں۔ اگر دن میں سیّاروں کی ساعت معلوم کرنی ہو تو مقدار دن کو ۱۲ پر تقسیم کردو۔ جو باقی بچے وہ ایک سیّارہ کی ساعت ہوگی۔ اسی طرح اگر رات کے سیّاروں کی ساعت معلوم کرنی ہو تو مقدار رات کو ۱۲ پر تقسیم کرو جو باقی بچے وہ ایک سیّارہ کی ساعت ہوگی۔ ساعت کا وقت طلوع آفتاب سے شمار ہوگا۔ شبھ گرہ کی ساعت شبھ پھل اور اشبھ گرہ کی ساعت اشبھ پھل دینی کہے۔

| رات کی ساعت | دن کی ساعت | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بدھوار | انوار | سورج | شکر | بدھ | چندرماں | سینچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندرماں | سینچر |
| ویروار | سوموار | چندرماں | سینچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندرماں | سینچر | برہسپت | منگل | سورج |
| شکروار | منگلوار | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندرماں | سینچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندرماں |
| سینچروار | بدھوار | بدھ | چندرماں | سینچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندرماں | سینچر | برہسپت | منگل |
| انوار | ویروار | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندرماں | سینچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ |
| سوموار | شکروار | شکر | بدھ | چندرماں | سینچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندرماں | سینچر | برہسپت |
| منگلوار | سینچروار | سینچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر | بدھ | چندرماں | سینچر | برہسپت | منگل | سورج | شکر |

## سیّاروں کی ساعت میں کیا کام کرنا چاہیئے؟

ساعت زحل یعنی سینچر:- اس کی ساعت میں عمارت بنوانا۔ درخت اور باغ لگوانا۔ چاہ اور حوض کھدوانا۔ صلح و شرکت کا معاملہ اختیار کرنا۔ دشمنی اور ہلاکت کیلئے نقش اور تعویذ لکھنا مبارک ہے۔ اس کی ساعت میں پیدا ہونے والا بچہ بد حال منحوس اور کمین ولایکی ہوتا ہے۔ ساعت شمس یعنی سورج:- اس کی ساعت میں حکام سے ملاقات کپڑا زیور اور ضروریات کا طلب کرنا فصد کھلوانا۔ سفر کو جانا۔ محبت دوستی صحت اور دولت کے لئے تعویذ لکھنا مبارک ہے۔ اس کی ساعت میں پیدا ہونے والا دور اندیش دراز عمر دولت مند و خوشحال ہوتا ہے۔ ساعت قمر یعنی چندرماں:- اس کی ساعت میں تعمیرات عمارت حوض وغیرہ باغ اور زراعت۔ علاج معالجہ شادی وغیرہ کا پیغام بھیجنا دوستی محبت کے لئے تعویذ لکھنا مبارک ہے۔ اس کی ساعت میں پیدا ہونیوالا بڑا خوش قسمت ہوتا ہے۔ ساعت مریخ یعنی منگل:- اس کی ساعت میں دشمن سے مقابلہ جنگ اور لڑائی کرنا موزوں ہے۔ شبھ کاموں کے لئے نحس ہے۔ بغض و حسد و ہلاکت دشمن کیلئے تعویذ اور حل لکھنا مفید ہے۔ اس ساعت میں پیدا ہونیوالا بچہ ظالم ہوتا ہے۔ ساعت عطارد یعنی بدھ:- اس کی ساعت میں علاج دوائی وغیرہ کرنا لڑکے کو مکتب بٹھانا۔ تعلیم حاصل کرنا۔ کنواں باؤلی کھدوانا۔ عمارت بنوانا۔ خرید و فروخت کرنا۔ کپڑا پہننا یا زبان بندی اور خواب بندی کے لئے تعویذ لکھنا اور حاکمان و اہل قلم سے کوئی حاجت طلب کرنا مبارک ہے۔ اس کی ساعت میں پیدا ہونے والا بچہ بڑا عالم نیک ہوتا ہے۔

ساعت مشتری یعنی برہسپت:- اس کی ساعت میں شادی بیاہ اور حکام سے ملاقات کپڑا پہننا فصد کھلوانا مجلس منعقد کرنا۔ خرید و فروخت دوستی کے لئے تعویذ لکھنا اور عمل کرنا مبارک ہے۔ اس کی ساعت میں پیدا ہونے والا بلند اقبال ہوتا ہے۔

ساعت زہرہ یعنی شکر:- اس کی ساعت میں شادی نکاح دوستی عشق و محبت علاج صحت و تندرستی۔ خرید و فروخت کا کام کپڑا سلانا یا پہننا اور عمل حب دوستی و خواب بندی کے لئے نقش و تعویذ لکھنا مبارک ہے۔ اس کی ساعت میں جو فرزند پیدا ہوتا ہے۔ وہ نیک بخت خوش قسمت اور صاحب مال اور دولت مند اور اقبال مند و ذی مرتبہ اور گانے و دیا کا بہت مشوقین اور دلدادہ ہوتا ہے۔

**روگ ناڑی چکر:-** اگر کسی مریض کے متعلق جاننا ہو کہ اس کا روگ دور ہو جائے گا۔ یا مرتیو ہو جائے گی تو اس کے متعلق نقشہ ذیل میں دیکھو اگر سورج نچھتر یعنی جس نچھتر پر سورج ہو، دن نچھتر جنم نچھتر اور نام کا نچھتر سب ایک ہی ناڑی میں آجائیں تو روگی کی مرتیو ہو جاتی ہے۔ اگر مختلف ناڑیوں میں آجائیں تو روگی صحت یاب ہو جائے گا

## مہورت چوگھڑیا برائے سفر

اگر بوقت یاترا سفر یا کسی نیک کام کے وقت مہورت نیک نہ بنتا ہو اور جانا بھی ضروری ہو تو اس چوگھڑیا مہورت دیکھ کر سفر اختیار کرنا چاہیئے۔ جس دن مہورت چوگھڑیا دیکھنا ہو اس دن دنمان کو ۸ پر تقسیم کرنے سے جو گھڑی پل برآمد ہوں گے وہ ایک حصہ کی مقدار ہوگی۔ اسی طرح راتری مان کو ۸ پر تقسیم کرکے جو گھڑی پل برآمد ہوں وہ وہ ایک حصہ مقدار رات کی ہوگی۔ کال ادویگ اور روگ ناقص ہوتے ہیں۔ امرت لابھ شبھ اور چر شبھ ہیں

**دن کا چوگھڑیا مہورت**

| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انوار | ادویگ | چر | لابھ | امرت | کال | شبھ | روگ | ادویگ |
| سوموار | امرت | کال | شبھ | روگ | ادویگ | چر | لابھ | امرت |
| منگلوار | روگ | ادویگ | چر | لابھ | امرت | کال | شبھ | روگ |
| بدھوار | لابھ | امرت | کال | شبھ | روگ | ادویگ | چر | لابھ |
| ویروار | شبھ | روگ | ادویگ | چر | لابھ | امرت | کال | شبھ |
| شکروار | چر | لابھ | امرت | کال | شبھ | روگ | ادویگ | چر |
| سینچروار | کال | شبھ | روگ | ادویگ | چر | لابھ | امرت | کال |

**رات کا چوگھڑیا مہورت**

| | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انوار | شبھ | امرت | چر | روگ | کال | لابھ | ادویگ | شبھ |
| سوموار | چر | روگ | کال | لابھ | ادویگ | شبھ | امرت | چر |
| منگلوار | کال | لابھ | ادویگ | شبھ | امرت | چر | روگ | کال |
| بدھوار | ادویگ | شبھ | امرت | چر | روگ | کال | لابھ | ادویگ |
| ویروار | امرت | چر | روگ | کال | لابھ | ادویگ | شبھ | امرت |
| شکروار | روگ | کال | لابھ | ادویگ | شبھ | امرت | چر | روگ |
| سینچروار | لابھ | ادویگ | شبھ | امرت | چر | روگ | کال | لابھ |

## چندرماں کی سواری دیکھنے کا طریقہ

ایک شخص رام لال کی تلا راس اور سواتی نچھتر ہے اور یکم جنوری ۱۹۶۱ء کو آردرا نچھتر میں سفر کرنا چاہتا ہے۔ سواتی نچھتر سے آردرا نچھتر تک شمار کیا تو ۱۹ آیا۔ اس کو ۹ پر تقسیم کیا تو باقی ایک رہا۔ اب نقشہ ذیل میں دیکھا تو گدھا کی سواری ہوئی جو دہشت اور فکر دینے والی ہے

| تعداد اعداد | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نام سواری | گدھا | گھوڑا | ہاتھی | مینڈھا | گیدڑ | شیر | کوا | مور | بھینس |
| خاصیت | دہشت اور فکر ہو | دولت کا فائدہ ہو | دھن کی بڑھتی ہو | خوف و خطر تکلیف ہو | روزگار میں تنزل ہو | مرتبہ بلند فائدہ ہو | پریشانی و حیرانی ہو | فرحت وصال دوست | زر و مال کا فائدہ طبیعت خوش رہے |

## چندرماں و سورج نچھتروں میں کیا کام کرنا چاہیئے

سفر یاترا اور شبھ کاموں کے شروع کرتے وقت دھرم ارتھ کام اور موکش ایسے چار قسم کے نچھتروں کا وچار کرلینا ضروری ہے۔ اگر بوقت یاترا سورج دھرم نچھتروں میں اور چندرماں ارتھ یا موکش نچھتروں میں ہو تو یاترا شبھ پھل دینے والی ہوتی ہے اگر اس کے برعکس نچھتروں میں ہو تو اس کا پھل ذیل میں ملاحظہ کریں

دھرم نچھتر:- اشنی۔ پکھ۔ اشلیکھا۔ بشاکھا
انورادھا۔ دھنشٹا۔ ست بکھا

ارتھ نچھتر:- بھرنی۔ پُنر بس۔ مگھا۔ سواتی
جیشٹا۔ شروَن۔ پوربا بھادر پد

کام نچھتر:- کرتکا۔ آردر۔ ہستا۔ اپھالگنی۔ چترا
مولا۔ ابھجیت۔ اترا بھادر پد

موکش نچھتر:- روہنی۔ مرگشر۔ اترا پھالگنی۔ ہست
پوربا کھاڑا۔ اترا کھاڑا۔ ریوتی

| سورج | چندرماں | کیفیت سفر |
|---|---|---|
| دھرم نچھتر میں | ارتھ یا موکش نچھتر میں | شبھ ہوتی ہے |
| ارتھ نچھتر میں | دھرم یا موکش نچھتر میں | شبھ پھل ہوتا ہے |
| کام نچھتر میں | دھرم یا موکش میں | اچھا پھل ہوتا ہے |
| موکش نچھتر میں | دھرم نچھتر میں | فائدہ مند ہے |
| دھرم نچھتر میں | دھرم نچھتر میں | ناقص ہوتی ہے |
| دھرم نچھتر میں | کام نچھتر میں | ناچاقی رہے |
| ارتھ نچھتر میں | ارتھ نچھتر میں | تکلیف دہ ہو |
| ارتھ نچھتر میں | کام نچھتر میں | رکاوٹ دینے والی |
| کام نچھتر میں | کام نچھتر میں | خطرۂ دشمن ہو |
| موکش نچھتر میں | ارتھ نچھتر میں | شبھ دایک ہے |
| موکش نچھتر میں | کام نچھتر میں | پریشانی ہو |
| موکش نچھتر میں | موکش نچھتر میں | رنج و تکلیف |

ناڑی اول:- اردا۔ دونوں پھالگنی۔ انورادھا۔ جیشٹا۔ دھنشٹا۔ ست بکھا۔ بھرنی اور کرتکا۔
ناڑی دوم:- پُنر بس۔ مگھا۔ ہست۔ بشاکھا۔ مولا۔ شروَن۔ پوربا بھادر پد۔ اشنی۔ روہنی
ناڑی سوم:- پکھ۔ اشلیکھا۔ چترا۔ سواتی۔ پوربا کھاڑا۔ اترا کھاڑا۔ اترا بھادر پد۔ ریوتی۔ مرگشر

# اہل اسلام کے مقدس عرس اور تیوہار وغیرہ

## محرم الحرام

| تاریخ | عرس مبارک | تاریخ | عرس مبارک |
|---|---|---|---|
| ۱ | نیا اسلامی سال شروع۔ وفات حضرت عمر فاروق رض | ۱۶ | عرس مولانا شمس الدین دہلوی |
| ۲ | عرس کرم علی شاہ نیوتیل بمبئی | ۱۷ | وفات سید نازین العابدین |
| ۳ | 〃 حضرت معروف کرخی بغداد شریف | ۱۸ | عرس سید حسین شاہ سات تاڑ بمبئی |
| ۴ | 〃 خواجہ شرف الدین بنگلور | ۱۵ | 〃 مولانا عبدالحق بھوپال |
| ۵ | 〃 بابا فریدالدین گنج شکر پاک پٹن | ۲۰ | 〃 صابر بخش دریاگنج، دہلی |
| ۶ | وفات حضرت زکریا علیہ السلام | ۲۱ | 〃 بھولو شاہ قلندر دہلی |
| ۷ | 〃 شاہ آفاق مہرولی شریف، دہلی | ۲۲ | 〃 شاہ جمال رائے چور |
| ۸ | 〃 سید رو شاہ بمبئی | ۲۳ | 〃 فرید میاں چشتی احمد آباد |
| ۹ | 〃 خواجہ گل محمد احمد آباد | ۲۴ | 〃 شاہ انور علی کاکوری رح |
| ۱۰ | یوم عاشورہ | ۲۵ | 〃 شاہ قادری احمد نگر |
| ۱۱ | 〃 خواجہ ابراہیم قادری بیجاپور | ۲۶ | 〃 شاہ محمد واصل در صورت رح |
| ۱۲ | فاتحہ شہدائے کربلا | ۲۷ | 〃 مخدوم اشرف کچھوچھہ شریف رح |
| ۱۳ | 〃 وفات شہید ملت مولانا محمد علی جوہر | ۲۸ | 〃 وفات مولانا شاہ ولی اللہ محدث دہلوی |
| ۱۴ | 〃 مولانا شمس الدین یحییٰ چشتی | ۲۹ | 〃 حکیم سید حسن علی ناسک |
| ۱۵ | 〃 شیخ اسحٰق بدایونی | ۳۰ | 〃 مولانا صاحب، باندرہ بمبئی |

## صفر المظفر

| تاریخ | عرس مبارک | تاریخ | عرس مبارک |
|---|---|---|---|
| ۱ | عرس میرا داتار | ۱۶ | عرس عاطق شاہ ڈونگری |
| ۲ | 〃 جمال اللہ شاہ رامپوری | ۱۷ | 〃 پیر سید احمد دردکالی |
| ۳ | 〃 کریم شاہ سورت | ۱۸ | 〃 داتا گنج بخش لاہور |
| ۴ | 〃 سورتی محلہ | ۱۵ | مولانا عبدالحق بھوپال |
| ۵ | 〃 بابا فرید شکر گنج | ۲۰ | 〃 صابر بخش رح دریاگنج، دہلی |
| ۶ | 〃 خواجہ سلطان شاہ | ۲۱ | 〃 جلال الدین رح دہلی |
| ۷ | 〃 شیخ ثناء اللہ، تونسہ شریف | ۲۲ | 〃 حضرت ذوق دہلوی رح |
| ۸ | 〃 محمد عبدالسلام رح | ۲۲ | 〃 حضرت شاہ بلالی احمد آباد رح |
| ۹ | 〃 جالی محلہ | ۲۴ | سید امیر علی رح |
| ۱۰ | 〃 شاہ عبدالرحیم رح | ۲۵ | 〃 سید امیر علی |
| ۱۱ | 〃 بابا فریدی رح | ۲۶ | 〃 مخدوم جہانیان جہاں گشت |
| ۱۲ | 〃 کالے صاحب دہلی | ۲۷ | حضرت مجدد الف ثانی |
| ۱۳ | 〃 امام علی سیالکوٹی رح | ۲۸ | مولانا مہر علی شاہ کانپور |
| ۱۴ | 〃 مولانا فخرالدین دہلی رح | ۲۹ | 〃 میاں میر رح لاہور |
| ۱۵ | 〃 عاطق شاہ ڈونگری | ۳۰ | 〃 خواجہ بہاءالدین ذکریا ملتانی رح |

## ربیع الاول

| تاریخ | عرس مبارک | تاریخ | عرس مبارک |
|---|---|---|---|
| ۱ | عرس پیر محمد افضل خدا نما دہلی | ۱۶ | عرس پیر سید قادری در تلاب |
| ۲ | 〃 مولانا عاشق شاہ بخاری | ۱۷ | 〃 سید غوث شاہ پانی پت |
| ۳ | 〃 شیر محمد رح | ۱۸ | 〃 نور قطب عالم |
| ۴ | 〃 سورتی محلہ | ۱۹ | حضرت صادق حسین در ناسک |
| ۵ | 〃 علاؤالدین صابر رح کلیر شریف | ۲۰ | 〃 مولانا شاہ حسین فرخ نگر |
| ۶ | خواجہ منتخب الدین اورنگ آباد | ۲۱ | 〃 مولانا عبدالخالق محدث دہلوی |
| ۷ | شاہ ہمدان در کشمیر | ۲۲ | 〃 فضل الرحمن |
| ۸ | آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ میں داخل ہوئے | ۲۳ | 〃 شیخ کلیم اللہ جہان آبادی |
| ۹ | مفتی یعقوب رح دہلی | ۲۴ | 〃 حضرت جعفر دیوان |
| ۱۰ | عرس صوفی سرمد شہید دہلی | ۲۵ | 〃 سید مقبول شاہ |
| ۱۱ | مولانا اسحٰق میراں دہلی | ۲۶ | بوعلی شاہ قلندر پانی پت |
| ۱۲ | عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم | ۲۷ | 〃 شیخ پیر حسن گجراتی |
| ۱۳ | میر مشتاق سعید آباد | ۲۸ | 〃 خواجہ مخدوم نظام الدین اورنگ آباد |
| ۱۴ | خواجہ بختیار کاکی رح دہلی | ۲۹ | 〃 نار شاہ ولی |
| ۱۵ | نظام الدین گنجوی رح | ۳۰ | 〃 مخدوم صاحب |

## ربیع الثانی

| تاریخ | عرس مبارک | تاریخ | عرس مبارک |
|---|---|---|---|
| ۱ | عرس قادر شاہ رومی ناگور شریف | ۱۶ | عرس فتح شاہ درباگل کوٹ |
| ۲ | 〃 خواجہ بے ریا اورنگ آباد | ۱۷ | 〃 حضرت محبوب الٰہی سلطان نظام الدین اولیاء |
| ۳ | 〃 حافظ علی حسین مرادآباد | ۱۸ | 〃 مولانا حافظ نجم الدین شاہ فتحپوری |
| ۴ | 〃 رحمت شاہ سبزی منڈی دہلی | ۱۹ | 〃 عرس گولی محلہ بمبئی |
| ۵ | مقدوم فقیہ | ۲۰ | وفات حضرت خواجہ الطاف حسین حالی |
| ۶ | 〃 میراں شاہ کوٹ پٹن | ۲۱ | 〃 ستان شاہ |
| ۷ | 〃 〃 〃 〃 | ۲۲ | وفات مولانا نعیم لکھنوی |
| ۸ | وفات شاہ عالم بخاری احمد آباد | ۲۳ | 〃 مولانا ظفر علیخاں گجراں والا، لاہور |
| ۹ | 〃 شیخ عبدالقادر جیلانی بغداد شریف | ۲۴ | 〃 خواجہ باقی باللہ دہلوی رح |
| ۱۰ | 〃 مخدوم شریف سید سکندر سنگرول | ۲۵ | 〃 حضرت شیخ احمد در کلیان |
| ۱۱ | 〃 گیارہویں شریف | ۲۶ | 〃 شاہ رکن بیجاپور |
| ۱۲ | 〃 شاہ خلیل احمد صفی پور | ۲۷ | 〃 حکیم محمد باقر چشتی بمبئی |
| ۱۳ | 〃 شاہ کمال در بنول | ۲۸ | 〃 مولانا فخرالدین بمبئی وفات سر سید احمد خاں |
| ۱۴ | 〃 شاہ عبدالقدوس گنگوہی | ۲۵ | وفات شیخ فریدالدین عطار رح |
| ۱۵ | 〃 مخدوم شاہ ہردولوی | ۳۰ | |

## جمادی الاول

| تاریخ | عرس مبارک | تاریخ | عرس مبارک |
|---|---|---|---|
| ۱ | عرس بابا عبدالرحمن جھنڈی مرنگ محلہ بمبئی | ۱۶ | عرس حضرت وزیر رح |
| ۲ | 〃 عاشق شاہ بخاری بیچ بندر، بمبئی | ۱۷ | 〃 برہنہ شاہ یارد دکن عرس نل بازار |
| ۳ | 〃 مولانا [illegible] صاحب قادری بدایون | ۱۸ | 〃 [illegible] الدین |
| ۴ | 〃 وفات خلیفہ ہارون رشید ۱۹۳ ھ | ۱۹ | 〃 پیر عبدالقادر بادشاہ ضلع سانگلی |
| ۵ | 〃 خواجہ غلام فرید مٹھن کوٹ | ۲۰ | 〃 احمد علی شاہ |
| ۶ | 〃 خواجہ منتخب الدین احمد آباد | ۲۱ | 〃 سید بدرالدین حسین |
| ۷ | 〃 مولانا عبدالحق صاحب محدث دہلوی | ۲۲ | 〃 حاجی سبحان اللہ شاہ رامپور |
| ۸ | 〃 شاہ محمد میرج کاکوری | ۲۳ | 〃 شمس الدین رفاعی بلدہ دکن |
| ۹ | سید ولایت حسین | ۲۴ | 〃 خواجہ باقی باللہ دہلی |
| ۱۰ | 〃 مولانا عبدالقادر بمبئی | ۲۵ | 〃 عبداللہ شاہ دہلی |
| ۱۱ | 〃 خواجہ قمرالدین شاہ جبلپور | ۲۶ | 〃 کھارتالاب بمبئی |
| ۱۲ | 〃 وفات حضرت مخدوم علی فقیہ قطب کوکن بمبئی | ۲۷ | 〃 توربی بی، بمبئی |
| ۱۳ | 〃 حضرت مولانا عبدالشکور صاحب | ۲۸ | 〃 سید سعید اللہ بخاری |
| ۱۴ | 〃 حسام الدین در رتناگری، بمبئی | ۲۹ | 〃 محمد شاہ لکھنؤ |
| ۱۵ | 〃 تراب الحق پربھنی | ۳۰ | 〃 چاندرت |

## جمادی الثانی

| تاریخ | عرس مبارک | تاریخ | عرس مبارک |
|---|---|---|---|
| ۱ | عرس مولوی انوار الحق خاں دکن | ۱۶ | عرس مولانا [illegible] الدین دکن |
| ۲ | 〃 خواجہ ابدال چشتی | ۱۷ | 〃 حضرت خواجہ محمود حسن پیر ناگور شریف |
| ۳ | 〃 حافظ حسین مرادآباد | ۱۸ | 〃 گولی محلہ |
| ۴ | 〃 امام شاہ دہلی | ۱۹ | 〃 شاہ محمد کاظم شاہ تراب |
| ۵ | 〃 میر حیدر شاہ، جلال پور | ۲۰ | 〃 حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ |
| ۶ | 〃 خواجہ سید امام نواسے بابا فرید شکر گنج | ۲۱ | 〃 وفات حضرت شاہ دتا غنی حسن |
| ۷ | 〃 شاہ یمنا کوٹ پٹن | ۲۲ | 〃 حضرت بابا حیات قلندر |
| ۸ | 〃 دفات محمد صالح | ۲۳ | 〃 مولانا عبدالقدوس گنگوہ شریف |
| ۹ | 〃 عبدالوہاب احمد آباد | ۲۴ | 〃 خواجہ باقی باللہ، دہلی |
| ۱۰ | 〃 سید قادر شاہ باگل کوٹ | ۲۵ | 〃 محبوب النبی مولانا فخرالدین چشتی دہلی |
| ۱۱ | 〃 بابا شاہ شرف الدین برار | ۲۶ | 〃 بابا مخدوم الدین بمبئی |
| ۱۲ | 〃 سید احمد | ۲۷ | حسام الدین تیغ برہنہ گجر گہ شریف |
| ۱۳ | 〃 شاہ خاموش بمبئی | ۲۸ | شاہ ابوالخیر دہلی |
| ۱۴ | 〃 عالم شاہ | ۲۹ | وفات شاہ قاضی حسن شاہ [illegible] |
| ۱۵ | 〃 پیر بغدادی شیخ علی دادر بمبئی | | |

# اہلِ اسلام کے مقدس عرس اور تیوہار وغیرہ

## رجب المرجب

| تاریخ | عرس مبارک | تاریخ | عرس مبارک |
|---|---|---|---|
| ۱ | عرس شاہ عبدالرزاق قادری بیجاپور | ۱۶ | عرس میراں شاہ لاہور |
| ۲ | 〃 حسام الدین ونظام الدین | ۱۷ | 〃 تارا گڑھ اجمیر شریف |
| ۳ | 〃 حضرت اویس قرنی عاشق رسولؐ | ۱۸ | 〃 سیدنا اویس مارہرہ |
| ۴ | 〃 مولانا عین القضا | ۱۹ | 〃 نیا ناگپاڑہ، بمبئی |
| ۵ | 〃 مولا عبدالعلی آسی | ۲۰ | .......... |
| ۶ | 〃 خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رح | ۲۱ | 〃 خواجہ سبحان در ٹانڈہ |
| ۷ | 〃 مولوی حیدر علی | ۲۲ | نیاز امام جعفر صادق عرس خواجہ ابوبکر طوسی |
| ۸ | 〃 مولوی سہاگ احمد عرس خواجہ محمد علی بہارن پور | ۲۳ | 〃 معشوق ربانی درنگر |
| ۹ | 〃 محی الدین علی باگل کوٹ | ۲۴ | 〃 کمال الدین درسورت |
| ۱۰ | 〃 مارہرہ شریف | ۲۵ | 〃 عرس مشتاق خاں درناندگاؤں |
| ۱۱ | 〃 پیر نواز در قبرستان میمن، بمبئی | ۲۶ | شب معراج حضور سید کائنات صلی اللہ علیہ وسلم |
| ۱۲ | 〃 بڑا قلابہ، عرس حجرہ محلہ بمبئی | ۲۷ | 〃 خواجہ ناصر امیر درد ہدیان دہلی |
| ۱۳ | 〃 سیہ سالار مسعود غازی بہرائچ | ۲۸ | 〃 شاہ کمال الدین، درسورت |
| ۱۴ | 〃 حاجی محمد جہانگیر، اجمیر | ۲۹ | 〃 پیر قطب در احمد آباد |
| ۱۵ | 〃 شاہ کلندر کاکوری | ۳۰ | 〃 سیدنا بایزید درسورت |

## شعبان المعظم

| تاریخ | عرس مبارک | تاریخ | عرس مبارک |
|---|---|---|---|
| ۱ | وفات امام شافعی رح | ۱۶ | عرس سید احمد بہرائچ |
| ۲ | عرس رانگروں کا کٹھیاواڑ | ۱۷ | عرس بی بی فاطمہ سال لال بنگر بمبئی |
| ۳ | وفات شیخ بہاء الدین ۶۱۳ھ | ۱۸ | عاشق شاہ پیرن جیل بمبئی |
| ۴ | 〃 مولانا عبدالناصر بدایونی | ۱۹ | ولی اللہ شاہ ننق، قصبہ محمود آباد |
| ۵ | ولادت حضرت زین العابدین | ۲۰ | بابا شرف الدین حیدرآباد |
| ۶ | 〃 شاہ محفوظ قادری دکن | ۲۱ | سید عبداللہ شاہ |
| ۷ | 〃 مخدوم شاہ درویش گیا بنارس | ۲۲ | 〃 وفات حضرت سیدنا عمر فاروقؓ |
| ۸ | 〃 صادق شاہ حسینی ناگپور | ۲۳ | 〃 شاہ ترکمان بیابانی ترکمان دروازہ، دہلی |
| ۹ | 〃 بندگی شاہ سکندر آباد دکن | ۲۴ | سراج الدین، برہانپور |
| ۱۰ | 〃 جامنی محلہ بمبئی صندل شماہ | ۲۵ | خواجہ حسین دیوں |
| ۱۱ | 〃 جالی محلہ بمبئی | ۲۶ | عظم خاں دیولی |
| ۱۲ | 〃 کمال شاہ کرنال | ۲۷ | وفات سیدہ خاتون جنتؓ عرس اکبر بادشاہ دہلی |
| ۱۳ | پیر مولانا عبدالرحمن شاہ بمبئی | ۲۸ | 〃 نعمت اللہ پھلواری شریف |
| ۱۴ | 〃 بڑا قلابہ بمبئی، شب برات | ۲۹ | 〃 سلطان الملک اورنگ آباد |
| ۱۵ | 〃 شاہ عبدالقادر بمبئی | ۳۰ | 〃 سید حسن رسول نما دہلی |

## رمضان المبارک

| تاریخ | عرس مبارک | تاریخ | عرس مبارک |
|---|---|---|---|
| ۱ | عرس سلطان علی شاہ بخاری | ۱۶ | عرس حضرت غوث گوالیاری |
| ۲ | وفات انوار حق تھانیسری | ۱۷ | 〃 خواجہ نصیر الدین چراغ دہلی دو روز تک |
| ۳ | 〃 باچھا شہید پلنگ پوش اورنگ آباد | ۱۸ | وفات آصف جاہ اول |
| ۴ | 〃 مولانا عبدالماجد بدایونی | ۱۹ | حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر انجیل اتری |
| ۵ | 〃 قاضی حمید الدین دہلی | ۲۰ | وفات شیخ جمال الدین حسین شاہ بمبئی |
| ۶ | وفات حضرت اکبر وارثی میرٹھی | ۲۱ | شہادت حضرت علی کرم اللہ وجہہ |
| ۷ | 〃 سید ہاشم شاہ قادری | ۲۲ | 〃 نبی بخش، راجپوتانہ |
| ۸ | 〃 شیخ مجیب الدین دہلی | ۲۳ | خواجہ جنید بغدادی رح |
| ۹ | 〃 بو علی شاہ قلندر پانی پت | ۲۴ | 〃 شیخ شاہی میر بریونی |
| ۱۰ | 〃 وفات ام المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ | ۲۵ | نزول وحی |
| ۱۱ | 〃 سید غلام سادات، دہلی | ۲۶ | شب قدر |
| ۱۲ | 〃 حاجی امل محمد درگاہ نظام الدین | ۲۷ | 〃 شیخ سلیم چشتی فتحپور سیکری |
| ۱۳ | وفات موسیٰ جی قاسم بھائی | ۲۸ | 〃 سرور کائنات پر قرآن پاک اترا |
| ۱۴ | 〃 قلابہ | ۲۹ | وفات عمر ابن العاص |
| ۱۵ | ولادت حضرت امام حسن | ۳۰ | |

## شوال المکرم

| تاریخ | عرس مبارک | تاریخ | عرس مبارک |
|---|---|---|---|
| ۱ | عید الفطر | ۱۶ | عرس چمن شاہ درکناتہ |
| ۲ | عرس سکین شاہ ولی باگل کوٹ | ۱۷ | 〃 حضرت امیر خسرو دہلی |
| ۳ | وفات مولانا شوکت علی عرس شیخ سعدی | ۱۸ | 〃 بابا تاج الدین، کلکتہ |
| ۴ | عرس جلال الدین لکھنؤ | ۱۹ | 〃 بسم اللہ شاہ، بوری بندر، بمبئی |
| ۵ | 〃 حضرت شرف الدین کلکتہ | ۲۰ | 〃 مرزا برکت علی کوچہ پنڈت |
| ۶ | 〃 حکیم سید سکندر شاہ صاحبؒ | ۲۱ | وفات مولانا نظام الدین |
| ۷ | 〃 مولانا شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی | ۲۲ | 〃 حاجی عبدالکریم مالیگاؤں |
| ۸ | 〃 کھانڈا احمد حضرت حسن المعین... چشتی | ۲۳ | 〃 کود غالب شہید کنڈ ملی مدراس |
| ۹ | 〃 شاہ احمد سرور | ۲۴ | 〃 نواب اجمیر کبیر، ورنگل |
| ۱۰ | 〃 عبدالغنی شاہ ورنگل دکن | ۲۵ | 〃 ضیاء الدین کوچہ چیت، دہلی |
| ۱۱ | 〃 خدانما، دکن | ۲۶ | 〃 وفات حضرت عبدالعزیز بن غوث پاک |
| ۱۲ | 〃 وفات مولانا حسرت موہانی | ۲۷ | 〃 محمد ارشد شاہ ارشد عثمانی |
| ۱۳ | 〃 شاہ عبدالرحمن بمبئی | ۲۸ | 〃 حضرت جنید ثانی |
| ۱۴ | 〃 صندل مبارک، دکن | ۲۹ | 〃 محمد حسن |
| ۱۵ | 〃 شاہ رحمت اللہ | ۳۰ | چاندرات |

## ذی قعدہ

| تاریخ | عرس مبارک | تاریخ | عرس مبارک |
|---|---|---|---|
| ۱ | صندل پیر نواب بمبئی | ۱۶ | عرس ماسط شاہ الہ آباد |
| ۲ | وفات مرزا اسد اللہ خاں غالبؔ | ۱۷ | 〃 مولانا عبداللہ مالیگاؤں |
| ۳ | عرس مولانا محمد قاسم بمبئی | ۱۸ | 〃 شاہ ولایت آگرہ |
| ۴ | 〃 حضرت شاہ خاموش حیدرآباد | ۱۹ | 〃 حضرت بہار الدین شاہ، بمبئی |
| ۵ | 〃 رحمت اللہ شاہ | ۲۰ | 〃 اسلم شاہ خیرپور |
| ۶ | 〃 مولانا پیر میاں، احمد آباد | ۲۱ | 〃 بارہ شہید محبوب نگر، دکن |
| - | 〃 وفات قائد اعظم محمد علی جناح | ۲۲ | 〃 پیر حاجی ولی محمد شاہ بمبئی |
| ۸ | 〃 شاہ حمید تاجوری پونہ | ۲۳ | 〃 مولانا انور محمد شاہ |
| ۹ | 〃 شاہ متقی سنبل | ۲۴ | 〃 وفات حافظ محمد ناصر |
| ۱۰ | 〃 عبدالغنی شاہ ورنگل | ۲۵ | 〃 وفات کمال چشتی روشن چراغ دہلی |
| ۱۱ | وفات اورنگزیب عالمگیر رح | ۲۶ | 〃 جلال الدین شیخ |
| ۱۲ | خواجہ گیسودراز، گلبرگہ | ۲۷ | 〃 شہادت حضرت امیر حمزہؓ ۳ھ |
| ۱۳ | 〃 سید شاہ نظام الدین اورنگ آباد | ۲۸ | 〃 ضیاء الدین حقانی خلد آباد |
| ۱۴ | شہادت حضرت سید محمد باقرؒ | ۲۹ | 〃 عبدالخالق تھانیسری |
| ۱۵ | 〃 سید احمد مہدی جونپوری | ۳۰ | 〃 وفات حاجی اسمٰعیل |

## ذی الحجہ

| تاریخ | عرس مبارک | تاریخ | عرس مبارک |
|---|---|---|---|
| ۱ | عرس فاضل شاہ پٹیالہ | ۱۶ | عرس سید بدرالدین بمبئی |
| ۲ | 〃 شاہ علی بادشاہ دکن | ۱۷ | 〃 قطب عالم در بلدہ |
| ۳ | 〃 خواجہ نور محمد بہاولپور | ۱۸ | 〃 محمد صدیق ناسک |
| ۴ | 〃 حبیب علی شاہ، کاکھنڈو | ۱۹ | 〃 خواجہ محمد وزیر دیوہ شریف |
| ۵ | 〃 بابا فرید گنج شکر رح | ۲۰ | 〃 خلافت سیدنا علی کرم اللہ وجہہ |
| ۶ | فاتحہ والدہ حضرت نظام الدین اولیاء دہلی | ۲۱ | وفات حضرت کرخی |
| ۷ | عرس شاہ زمان خان | ۲۲ | 〃 حضرت وارث علی شاہ |
| ۸ | 〃 حضرت سید سلطان احمد آباد | ۲۳ | 〃 عرس پیر محمد شاہ چشتی |
| ۹ | تکبیر خمسہ شروع (عرفہ) | ۲۴ | 〃 نور محمد اکبر آبادی |
| ۱۰ | عید الاضحیٰ | ۲۵ | 〃 وفات مولانا نعیم الدین مرادآباد |
| ۱۱ | 〃 مخدوم سید ابن بدر چشتی | ۲۶ | 〃 سید محمد اکبرآبادی |
| ۱۲ | 〃 پیر دارہی | ۲۷ | 〃 عرس بادشاہ کلیان |
| ۱۳ | 〃 چھوٹا قلابہ | ۲۸ | 〃 خواجہ محمد نذیر چشتی برہانپور |
| ۱۴ | 〃 سید محمد علی شاہ بڑی مارکیٹ | ۲۹ | 〃 سید سراج احمد کرخی بمبئی |
| ۱۵ | 〃 حاجی ملنگ | ۳۰ | |

۱۶ سے ۲۰ حضرت مولانا ولی محمد قدیری بریلی۔

# جیوتش کی "لال کتاب" کی رُو سے

**بیماری کا بغیر دوائی بھی علاج ہے مگر موت کا کوئی علاج نہیں :: دُنیاوی حساب ہے کوئی دعوے خدائی نہیں"**

مرحوم پنڈت گردھاری لال پھروالہ کی جیوتش کی لال کتاب جو کہ گذشتہ چند برسوں سے علم نجوم کے جانکاروں میں بہت چرچا کا موضوع رہی ہے۔ کچھ دوستوں کی فرمائش پر اُس کے مضامین کی واقفیت دے رہے ہیں۔

لال کتاب میں درج اور جیوتش اور پرانے شاستر کی علم جیوتش میں کچھ بنیادی فرق بتایا گیا ہے۔ جیسا کہ لال کتاب میں ہست ریکھا کو اس علم کی بنیاد بتایا گیا ہے۔ جب کہ عام جیوتش میں ایسا نہیں۔ لال کتاب میں ایک گرہ کو بُرے پھل اور نیک پھل دو حصوں میں بانٹا گیا ہے۔ نحس گرہوں کے ناقص اثر کو دُور کرنے کے لئے اُپائے بھی کچھ الگ قسم کے ہیں۔ راہو۔ کیتو بدھ، شکر وغیرہ گرہوں کی الگ اہمیت بتائی گئی ہے۔ یعنی یہ ضروری نہیں کہ راہو۔ کیتو۔ ایک دوسرے سے پہلی (1) و (7) ساتویں راشی پر ہی ہیں راہو۔ کیتو دونوں پاس پاس بھی ہو سکتے ہیں۔ لال کتاب میں پکّے وغیرہ گرہوں کے پکّے گھر قائم کئے گئے ہیں۔ جبکہ عام جیوتش میں لگن کے مطابق راشیوں کے مقام بدل جاتے ہیں۔ اس میں درشٹی پھل کبھی پرانے جیوتش سے الگ طرح سے بتایا جاتا ہے۔ ویسے بھی لال کتاب کو پوری طرح سے سمجھنے کے لئے قابل استاد کی ضرورت ہے۔ یہ ضروری نہیں۔ کہ جو لکھے لوگ پھل سے ہم پوری طرح سے متفق ہیں۔ مفید عالم جنتری میں ہر سال لال کتاب سے مسلسل مضمون دیا جائے گا۔ امید ہے کہ ناظرین پڑھ کر اس سے پورا پورا فائدہ اُٹھائیں گے۔ لال کتاب میں دیگر گرہوں کا پھل درشٹی اس طرح سے ہے۔

## سُورج :-

خانہ اوّل میں سُورج کا نیک پھل :- ایسا شخص دھارمک خیالوں والا۔ غریبوں کی مدد کرنے والا۔ دھرماتما۔ آزاد خیالوں والا۔ زندگی کی مشکلات ہنستے ہوئے پار کرنے والا مگر سانپ کی طرح غصّہ والا۔ 7۔ واں خانہ خالی ہو۔ تو شادی کے بعد نصیب چمکے گا۔ سفر کے ذریعہ دولت پیدا کرے گا۔ رزق کا ذریعہ کبھی بند نہ ہوگا۔ ایمانداری کے پیسے سے برکت پڑے گی۔ تھوڑی اولاد کا سکھ ملے گا۔

سُورج مندی حالت 1۔ 5۔ 11۔ ویں خانہ میں ہونے سے اُچّھ راشی کا ہونے پر بھی اُس میں شنی کا اثر رہے گا۔ اگر شکر ساتویں خانہ میں ہو۔ تو والد کا سکھ کم ہوتا ہے۔ عورت کی صحت خراب رہے گی۔ اور خود بھی اپنے جسم میں جلن رہے گی۔ اگر منگل پانچویں خانہ میں ہو۔ تو اولاد چھوٹی عمر میں گزر جائے گی۔ اگر ساتواں خانہ خالی ہو۔ تو شادی 24۔ ویں سال سے پہلے مبارک ہوگی۔ 24 واں سال ناقص رہے گا۔ اپنے جدّی مکان میں پمپ (نلکا) لگوانا شبھ رہے گا۔

**دُوسرے خانہ میں سُورج کا پھل :-** سخی داتا اور اپنے بازو کا مالک ہوگا۔ اگر کنڈلی میں آٹھواں خانہ خالی ہوگا۔ تو دُوسرے خانہ میں پڑا ہوا سورج دھن۔ دولت اور پریوار کے متعلق نیک پھل دے گا۔ برہسپت کا اپنا الگ اثر نہ رہے گا۔ کسی طرح کا بھی مال لینا نقصان دہ ہوگا۔ دُوسرے سورج کا برہسپت کے ساتھ کسی طرح کا تعلق ہو۔ تو ماموں کی مالی حالت اچھی ہوگی۔ کنڈلی والے کو خود بھی دھن اور سواری کا سکھ ہوگا۔ اگر چندرماں چھٹے بھی ہو تو بھی اچھا اثر کرے گا۔ اگر راہو آٹھویں گھر میں ہوگا۔ تو جاتک ہنرمند ہوگا۔ آٹھویں کیتو ہونے سے سچائی پسند ہوگا۔ کیتو نویں خانہ میں ہوگا۔ اور دسویں میں ہونے سے عیاش خیالوں والا شخص ہوگا۔

**دُوسرے خانہ میں سُورج کا پھل :-** زمین۔ عورت اور دھن کے متعلق جھگڑے پیدا ہوں گے۔ جاتک کے غیر عورتوں کے ساتھ ناجائز تعلقات ہوں گے دولت کا نقصان کرتا ہے۔ عورتوں کی وجہ سے نقصان ہوگا۔ والد کی صحت خراب رہے گی۔ اُپائے کے لئے دھارمک جگہ پر کیلے۔ ناریل اور بادام وغیرہ کا دان کرے۔

**تیسرے خانہ** میں سُورج نیک ہو۔ تو جاتک پکّے ارادے والا۔ ہمّتی ہر کام میں کامیابی حاصل کرنے والا۔ خود کما کر کھانے والا۔ دیکھنے میں خوبصورت شخصیت والا ہوگا۔ دماغی کاموں میں خاص کامیابی حاصل کرنے والا ہو۔ روحانی مضامین یا علم جیوتش میں دلچسپی فائدہ مند ہوگی۔ اگر کنڈلی میں چندرماں کی حالت اچھی ہو۔ تو عمر کے آخر تک کبھی دولت میں کمی نہ ہوگی۔ اپنے بھائی کے لئے فائدہ مند۔ مگر خود کو لابھ نہ ہوگا۔ اگر سورج تیسرے گھر مندی حالت میں ہو۔ تو دن دہاڑے دھن دولت کی چوری (نقصان) بدھ مندہ ہو۔ تو ماموں کے لئے ناقص پھل دے گا۔

**چوتھے گھر سُورج کا شبھ پھل :-** ریشم کے کیڑے کی طرح خود بے شک بے شک کھا کر گزارہ کرے۔ مگر اپنے پر بھروسہ کرنے والوں کو ریشم ہی دے گا۔ اپنی موت کے بعد ضرورت کے مطابق دھن دولت چھوڑ جائے گا۔ اچانک دھن پراپتی کے یوگ بنیں گے۔ ماتا پتا کی سیوا کرنے سے دھن دولت کا اضافہ ہوتا رہے گا۔ برہسپت یا بدھ دسویں گھر میں ہو۔ تو راج دربار کے کاموں سے اچھا فائدہ پہنچے گا۔ چندرماں کی حالت کنڈلی میں اچھی ہو۔ تو ایسا نیا کام جو بزرگوں نے نہ کیا ہو۔ اُس سے فائدہ ہوگا۔ برہسپت چوتھے خانہ میں منگل شبھ ہو۔ تو غیر ملکوں میں جانا نصیب ہوگا۔

**چوتھے گھر میں مندے سُورج** کے مقیم ہونے کے اُلٹے اثرات ہوں گے لالچ کی وجہ سے نقصان اُٹھانا پڑے گا۔ سنیچر اگر ساتویں خانہ میں پڑا ہوگا۔ تو اولاد سکھ دینے والی نہ ہوگی۔ برہسپت اگر دسویں گھر میں پڑا ہوگا۔ تو لوہے یا لکڑی کے کاروبار میں نقصان اُٹھانا پڑے گا۔ اور منگل اگر خراب ہو۔ تو شادی یا اولاد کی پیدائش میں گڑبڑ ہوگی۔

**پانچویں گھر میں سُورج ہو :-** تو اولاد کے پیدا ہونے سے کاروبار میں ترقی ہوگی۔ ایسے شخص کو مشرق (پورب) کی جانب رسوئی گھر بنانا نیک پھل دے گا۔ اولاد اچھی ہوگی۔ اپنے کنبے کی ترقی کرے گا۔ اس کا بڑھاپا اچھا گزرتا ہے۔ برہسپت اگر 12۔ 9 ویں گھر میں ہو۔ یا چندرماں چوتھے گھر میں ہو۔ تو دھن۔ دولت میں اضافہ ہوتا رہے گا۔ برہسپت اگر دسویں گھر میں پڑا ہو۔ تو ایک سے زیادہ شادی کے یوگ بنتے ہیں۔

**'لال کتاب' میں درج کچھ ضروری ہدایات :-**

(1) گھر کا دروازہ دکن کی جانب کرنے پر اُس گھر کی عورتیں کبھی کبھی بیماری سے ٹھیک نہ ہوں گی۔

(2) گھر میں پتھر کی مورتی رکھنا خراب شگن ہے۔

(3) گھر میں جہاں آپ زیور روپیہ۔ پیسہ۔ سونا چاندی وغیرہ رکھتے ہیں۔ وہاں بادام۔ میوہ۔ چھوہارہ وغیرہ رکھنے سے دھن۔ دولت میں اضافہ ہوتا ہے۔

(4) اپنے مکان میں داخل ہوتے وقت کھودی ہوئی بھٹی پختہ نہیں ہونی چاہیے۔

(5) مفت میں حاصل شدہ زمین اپنے خاندان میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے۔

(6) کھانا شروع کرنے سے پہلے گئے۔ کوّا۔ اور کتّے کے لئے ضرور روٹی نکال لینی چاہیے۔

## جیوتش اور دھرم شاستر کے خیالات

(۱) لڑکے کی شادی کے بعد اپنی لڑکی یا اپنے کل کی کنیا کا دواہ (شادی) چھ ماہ تک نہ کرے (ii) لڑکی کا شادی کے پیچھے لڑکے کی شادی ہو جائے تو دوش نہیں رہتا۔ اسی طرح شادی کے بعد منڈن دگیوپویت چھ ماہ تک کرنا منع ہے (iii) جس خاندان میں شادی ہو چکی ہو۔ اس میں دو سگے بھائیوں کی شادی، دو سگی بہنوں کا دواہ (شادی) جائز ہے (iv) جس دو لڑکے کو اپنی کنیا بیاہ دلوے اس کی بہن کے ساتھ۔ جو شخص دو خرگوشوں کے پیچھے دوڑے وہ ایک بھی نہیں پکڑ سکتا۔ کم بولنے والا کی تجاویز زیادہ طاقتور ہوتی ہے بیکاری مصیبت کی اور محنت آرام کی والدہ ہے۔ رات کو متوحش ہو کر سونے کی بنسبت بھوکا سونا اچھا ہے کامیابی کے یقین سے کامیابی حاصل ہوتی ہے۔

(۲) دو سگے بھائیوں کا دواہ چھ ماہ کے اندر کرنا جائز نہیں ہے (ii) دو سگے بھائیوں و بھائی کے بہنوں کا ایک سنسکار کرم چھ ماہ کے اندر اندر نہ کرنا چاہیئے اگر دولہن سے متعلق اس قسم کا خیال کرنا پڑا تو کوئی دوش نہیں (iii) اگھر میں شادی ہو جائے تو بیساکھ میں یگیوپویت (جنجو، دھارن کرنے سے دوش نہیں ہوتا۔

اگر لڑکے یا لڑکی دونوں کا جنم جیٹھ مہینے کا ہو اور مہینہ بھی جیٹھ کا ہو تو اس کو تین جیٹھ کہتے ہیں۔ اس شادی وغیرہ شبھ کام کرنا منع ہے۔ یگھر میں بھو پہلے گربھ کا دواہ کرنا ناقص ہوتا ہے۔ ہر قسم کی دھارمک و بابت نجوم کتب اور اصلی مفید عام جنتری تھوک و پرچون حاصل کرنے کیلئے ہمارے سول ایجنٹ جنرل بک ڈپو اڈہ ہوشیارپور جالندھر کو ملئے۔

اگر بایاں پاؤں ٹھوکر کھائے تو کام ادھورا رہے گا (۲) اگر بارات کو جاتے وقت راستہ میں مردہ ہے تو دلہن کیلئے شگون بد ہوگا اگر واپسی میں ملے دلہا کیلئے منحوس ہوگا (۳) اگر کسی مکان کی چھت پر اُلو رہے تو گھر پر فوراً کوئی مصیبت نازل ہوتی ہے (۴) اگر بالوں میں کنگھی کرتے وقت اگر بال بکثرت ٹوٹتے نظر آئیں تو اس پر کوئی آفت اور تکلیف پہنچتی ہے۔

جب کسی کام کے ارادہ میں گھر سے نکلیں تو چلتے وقت کوئی آدمی یا جاندار جانور تمہارے راستے کاٹ دیوے تو اچھی بات کی علامت ہے اگر الٹے ہاتھ سے اگر راستہ کاٹ دے تو بری علامت اگر چلتے وقت دہلیز پر یا راستے کے شروع میں ٹھوکر لگ جائے تو برا شگون ہوتا ہے۔ اگر چلتے وقت کسی چیز سے نیچے سے کپڑا پھنس جائے تو موت جانی اور مالی نقصان ہوگا

خیالات کی روشنی میں سورج کے پرکاش کی طرح دنیا میں پھیل جاتی ہے۔ دنیا میں زندگی گزارنے کیلئے اپنے عیب کو دیکھنا بہت بڑا ہنر ہے بری عادتوں کو ترک کرنے کی نسبت یہ بات زیادہ آسان ہے کہ ان کو پیدا ہی نہ ہونے دیا جائے۔ افلاس میں خودداری قائم نہیں رہ سکتی عبادت کرنے میں خیال اس طرح قائم کرو گویا کل ہی مر جانا ہے

**اقوال زریں** :- خدا کا نام لینے سے ہی انسان کی روح کو شانتی نہیں حاصل ہو سکتی بلکہ اس کے بندوں سے محبت کرنے سے ہی دل سکون میسر ہو سکتا ہے۔ دنیا میں رہنا مشکل نہیں بلکہ دنیا کی مشکلات سے ٹکرانا ہی مشکل ہے ہر ایک سے پیار اور محبت سے پیش آؤ مگر اتنا نرم بھی نہ ہو کہ دوسرا تم کو جانتہ دبا کر رکھے ترقی اور کامیابی کیلئے اس کو خودغرضی چھوڑ دینی چاہیئے۔

اگست مہینہ کا پہلا ہفتہ ہر کام کیلئے مبارک ہوتا ہے۔ ۲. عورت خواہ بیاہی ہو یا کنواری اس کی عمر کے اکیسویں (۲۱) سال میں کوئی اہم واقعات (خواہ برے ہوں یا اچھے) ضرور واقع ہوتے ہیں (۳) مرد کی عمر کے بیالیسویں (۴۲) برس میں کوئی اہم اور نتیجہ خیز واقعہ۔

لڑکے یا لڑکی کے بیاہ کی رسومات شروع ہو جائیں اور درمیان میں کوئی موت واقع ہو جائے یا کوئی اسعاد ہو جائے تو ۳۰ دن کے بعد شانتی کرکے شادی کرنا شبھ ہو جاتا ہے لیکن اگر تعلق ہے تو ایک برس بعد پتا کے ۶ ماہ ماتا کیلئے ۳ ماہ میں استری و عورت کیلئے اور ایک ماہ بعد دیگر رشتہ داروں کیلئے شادی کرنا شبھ قرار دیا ہے۔

**میلان راشی** :- اگر لڑکے کی راس سے لڑکی کی راسی ۵ ویں اور لڑکی کی راسی سے نویں ہو تو مبارک ہے لیکن اس کے برعکس لڑکے کی راس لڑکی کی راس نویں ہو تو لڑکے کے باپ کو خطرناک ہے

**شمس یعنی سورج** :- شادی کے مقرر کرنے کے وقت لڑکے کی جنم راشی سے سورج تیسرے چھٹے دسویں اور گیارھویں ہو تو نیک اور مبارک ہوتا ہے پہلے دوسرے پانچویں ساتویں اور نویں مدھم کہا گیا ہے۔

## کنڈلی میں منگلیک یوگ وچار

لڑکے یا لڑکی کی جنم کنڈلی میں اگر پہلے چوتھے ساتویں آٹھویں یا بارہویں گھر میں منگل پڑ جائے تو ایک دوسرے کی زندگی کیلئے ناقص ہوتے ہیں۔ اگر ایک ورکی کنڈلی منگلیک ہو اور دوسری (کنیا) منگلیک نہ ہو تو شادی نہیں کرنی چاہیئے اگر دونوں کی کنڈلیاں منگلیک ہو تو شادی کرنے میں کوئی دوش نہیں ہے۔ اگرچہ یونی گن، ناڑی گن وغیرہ کا میلان بھی کر لینا چاہیئے۔ چند دوسری حالتوں میں منگلیک دوش ختم ہو جاتا ہے اگر:

۱. دوسری مخالف کنڈلی میں ۱، ۴، ۷، ۸ اور ۱۲ ویں گھر میں کہیں سنیچر پڑا ہو۔

۲. طوان برہسپت شکر لگن یا ساتویں بھاؤ میں ہو تو منگل دوش نہیں رہتا

۳. اگر ایک کنڈلی میں جس جگہ منگل پڑا ہو۔ دوسری کنڈلی میں اسی خانہ پر کوئی طاقتور پاپی گرہ ہو تو منگل دوش نہیں رہتا۔

۴. راشی کا میلان ہوتا ہو گن بھی ایک ہوں یا تیس یا تیس سے زیادہ گنوں کا میلان ہوتا ہو تو منگلیک دوش نہیں رہتا۔

۵. کیندر یہ ستھان میں چندر منگل کی یوتی بھی منگل دوش نہیں رہتا۔

۶. اگر لڑکی کی کنڈلی منگلیک ہو اور لڑکے کی کنڈلی میں چھٹے گھر میں منگل ساتویں خانہ میں راہو ہو اور آٹھویں خانہ میں سنیچر ہو تو منگلیک دوش دور ہو جاتا ہے۔

۷. (۱) منگل کا دوش دور ہوتا ہے اگر دوسرے کھانہ میں چندر شکر کا یوگ ہو (ب) منگل برہسپت کی یوتی یا اس پر برہسپت کی پوری نظر ہو (ج) کیندر بھاووں (۱، ۴، ۷، ۱۰) میں راہو ہو۔

۸. میکھ راشی کا منگل لگن میں یا برسچک راشی کا منگل چوتھے بھاؤ میں یا مکر راشی کا ساتویں یا کرک راشی کا آٹھویں یا دھن راشی کا منگل بارہویں خانہ میں ہو تو منگلیک کا دوش نہیں رہتا۔

## چندرماں اور برہسپت

شادی کے وقت دولہن کنڈلیوں میں چندرماں چوتھے، آٹھویں اور بارہویں نہ ہو چاہیئے۔

اس کے علاوہ اور گھروں میں شبھ ہوتا ہے۔

شادی کے وقت لڑکی کا برہسپت دیکھنا ضروری ہوتا ہے۔

لڑکی کی راشی سے دوسرے پانچویں، ساتویں، 9 ویں اور گیارہویں برہسپت شبھ ہوتا ہے۔ چھٹے آٹھویں اور بارہویں اشبھ پھل دیتا ہے

**میلان راشی** :- لڑکی اور لڑکے کی راس ایک دوسرے سے چوتھے، چھٹے، آٹھویں یا دوسرے اور بارہویں نہ ہونی چاہیئے۔ لڑکے کی راس لڑکی کی راس سے نویں اور لڑکی کی راس لڑکے سے پانچویں ہو مبارک ہے۔

## نئی مشینری چالو کرنے کیلئے مہورت

استھر لگن ہو، آگیہ، دیروات شرواں یا سیچر وار ہو، اسدنی اشونی، ہست، چتر انورادھا میکھ دھنشٹا، جیشٹھا، پنربس، یا ریوتی ان میں سے کوئی نچھتر ہو یکم، ستھا، ستمی اور اماوس ان تاریخوں کو چھوڑ کر دوسری تاریخوں میں نئی مشینری چالو کرنا شبھ ہے۔

## انگریزی مہینوں میں کام کی کیفیت

**جنوری**

یہ مہینہ شادی کے واسطے خوش قسمت ہے اگرچہ دولت زیادہ حاصل نہ ہو لیکن وفاداری ایمانداری اور ذہنی سکون ضرور حاصل رہے۔ یکم جنوری کو اگر کالا آدمی آپکی دہلیز کو پہلے پار کرے تو سال خوش قسمتی کے ساتھ گذرے۔ اگر کالی عورت ہو تو زیادہ اچھی نہیں۔

**فروری**

اس ماہ کی ۱۳، ۱۴، ۱۳ تاریخیں منحوس ہیں۔ اس ماہ کسی صبح کو مکڑی کو دیوار پر دیکھنا شبھ ہے۔ یہ مہینہ کاروبار یا کسی نئے کام کے شروع کرنے کے لئے اچھا ہے اس ماہ میں پیدا آدمی اچھے مزاج والا اور خوشحال ہوتا ہے لڑکی کی شادی کیلئے بدھ اچھا ہے

**مارچ**

اس ماہ میں پیدا ہونے والا فرد جذباتی طاقتور دلیر باحوصلہ اور جھگڑالو ہوتا ہے۔ اس ماہ کی شادی عموماً اچھی رہتی ہے۔ یہ ماہ گھر یا مقام بدلنے کے لئے اچھا ہے۔ اس ماہ میں بھیڑوں کا دیکھنا دولت ملنے کی دلیل ہے۔ گلی میں بیل ملنا اچھا لیکن بیل ملنا اچھا نہیں

**اپریل**

محبت کرنے والوں کے لئے یہ ماہ خوش قسمت مانا جاتا ہے ۱۵ اپریل کا دن خاص طور ملاقات کے لئے اچھا مانا جاتا ہے۔ یکم اپریل کو کوئل کی آواز سننا جلد شادی ہونے کا باعث ہوتا ہے اس ماہ میں روزگار یا پرانی جگہ تبدیل کرنے پر نئی جگہ کو ایک جنگلی کھانڈ لیجانا شبھ ہے

**مئی**

یہ ماہ شادی یا گرہائی دعوتوں کے لئے اچھا ہے نہیں مگر اس ماہ میں پیدا ہونے والوں کیلئے اتنا برا بھی نہیں ہوتا۔ نیلا یا سفید ربن یا کپڑا اپنے ساتھ رکھنا اچھا ہے۔ سوتے وقت سرہانے رکھکر سونے سے برے خواب نظر نہیں آتے۔ اس ماہ میں نئے کپڑے خریدنا اچھا مانا جاتا ہے۔

**جون**

یہ مہینہ شادی، سفر، خوشی، کاروبار اور نیک کاموں کے کرنے کے لئے بڑا اقبالمند ہے گلاب کا پھول اور بنفشہ کا پھول اس مہینہ کے لئے اچھا ہوتا ہے اس مہینے رنگ سلیمانی پہننے سے اچھی قسمت اچھی صحت اور لمبی عمر ہوتی ہے۔ اس ماہ میں پیدا ہونے والے خوش نصیب ہوتے ہیں

**جولائی**

یہ مہینہ جادو کا ہے۔ بہت سے جادو اس مہینے میں ہو سکتے ہیں یہ مہینہ ان لوگوں کے لئے بہت مفید ہے جو پوشیدہ اور مستقبل کے حالات جاننا چاہتے ہیں۔ اس ماہ میں پیدا ہونے والوں کو آگ سے خود کو محفوظ رکھنا چاہیئے۔ لعل اور ہیرا پہننا چاہیئے

**اگست**

ہیرا اور سنگ سلیمانی اس مہینہ میں پہننا خصوصاً شادی شدہ زندگی میں خوشی اور وفاداری کو پیدا کرتا ہے۔ یہ مہینہ تمام چیزوں کے لئے جنکا تعلق پانی سے ہے خوش قسمت ہے۔ سمندر کا سفر بھی اس مہینے میں مفید ہے۔ جنکی شادی ماہ میں ہوگی وہ تکلیف دے گی۔

**ستمبر**

یہ مہینہ روپیہ کے لین دین لود بیوپار میں اقبال مندی پیدا کرنے والا ہے۔ شرط جیتنے کے لئے اس ماہ کے پہلے تین ہفتہ بہت مفید ہیں۔ اس ماہ میں پیدا ہونے والے چوری اور دھوکے سے نقصان اٹھاتے ہیں۔

**اکتوبر**

یہ مہینہ محبت کرنے والوں کیلئے قطعی اچھا نہیں ہے۔ جو لوگ اس ماہ میں پیدا ہوتے ہیں ان کے نیک کام بھی رکاوٹوں اور جھگڑوں کے پورے نہیں ہوتے شادی بھی انکی جلدی نہیں ہوتی اس ماہ میں دودھیا پتھر پہننا چاہیئے محبت کیلئے سب جادو اس ماہ میں اثر ہوتے ہیں۔

**نومبر**

نئی شادی شدہ لوگوں کے لئے یہ مہینہ بہت اچھا ہے۔ اس مہینے میں جو شادی ہوگی وہ خوشی اور چین دینے والی ہوگی۔ احتیاط نہ کی گئی تو جھگڑے پیدا ہوں گے۔ اگر آپ نے خط لکھکر ٹکٹ لگا کر بند کر دیا تب اس کا نتیجہ خراب محسوس ہوگا اگر اس میں ناراض ہونیوالی بات نہیں ہے تو اگلے دن بھیجیئے

**دسمبر**

یہ مہینہ کاروباری لوگوں کے لئے خوش قسمتی لاتا ہے شوٹنگ ستارے کو دسمبر کے مہینے میں دیکھنا اچھا اور خوش قسمت ہونے کی نشانی ہے لیکن اس وقت خواہش دل میں کوئی بھی نہیں ہونا چاہیئے وہ پوری تو ہو جاتی ہے لیکن اسکے اثرات منحوس رہتے ہیں

## بکرمی مہینوں میں پیدائشی حالات

**چیت**

جس شخص کی پیدائش اس ماہ میں ہو وہ بڑا متکبر اور مغرور اور جھگڑالو ہوتا ہے۔ اس ماہ میں ہونے والی شادی عموماً اچھی مانی جاتی ہے۔ آنکھیں سرخ ہوں استری کی طرف طبیعت کا زیادہ لگاؤ رکھے۔ زیورات اور غذا شیریں سے رغبت رکھے اقبال مند ہو۔

**بیساکھ**

دولت مند غصہ ور طبیعت اور صاف دل ہو دوستوں سے ملاقات اور انکا عتاب کا شکار رہے جو قصد کرے اسے پورا کرنے پر مستعد رہے اقبالمند اور خود پسند بھی ہو تھوڑی سی بات پر بگڑ جائے۔ اقرار کا پابند ہو نیک و بد کی تمیز رکھنے والا ہو۔

**جیٹھ**

پردیس میں زیادہ رہے بڑا عقلمند و دانا اور سمجھدار ہو اور قانع متحمل مزاج اور صاف دل ہو دولت حاصل کرے اقبال مند زور آور۔ پاک جسم اور مزاج صفراوی ہو۔ بعض حالتوں میں تھوڑی بات پر گھبرا جائے دوست اس کے بہت ہوں زندگی خوشحال رہے۔ صحت اچھی رہے

**ہاڑ**

دھن دولت کا سکھ اور آرام کم پائے۔ عورت خوبصورت سے تعلق رہے اولاد سے آرام پائے آواز نرم اور آہستہ بولنے والا ہو۔ دولت باوجود کوشش اور تردد کرنے پر بھی حسب منشا جمع نہ ہو سکے۔ سوچ وچار میں وقت زیادہ گذرے۔ بہت جدوجہد کے بعد کام پورے ہوں

**ساون**

نیک اور دھرم کے کاموں میں طبیعت کا رجحان زیادہ رہے سکھ۔ دکھ۔ نفع و نقصان ہر حالت میں مطمئن رہے اپنے مذہب پر قائم رہے۔ خوش وضع اور فربہ بدن ہو۔ شہوت زیادہ اولاد کا سکھ دیکھے۔ ہنرمند اور بات کا سچا ہو۔ سماج میں عزت پائے۔ بلغمی مزاج ہو۔

**بھادوں**

جسم خوش وضع اور فربہ بدن ہو شیریں گفتار اور شستہ مزاج ہو۔ قول و اقرار پر پورا اترے امیر رئیسوں کے دربار میں اس کی قدر ہو۔ لوگوں میں مان اور عزت پائے۔ شوخ نظر والا اور زیادہ باتونی ہو۔ تھوڑی خلاف بات پر بگڑ جائے۔ عورت اور اولاد کا سکھ پائے۔ وعدوں کو پورا کرے

**اسوج**

تجارت اور زراعت سے تعلق رکھے۔ غلہ کے بیوپار سے زیادہ رغبت رکھے۔ دولت، غلہ اور اسباب جمع کرے اقبال مند اور کنبہ پرور ہو۔ خیالات ہر وقت پوتر رکھے۔ دولت مند مغرور۔ صاحب علم اور شاعر بھی ہو۔ عیاش طبع ہو۔

**کارتک**

پیشہ ور۔ نیک صلاحکار اور خردمند ہو۔ تجارت اور خرید و فروخت میں اس کی رغبت زیادہ رہے عورت بیگانہ سے محبت رکھے سخت جان اور جفاکش ہو۔ دولت مند ہو۔ دنیاوی آرام و راحت معقول درجہ حاصل رہیں صحت جسمانی اچھی ہو۔

**مگھر**

دولت مند۔ زور آور اور صاحب اقبال ہو۔ خویش و اقارب کی پرورش کرے۔ دوست اس کے بہت ہوں۔ دھرم کرم میں زیادہ رغبت رکھے۔ حلیم مزاج ہو اکری اور باتیں آہستہ اور نرمی سے کرنے والا ہو۔ کار خیر میں سعی اور کوشش پر مستعد رہے۔

**پوہ**

شور ویر اور پرتاپ والا ہو طاقتور اور بہادر ہو اپنی کوشش اور قوت بازو سے معاش پیدا کرے۔ وشٹ پردیش اور مدہم عمر ہو۔ خویش و اقارب کی پرورش کا بہت خیال رکھے۔ دولت مند اور مغرور طبیعت ہو۔ صحت اچھی رہے۔

**ماگھ**

دھن و دولت والا ہو صاحب اقبال اور حسین ہو دراز قد ہو مغرور اور خود پسند ہو نصیحت کسی کی قبول نہ کرے شور بیر گھوڑ چڑھ اور کامی ہو طاقت اور شباب پر مرنے والا ہو لڑائی جھگڑوں میں بہت ہوشیار اور خوش رہے۔

**پھاگن**

خیالات کو ہمیشہ شدھ اور پوتر رکھے بڑا اپکار کرنے والا دیاوان اور دھرم وچار رکھنے والا ہو پردیس میں زیادہ رہے۔ طبیعت میں خود پسندی اور خودداری زیادہ رہے دنیاوی سکھ حاصل رہے دشمنوں پر غالب اور فتحمند رہے۔

# بارہ لگنوں اور راشیوں کے مختصر حالات

## میکھ لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش کا طالع برج حمل یعنی میکھ لگن ہو اس شخص میں قابلیت اور دیگر خامیتیں بہت ہوں۔ راج دربار اور حکام میں عزت پائے۔ فربہ بدن، خوش شکل و سرخ رنگت ہو۔ خویش اقارب سے عناد اور رنجش رکھے۔ شیریں اور جوش دہندہ مقرر ہو، خورد سال میں اضطراب اور بیقراری سے پریشان زدہ اور مقروض رہے۔ خواہ کسی عہدہ پر فائز رہے حکومت کا کام اس سے متعلق ضرور رہے۔ تھوڑی سی بھی خلاف مزاج بات ہو تو بگڑ جائے۔ عورت کا عتاب اس پر زبردست رہے اس کی عمر کا 22، 28، 32، 36 اور 42 واں سال مقدر میں ترقی دینے والا ہو۔

## کرک لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش کرک لگن میں ہو وہ شخص بلند قامت دُبلا پتلا گورا بدن، رنگ شیریں، غذا کا راغب اور پیدل چلنے کا شوقین ہو۔ دور دراز ملکوں کا سفر کرے، دولت مند، صاحب اولاد۔ نیک طبع اور سخی ہو۔ دولت مند اسباب عشرت جمع کرے۔ عزیزوں اور دوستوں عزت پائے۔ کاروبار میں خوب فائدہ اُٹھائے، ہمیشہ پوتر خیالات اور سیوا بھاؤ رکھے۔ دھرم کرم کی طرف رغبت زیادہ رکھے۔ چہرہ پر کوئی نشان ہو۔ قوت ہاضمہ اور ذائقہ اس کا خراب رہے ہمیشہ اس کو ایک عارضہ رہے جریان یا پیشاب کی بیماری رہے۔ اس کی عمر کا 26، 28، 32، اور 36 واں سال نصیب میں ترقی دینے والا ہو۔

## تُلا لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش تلا لگن میں ہو وہ شخص دولتمند اقبال والا اور صاحب عزت ہو۔ زندگی کا لطف اور آرام پائے۔ زدجگان میں اس کی بہت عزت ہو۔ غیر عورت سے بھی دوستی پیدا کرے اولاد بھی بہت ہو۔ خاندان کی عزت کا بڑا خیال رکھے۔ بڑا عقلمند ہو۔ سب طرح کی کلاؤں کا جاننے والا، یوگ سے واقف اور ماہر تعلیم ہو۔ لوگوں میں قدر و منزلت پائے۔ خویش و اقارب کی پرورش کرے۔ 7، 12، 19 اور 28، 42 برس میں پیدائش سے اقسام امراض کف و کھانسی وغیرہ میں مبتلا ہو زندگی عزت و آبرو اور تلا لگن میں گرہوں کی تاثیرات آرام سے گذارے۔

## برکھ لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش برکھ لگن میں ہو اس میں مذہبی خیالات کی زیادتی ہو۔ عزیزوں اور دوستوں سے میل جول زیادہ رکھے۔ معزز، معتبر، خوبصورت رنگت مکالمت میں شریف ہو۔ گرو اور اُستاد کی خدمت و اطاعت گزار ہو حلیم الطبع، نرم مزاج اور ہر دلعزیز ہو لوگوں میں عزت و مان پائے بڑا ہنرمند، کم غذا کھانے والا، فربہ بدن، ہتھیار کی ضرب سے بدن میں کچھ نشان پائے، علم ہندسہ یعنی ریاضی میں رغبت ہو، دولت جمع کرنے کی بہت کوشش کرے، شور پسند، عیاش اور زانی بھی ہو، دشمن سے نقصان اُٹھائے۔ اس کی عمر کا 25، 28، 36، 42، اور 48 واں سال نصیب میں ترقی دینے والا ہو

## سنگھ لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش سنگھ لگن میں ہو۔ وہ سرخ رنگت تیز مزاج اور پراکری ہو۔ دشمن پر غالب رہے۔ غذاؤں کا شوقین ہو۔ خداپرست لوگوں سے عقیدت رکھے۔ فیاض اور غمخوار ہو۔ امداد کرنے والا ہو، یوگ ابھیاس میں دلچسپی رکھے، اولاد کم اور بیوی سے محبت کرنے والا ہو۔ اپنے پیشہ کو محبت کی نگاہ دیکھتا ہو۔ پہاڑ و جنگل میں گھومنے پھرنے کا شوقین ہو۔ بیماری شکم و دندان اور وایو روگ سے اکثر تکلیف پائے اچھے ہنرمندوں کی قدر کرے حریص، لالچی اور شکی مزاج لوگوں سے مکت ہو۔ ۲۱-۲۸ - ۳۲ - ۴۱ ویں سال خاص اہم ہوتے

## برسچک لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش برسچک لگن میں ہو وہ اپنے ماں باپ اور رشتہ داروں سے بڑی محبت رکھے۔ بڑا عقلمند اور خاندان میں اعلیٰ ہو۔ لوگوں کی پرورش اور بھلائی کا خیال بھی بہت کرے۔ علم و ہنر و فن سے واقف ہو عورت خوش کلام اور صاحب مشورہ سے شادی کا سکھ پائے شیریں و فصیح اور پُراثر کلام ہو۔ ارادوں میں مستقل اور کامیاب رہے۔ دولت مند، عیاش۔ دانی اور خودغرض ہو تھوڑی خلاف مزاج بات پر بگڑ بھی جائے۔ 4، 7، 10، 12 اور 18 ویں سال میں مبتلا امراض ہو۔ متوسط زندگی بسر کرے۔ زندگی کے ۱۹، ۲۵، ۲۶-۲۷، ۳۸، ۴۴-۴۶-۶۲ ویں سال شگون

## متھن لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش متھن لگن میں ہو وہ گورا بدن، خوبصورت، شرمگیں مزاج سنجیدہ اور بڑا عقلمند ہو، مذہب کا پنجا اور زبان کا پاسدار ہو، دشمنوں پر غالب رہے۔ روپیہ اور دھن باوجود تیاگ کے ہمیشہ اس کے حکم کے پابند رہیں۔ خوش و خرم اور ہر دلعزیز ہو، راج دربار سے عزت ملے۔ راگ و موسیقی کا جاننے والا ہو۔ عورت سے موافقت رکھے۔ خوش غذا اور دراز قد ہو 3، 7، 10، 18 اور 28 سال میں تکلیف پائے۔ عمر کا 22، 32، 35، 36 اور 42 واں سال نصیب میں ترقی اور کاروبار میں مالی فائدہ پہنچانے والا ہو۔ دشمن زیر رہیں۔ پناگ سونے کی انگوٹھی میں دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں پہننا مستحب ہے۔

## کنیا لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش کنیا لگن میں ہو وہ بڑا عالم خوبصورت رنگت شاستروں کا بھید جاننے والا ہو ظاہرا قدیمی آدمی ہو عورت خوبصورت سے محبت رکھے۔ ہر ایک کام کرنے والا ہنروں میں کامل استاد ہو زیور، لباس اور اسباب عمدہ سے رغبت رکھے عیاش اور آرزومند ہو۔ عمر کے آخری حصہ میں اچھا وقت دیکھے مقدمات برپا ہوں لوگوں میں عزت و آبرو پائے۔ راگ ودیا اور فن نقاشی وغیرہ میں خوب ہوشیار ہو۔ لڑکیاں زیادہ ہوں اولاد نرینہ کا سکھ پائے۔ عمر کے نصف حصہ میں بیمار ہو۔ کف روگ سے اکثر تکلیف پائے

## دھن لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش دھن لگن میں ہو اس کے مزاج میں ملنساری اور مصالحت بہت ہو خاندان اور لوگوں کی پرورش اور بھلائی کا خیال بہت رکھے۔ طبیعت میں شرونا اتفاقی نہ ہو منصف مزاج، انصاف پسند اور خیالات بلند ہوں، دشمن پر ہمیشہ غالب اور فتح مند رہے۔ دھرم کا جاننے والا ہو۔ سخی اور خاندان میں اعلیٰ مقام رکھے۔ سواری کا آرام پائے۔ دیوتاؤں اور براہمنوں کا خدمتگار ہو حکام اور منتریوں سے تعلقات رکھنے والا ہو۔ ہر کام میں چتر ہو۔ کم عمر میں ہی علم و ہنر اور مشکل فنون میں ماہر ہو جائے۔ عمر کا 24، 28، 33، 36 واں سال شبھ ہو۔

## مکر لگن کے حالات

مکر

جس شخص کی پیدائش مکر لگن میں ہو وہ شخص بلند قامت اور کثیر الاولاد ہوگا۔ مریض اور دکھی بہت رہے آنکھیں چوڑی ہوں آنکھوں کے گرد کوئی سیاہ حلقہ بھی ہو انانی بدکار لوگوں سے موافقت ومحبت رکھے۔ اپنے کام میں ہوشیار و خبردار ہو۔ جس قدر دولت زیادہ ہو قناعت نہ کرے۔ طبیعت طامع اور نوکری ہو۔ کھوٹے کاموں کی طرف رغبت بہت رکھے۔ صابر اور مستقل خیال کا آدمی ہو بے صبرا اور اپنے کو مفلس مشہور کرے۔ چہرہ کا رنگ اچھا ہو۔ پہلے اور دسویں برس تپ سے نبان اُٹھائے۔ کھانسی کف اور وایو روگ اس کو زیادہ ہو۔ ۱۸ اور ۲۰ برس کی عمر میں مسافت کرے۔ 27 ویں برس کی عمر میں بسبب کسی زہریلے جانور مثل سانپ وغیرہ کے زندگی پُر خطر ہو۔ متوسط حال ہو۔ زندگی کے 25, 33, 35, 36, 42 واں سال ترقی دینے والا ہوگا۔

## کُنبھ لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش کنبھ لگن میں ہو وہ شخص متکبر اور مغرور طبیعت ہو۔ لوگوں پر ناجائز رعب اور تہمت دینے کا خیال رہے۔ چنچل بھاؤ کومل بدن اکوتاہ قد اور متوسط شکل ہو۔ طبیعت ایک حال پر قائم نہ رہے۔ علم میں پورا نہ ہو۔ روزگار کی تلاش میں ہمیشہ مصروف رہے اولاد اس کی ناموافق خیالات ہو۔ زوجیت سے موافقیت کم پائے احسان جاننے والا ہو۔ عورت غیر کے عشق میں مبتلا رہے خیالات ناجائز بہت رہیں۔ دوستوں سے محبت اور میل جول بہت رکھے۔ شکی اور ہمت والا ہو۔ زراعت اور پیشہ تجارت خرید و فروخت میں اچھا فائدہ اُٹھائے۔ ۱۱ ویں سال میں پیدائش سے تپ کے مرض میں مبتلا ہو۔ ۱۹ ویں سال میں مرض بیہوشی میں گرفتار ہو۔ 25, 28, 36, 42 واں سال بھاگیہ میں ترقی دینے والا ہوگا۔ آخر زندگی میں کچھ فکر ہو۔

## مین لگن کے حالات

جس شخص کی پیدائش مین لگن میں ہو وہ شخص دولتمند اور خوبصورت بدن ہو خوشبو، عطریات اور سوگندھت پھولوں کا شوقین ہو عیاش اور شہوت پرست ہو۔ دولت جمع کرنے کے لئے کوشش بہت کرے۔ طبیعت نہایت طامع ہو بعض اوقات شکی مزاج ہو جائے وعدہ اقرار اور بات کا پورا نہ کرے۔ بڑے کام کے کرنے والا، رشتہ داروں کا مشتاق ہو قوی جسم اور دلیر و بہادر ہو۔ امراض صفرا وی سے اکثر تکلیف پائے۔ درد کان میں مبتلا ہو۔ ٹانگ میں لنگ یا کوئی نقص ہو۔ سونا چاندی وغیرہ اسباب بکثرت اس کو حاصل ہوں 38، ۵۶ برس کی عمر میں دمہ سل یا تپ دق کے مرض میں گرفتار ہو۔ زندگی متوسط حال میں بسر کرے۔ عمر کے 22, 28, 33, 63 ویں سال اچھے رہیں۔ آخیر عمر اچھی طرح گذرے۔

# جب ہماری گھڑیاں بارہ بجاتی ہیں !

دُنیا کے ہر ملک کا سٹینڈرڈ ٹائم اپنا الگ ہوتا ہے۔ ایک ہی وقت میں مختلف ممالک کے سٹینڈرڈ ٹائم میں کئی گھنٹوں کا فرق رہتا ہے۔ مثال کے طور پر جب بھارت میں بارہ بجے ہیں تو انگلینڈ میں صبح کے ساڑھے چھ بجے ہوتے ہیں اور پاکستان میں صبح کے ساڑھے گیارہ بجے ہوتے ہیں۔ یاد رہے امریکہ انگلینڈ وغیرہ ممالک میں اپریل پہلے اتوار سے اکتوبر کے پہلے ہفتہ تک سبھی گھڑیوں کا وقت ایک گھنٹہ آگے بڑھا دیا جاتا ہے جس سے اُن کے وقت سٹینڈرڈ ٹائم میں ایک گھنٹہ کا فرق پڑتا ہے۔ یہاں پر ہم مختلف ممالک اور بھارت کے سٹینڈرڈ ٹائم کا فرق تحریر کر رہے ہیں۔ امریکہ، کینیڈا، روس وغیرہ ترقی یافتہ ممالک میں ایک سے زیادہ سٹینڈرڈ ٹائم رائج ہے۔ پنڈت پنالال جیوتشی

| نام ملک | راجدھانی | سٹینڈرڈ ٹائم |
|---|---|---|
| امریکہ | واشنگٹن | صبح ایک بجکر ۳۰ منٹ |
| افغانستان | کابل | صبح ۱۱ بجے |
| آسٹریلیا | کینبرا | شام ۴ بجکر ۳۰ منٹ |
| آئرلینڈ | ڈبلن | صبح ۶ بجکر ۳۰ منٹ |
| انڈونیشیا | جکارتہ | دوپہر ایک بجکر ۳۰ منٹ |
| انگلینڈ | لندن | صبح ۶ بجکر ۳۰ منٹ |
| اٹلی | روم | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| ایران | تہران | صبح ۱۰ بجے |
| اومان | مسکٹ | صبح ۱۰ بجکر ۳۰ منٹ |
| کینیا | نیروبی | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| کینیڈا | اوٹاوا | دوپہر ایک بجکر ۳۰ منٹ |
| ناروے | اوسلو | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |

| نام ملک | راجدھانی | سٹینڈرڈ ٹائم |
|---|---|---|
| کویت | کویت | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| بنگلہ دیش | ڈھاکہ | دوپہر ۱۲ بجکر ۳۰ منٹ |
| کوریا | سیول | شام ۳ بجکر ۳۰ منٹ |
| گریس | ایتھنس | صبح ۸ بجکر ۳۰ منٹ |
| زامبیا | لوساکا | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| قطر | عرب | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| برما | رنگون | دوپہر ایک بجے |
| بھارت | نئی دہلی | دوپہر ۱۲ بجے |
| پاکستان | اسلام آباد | دوپہر ۱۱ بجکر ۳۰ منٹ |
| فرانس | پیرس | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| سوئٹزرلینڈ | جنیوا | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| جاپان | ٹوکیو | دوپہر ۳ بجکر ۳۰ منٹ |
| چین | پیکنگ | دوپہر ۲ بجکر ۳۰ منٹ |
| روس | ماسکو | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| سعودی عرب | مکہ | صبح ۹ بجکر ۳۰ منٹ |
| تھائی لینڈ | بینکاک | دوپہر ایک بجکر ۳۰ منٹ |
| ڈین مارک | کوپن ہیگن | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| سنگاپور | سنگاپور | دوپہر ۲ بجے |
| ملیشیا | کوالمپور | دوپہر ۲ بجے |
| نیوزی لینڈ | ولنگٹن | شام ۶ بجکر ۳۰ منٹ |
| جرمنی | برلن | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| جارڈن | امان | صبح ۷ بجکر ۳۰ منٹ |
| فلپائن | منیلا | دوپہر ۲ بجکر ۳۰ منٹ |
| رومانیہ | بکھاپوسٹ | صبح ۸ بجکر ۳۰ منٹ |

(باقی صفحہ 92 سے آگے) یا تمام عیش و آرام کے ہوتے ہوئے بھی ذہنی تناؤ یا بے چینی بنی رہتی ہے۔ یا انجانہ خوف غیر محفوظ ہونے کا ڈر گھیرے رہتا ہے۔ یا ہر طرح کا عیش و آرام ہونے کے باوجود بھی روح کی بے چینی بنی رہتی ہے۔ بار بار مختلف پریشانیوں اور رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

**گوچر میں کال سرپ یوگ:-** تقریباً ہر سال (کچھ میں چھوڑ کر) ظاہر ہوتا ہے۔ کال سرپ یوگ کا اثر محض انسان ہی پر نہیں بلکہ بھارتیہ جیوتش کے اعتبار سے ہمارے لیڈران اور ملک کے سیاسی حالات پر بھی پڑتا ہے۔

جنم کنڈلی میں کال سرپ یوگ کا فیصلہ کرتے وقت نہایت احتیاط برتنے کی ضرورت رہتی ہے۔ راہو یا کیتو کے ساتھ دوسرے گرہوں کے اثرات جو گردش میں ہیں دھیان میں رکھے جائیں تو ان دونوں گرہوں کے اثرات صاف طور پر واضح ہو جائیں گے۔

عام طور پر کال سرپ یوگ کا اثر انسان کی زندگی پر ہمیشہ رہتا ہے۔ لیکن راہو اور کیتو کی حالت اور دو حالت کی صورت میں اس کے مضر اثرات زیادہ مرتب ہوتے ہیں۔

ایک تصور یہ بھی ہے کہ کال سرپ یوگ اگر کسی انسان کی کنڈلی میں پہلے چھ شکلوں میں ملتا ہے تو اسے اپنی زندگی کے نصف اول حصہ میں نہایت مشکل اور جدوجہد بھرے حالات کا سامنا رہے گا۔ (ایسی حالت میں راہو ساتویں گھر اور کیتو لگن کی حالت میں ہوگا)۔

مثال کنڈلی کال سرپ یوگ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۰ چندر کیتو | 9 | ۸ | ۷ شکر شنیچر |
| ۱۱ | برہسپت | ۶ سورج منگل بدھ | ۱۲ |
| ۱ | ۳ | ۵ | |
| ۲ | ۴ راہو | | |

اسی طرح اگر راہو اور کیتو کے درمیان سبھی ساتوں گرہ ساتویں گھر کو ایکادش بھاؤ کے بیچ پڑتے ہوں تو تب سمجھیں یوگ کے اثرات کیوجہ سے انسان کی زندگی کا نصف آخر حصہ نہایت مشکل دور سے گذرتا ہے۔ خیال رہے اس یوگ کا حساب راہو سے لیکر کیتو تک کرنی چاہیئے۔

**کال سرپ** کے اچھے برے اثرات راشی کے حساب سے الگ الگ ہوتے ہیں۔
پہلے اور ساتویں بھاؤ سے پیدا شدہ کال سرپ یوگ کے زیر اثر والا انسان آزاد خیالوں والا، ہمتی اور خوددار ہوتا ہے۔ جسمانی بیماری اور ذہنی تناؤ اس میں زیادہ رہتا ہے۔ زندگی جدوجہد بھری ہوتی ہے ازدواجی زندگی میں بے چینی بنی رہتی ہے۔

دوسرے اور آٹھویں بھاؤ سے پیدا شدہ کال سرپ یوگ ہونے سے خاندانی اور مالی الجھنیں پیدا کرتا ہے۔ نہایت مشکل حالات میں زیادہ جدوجہد کرنے پر ہی روزی لائق وسائل حاصل ہوتے ہیں۔ پوشیدہ امراض ہونے کا ڈر رہتا ہے۔

تیسرے اور نویں بھاؤ سے پیدا کال سرپ یوگ کیوجہ سے قریبی دوستوں، عزیزوں اور بھائیوں سے پریشانیاں اٹھانا پڑتی ہیں۔ غیر ممالک سے یا گھومنے پھرنے سے ہی بدولت حاصل ہوتی ہے۔

چوتھے اور دسویں بھاؤ سے پیدا کال سرپ یوگ کیوجہ سے انسان کو آرام کم اور جدوجہد زیادہ کرنا پڑتی ہے۔ ماں، باپ اور خاندان کی طرف سے طرح طرح کی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ آمدنی میں بھی غیر یقینی صورتحال بنی رہتی ہے۔

پانچویں اور ایکادشی بھاؤ کے درمیان اگر کال سرپ یوگ بنے تو زندگی پہلا نصف حصہ نہایت مشکل اور جدوجہد بھرا رہے۔ کسی بھی کام کے پورے ہونے سے پہلے رکاوٹیں پیدا ہوں۔ مالی حالت غیر یقینی بنی رہے چھٹے اور ۱۲ ویں بھاؤ میں اگر کال سرپ یوگ بنے تو انسان کے دشمن خود ہی اپنی مجبوریوں سے دور ہٹ جاتے ہیں۔

فضول خرچی، ذہنی تناؤ و پوشیدہ دشمنوں کا ڈر۔ دانت اور آنکھوں کی بیماریاں رہیں۔

**سپت بھاؤ پہلا** سے بنے اس یوگ سے کاروبار میں رکاوٹیں۔ نہایت مشکل حالات و کافی جدوجہد کے بعد ہی گذارے لائق روزی حاصل ہو۔ عورت / شوہر کی طرف سے پریشانی اور ازدواجی زندگی میں نشیب و فراز زیادہ رہیں۔

**آٹھویں و دوسرا بھاؤ** سے بنے اس یوگ سے موذی مرض کا ڈر، ذہنی تناؤ مالی تنگی و گھریلو الجھنیں زیادہ رہیں۔

**نویں و تیسرے بھاؤ** سے بنے کال سرپ یوگ میں قسمت کے معاملات میں مختلف رکاوٹیں پیدا ہوں گی۔ لاٹری یا اچانک دولت ملنے کے مواقع حاصل ہوں۔ کسی قریبی عزیز سے دھوکہ ملے۔

**دسویں اور چوتھے بھاؤ** سے بنے اس یوگ میں انسان نہایت جدوجہد کے بعد اپنی زندگی میں ترقی کرتا ہے۔ والدین کی خدمت میں کمی کرتا ہے۔

**ایکادشا اور پانچویں بھاؤ** سے بنے اس یوگ میں جاتک کو غیب سے دولت حاصل ہوتی ہے۔ والدین یا اولاد کی طرف سے پریشانی رہتی ہے۔ پوشیدہ مالی پریشانیاں زیادہ رہیں۔ لاٹری کے ذریعہ اچانک دولت حاصل ہو۔

**دوسرے و چھٹے بھاؤ** سے بنے کال سرپ یوگ میں جاتک کو سر، آنکھ وغیرہ سے پریشانی رہے۔ ملک و غیر ملک میں سیاحت کرنے والا ہو۔ دولت کا بے مقصد خرچ زیادہ رہے۔ متذکرہ بھاوؤں میں کال سرپ یوگ میں راشی کے ملاپ سے یوگ کے اثرات کی وجہ سے کمی بیشی آسکتی ہے۔
اس ضمن میں مزید معلومات کے لئے ہماری شائع کردہ "کال سرپ یوگ دائن پر سدھ یوگ" کتابوں کا مطالعہ کریں۔

## سنیچر دوست بھی دشمن بھی!

سنیچر فضائے بسیط کے نو گرہوں میں سے ایک اہم گرہ ہے۔ کلیگ میں اس کی بڑی اہمیت مانی جاتی ہے۔ سنیچر پریشانیوں کا گرہ ہوتے ہوئے بھی انسان کو پریشانیوں کی بھٹی میں تپا کر اس کو کندن بنانے کا کام کرتا ہے۔ اپنی پریشانیوں سے گھبرا کر ہی انسان خدا کو یاد کرنے لگتا ہے۔ اور نیک کاموں کی طرف متوجہ ہوتا ہے۔ شنی سورج کی غیبی طاقتوں کا ہی ایک حصہ ہے۔ اسی لئے شنی دیو کو سورج کا پتر بھی کہا جاتا ہے۔ پھلت جیوتش میں شنی عمر، موت، خدمت، دستکاری، اور پریشانیوں وغیرہ کا پیدا کرنے والا مانا جاتا ہے۔ شنی کو ہمیشہ صدمہ / پریشانیاں دینے والا مان کر غم زدہ نہیں ہونا چاہیئے۔ کنڈلی میں اگر شنی خاص حالت میں اونچ حالت میں ہو تو / شبھ اور یوگ بنانے والے گرہوں کی اس پر نظر ہو تو شنی انسان کو مالی، معاشرتی اور روحانی میدان میں بڑا مددگار اور کامیابی کے راستے بتانے والا ہوتا ہے۔ اور اگر یہ نیچ حالت میں ہو تو انسان کو پریشانیوں اور رکاوٹوں کے چابک سے مار مار کر لہولہان کر دیتا ہے۔

"شنی" کے مفید اور بد اثرات کے بارے میں ہماری تحریر کردہ نہایت دلچسپ اور مفید کتاب ہے۔ اس کتاب کے مصنف ریسرچ اسکالر شری اسچے شرما ہیں جو پیشہ کے اعتبار سے انجینئر ہیں لیکن گذشتہ کئی سالوں سے جیوتش میں تحقیق و ترقی کے کام میں لگے ہیں۔ آپ نے اپنے تجربوں کو مدلل طریقے سے شنی کے بارے میں قلمبند کیا ہے۔ جو یقیناً آپ کو پسند آئے گا۔ اور آپ شنی کے بارے میں بہت کچھ جان جائیں گے۔

# ہندوؤں کے مشہور اور مقامی تیوہاروں کی مختصر کیفیت

| تیوہار | تاریخ | کیفیت |
|---|---|---|
| لوہڑی | پوہ سمانت | موسم کی تبدیلی پر مکرسنکرانت کے ایک دن پہلے بھارت بھر میں منائی جاتی ہے۔ |
| مکرسنکرانت | یکم ماگھ | اس دن چاول کھچڑی کا دان گنگا اشنان کا مہاتم ہے گنگا ساگر میں میلہ ہوتا ہے |
| مون اماوس | ماگھ بدی اماوس | اس دن گنگا اور تری وینی ندیوں میں اشنان اور دان پن کا بڑا مہاتم ہے۔ |
| گنیش جنم چوتھ | ماگھ بدی چوتھ | اس دن گنیش جی کا جنم آدھی رات گزرنے پر چوتھ میں ہوا تھا۔ |
| بسنت پنچمی | ماگھ شدی پنچمی | اس کو رشی پنچمی بھی کہتے ہیں۔ اس دن سرسوتی اور وشنو بھگوان کی پوجا ہوتی ہے |
| اچلا ستمی | ماگھ شدی ستمی | اس کو سورج ستمی بھی کہتے ہیں۔ استریوں کو سوبھاگیہ دینے والی ہے پریاگ اشنان ہوتا ہے |
| بھیشم اشٹمی | ماگھ شدی اشٹمی | اس دن بھیشم پتامہ کی مرتیو ہوئی تھی۔ ان کے نمت شرادھ اور جل دان کیا جاتا ہے |
| میلہ جینتی دیوی | ماگھ شدی چودس | یہ میلہ چنڈی گڑھ کے پاس جینتی دیوی کے ستھان پر بڑی دھوم سے منایا جاتا ہے |
| سیتا جنم اشٹمی | پھاگن بدی اشٹمی | اس دن سیتا جی کا جنم جنک پوری میں ہوا تھا استریوں کو پتی برت دھرم ملتا ہے |
| شوراتری چودس | پھاگن بدی چودس | اس دن رات کو شو جی کا پوجن اور برت کرنے سے پاپ ناش ہوتے ہیں۔ |
| میلہ بیجناتھ | پھاگن بدی اماوس | اس دن بیجناتھ ضلع کانگڑہ میں بھاری میلہ لگتا ہے۔ دور دور سے لوگ آتے ہیں۔ |
| ہولی کتھا میلہ | پھاگن شدی پورنماشی | موسم کی تبدیلی اور پرہلاد بھگت کی یاد میں متھرا برندابن میں منایا جاتا ہے۔ |
| ہولا | چیت بدی ایکم | اس دن آنندپور میں بڑی دھوم دھام سے میلہ لگتا ہے۔ رنگ پھینکا جاتا ہے |
| میلہ کنڈاں | چیت بدی چودس | یہ میلہ رام کنڈاں علاقہ میندھر پونچھ میں بڑی دھوم دھام سے منایا جاتا ہے |
| چیت چودس | چیت بدی چودس | پہوئے کوروکشیتر اور بلونڈی میں اس دن دور دور سے آکر لوگ اشنان کرتے ہیں |
| سرسوتی اشنان | چیت بدی اماوس | مصطفےٰ آباد ضلع انبالہ میں اس دن بھاری میلہ لگتا ہے اور لوگ اشنان کرتے ہیں |
| سمت سر | چیت شدی ایکم | اس دن بکرمی سمت کا آغاز ہوتا ہے اور سب دیوتا سرشٹی سمبندھی کاموں میں لگتے ہیں |
| گن گوری تیج | چیت شدی تیج | اس دن شو جی نے پاربتی کو سوبھاگیہ ور دیا تھا۔ عورتیں اس دن برت رکھتی ہیں |
| نوراتره | " " ایکم تا نومی | ان دنوں شکتی کا پوجن کیا جاتا ہے۔ رامائن اور مہابھارت کا پاٹھ ہوتا ہے۔ |
| میلہ منسا دیوی | چیت شدی اشٹمی | اس دن منی ماجرہ ضلع انبالہ میں بھاری میلہ لگتا ہے اور خوب رونق ہوتی ہے |
| شری جوالا ماتا | چیت شدی ستمی | یہ میلہ جوالا مکھی ضلع کانگڑہ میں منایا جاتا ہے اور مندر میں بھینٹ چڑھائی جاتی ہے |
| رام نومی | چیت شدی نومی | پنروس نچھتر میں دوپہر کو رامچندر جی کا جنم ہوا تھا سارے بھارت میں منایا جاتا ہے |
| بیساکھی | یکم بیساکھ | اس دن گنگا اشنان کا بڑا مہاتم ہے پنجاب بھر میں خصوصاً امرتسر میں بھاری میلہ ہوتا ہے |
| مہابیر جینتی | چیت شدی تردشی | سوامی مہابیر جی کی یاد میں یہ میلہ جین دھرم میں خاص طور پر منایا جاتا ہے۔ |
| اکشے تیج | بیساکھ شدی تیج | (تیج قبل دوپہر) اس دن گنگا اشنان جپ دان سے پاپ نشٹ ہوتے ہیں۔ |
| پرشرام جینتی | بیساکھ شدی تیج | ماتا کے پہلے پہر پرشرام جی کا جنم ہوا تھا۔ اس دن پرشرام جی کا پوجن ہوتا ہے۔ |
| شنکر آچاریہ جینتی | بیساکھ شدی پنچمی | اس دن شنکر آچاریہ جی نے اوتار دھارن کیا تھا۔ ان کی یاد میں منایا جاتا ہے۔ |
| گنگا جنم سپتمی | بیساکھ شدی ستمی | یہ دن گنگا جی کے جنم دھارن کی خوشی میں منایا جاتا ہے۔ گنگا اشنان کا مہاتم ہے |
| نرسنگھ چودس | بیساکھ شدی چودس | سواتی نچھتر رات کو نرسنگھ اوتار ہوا تھا۔ اس دن برت کیا جاتا ہے۔ |
| کورم جینتی | بیساکھ شدی پورنماشی | اس دن وشنو بھگوان نے کچھوے کا اوتار دھارن کیا تھا۔ ان کی یاد میں منایا جاتا ہے |
| گوتم جینتی | " " " | گوتم جی کا اس دن جنم ہوا تھا اور اسی دن ان کا پرلوک گمن ہوا تھا بڑا میلہ لگتا ہے۔ |
| میلہ مہابیر سوامی | جیٹھ بدی چوتھ | یہ میلہ مہابیر سوامی جی کی یادگار میں ایودھیا میں خاص طور پر لگتا ہے۔ |
| بھدر کالی ایکادشی | جیٹھ بدی ایکادشی | یہ میلہ رچھلے لاہور، شیخوپورہ، ضلع کپورتھلہ اور جالندھر میں منایا جاتا ہے۔ |
| میلہ رنگ ناتھ | جیٹھ بدی اماوس | یہ میلہ بلاسپور ضلع شملہ میں بڑی دھوم دھام سے منایا جاتا ہے۔ |
| گنگا جنم دسمی | جیٹھ شدی دسمی | بدھوار ہست نچھتر میں گنگا جی سورگ لوک سے پرتھوی پر آئی تھیں۔ |
| نرجلا ایکادشی | جیٹھ شدی ایکادشی | اس دن برت رکھ کر دوسرے دن جل سے بھرا کلش سونا بھوجن کا دان ہوتا ہے |
| بٹ ساوتری پوجا | جیٹھ شدی پورنماشی | اس دن برت کرنے سے استری پتی اور دھن کی پراپتی ہوتی ہے۔ |
| رتھ یاترا | اساڑھ شدی دوج | بھگوان کو سبھدرا سمیت رتھ میں بٹھا کر جگن ناتھ پوری میں یاترا کرائی جاتی ہے |
| دیوشینی ایکادشی | " " ایکادشی | اس دن بھگوان وشنو کشیر ساگر میں شین کرتے ہیں۔ برت سے موکش پراپت ہوتا ہے |
| بیاس پوجا | " " پورنماشی | اس دن بیاس دیو جی کا جنم ہوا تھا۔ گورو اور براہمن کا پوجن ہوتا ہے۔ |
| سنکٹ چوتھ | ساون بدی چوتھ | اس دن گنیش جی کا برت کرنے سے سب سدھیاں پراپت ہوتی ہیں۔ |
| سوں گوری برت | ساون شدی تیج | اس دن برت کرنے اور گوری پوجا کرنے سے سب کامنائیں پوری ہوتی ہیں |
| ناگ پنچمی | " " پنچمی | یہ چھیٹ سے بچت ہونی چاہئے۔ اس دن ناگ (سرپ) کی پوجا ہوتی ہے۔ |
| میلہ چنت پورنی | " " اشٹمی | چنت پورنی ضلع ہوشیارپور میں بھاری میلہ ہوتا ہے۔ دیوی کا پوجن ہوتا ہے۔ |
| رکشا بندھن | " " پورنماشی | پراچین کال میں مہا سنگرام میں رکشا کیلئے بہنیں اپنے بھائیوں کے ہاتھوں پر راکھی باندھتی ہیں |
| امرناتھ یاترا | " " پورنماشی | اس دن شو جی کی یادگار میں امرناتھ (کشمیر) میں بڑا بھاری میلہ منایا جاتا ہے۔ |
| میلہ بڈھا امرناتھ | " " پورنماشی | یہ میلہ بڈھا امرناتھ علاقہ منڈی پونچھ میں ہوتا ہے۔ خوب رونق ہوتی ہے۔ |

| تیوہار | تاریخ | کیفیت |
|---|---|---|
| رام بن | یکم بھادوں | یہ میلہ رام بن جموں میں ہوتا ہے۔ چندر بھاگا میں اشنان کا بڑا مہاتم ہے۔ |
| کجلی تیج | بھادوں بدی تیج | اس دن عورتیں نئے کپڑے اور زیور پہن کر جھولا جھولتی اور پریم کرتی ہیں |
| بہولا چوتھ | " " چوتھ | اس دن عورتیں برت رکھتی ہیں اور شام کو بہولا چوتھ کی کتھا سنتی ہیں |
| سیتلا ستمی | " " ستمی | اس دن دیوی کا پوجن کر کے کٹمب کی رکھشا کیلئے پرارتھنا اور باسی بھوجن کیا جاتا ہے |
| شری کرشن جنم اشٹمی | " " اشٹمی | روہنی نچھتر اشٹمی تتھی کو رات کے ۱۲ بجے متھرا میں شری کرشن کا جیل میں جنم ہوا تھا |
| گوگا نومی | " " نومی | یہ میلہ ضلع کانگڑہ کے مختلف مقامات خصوصاً ہری پور میں دھوم دھام سے ہوتا ہے |
| ہرتالیکا تیج | بھادوں شدی تیج | اس دن پاربتی جی نے شنکر جی کو پتی روپ میں پراپت کیا تھا۔ پاربتی پوجن ہوتا ہے |
| رشی پنچمی | " " پنچمی | پراچین کال میں رشی لوگ اس دن برت رکھ کر تمام دن ایشور بھگتی کرتے تھے۔ |
| سورج چھٹ | " " چھٹ | اس دن برت دھارن کر کے سنتان کی دیرگھ آیو کے لئے پرارتھنا کی جاتی ہے |
| رادھا اشٹمی | " " اشٹمی | یہ دن رادھا جی کے جنم دن اور ددھیچی رشی کے جنم دن کی یاد میں منایا جاتا ہے۔ |
| مہالکشمی آٹھ | " " " | اس دن مہالکشمی کے برت اور پوجن سے پاپوں کا ناش ہوتا ہے۔ |
| اننت چودس | " " چودس | اس دن ندی وغیرہ میں اشنان کر کے اننت بھگوان وشنو کی پوجا کی جاتی ہے |
| میلہ بابا سوڈل | " " | اس دن سوڈل بابا کی سمادھ پر جالندھر میں ان کی یاد میں بھاری میلہ لگتا ہے |
| برہد گوری تیج | اسوج بدی تیج | اس دن برت کرنے سے سب سکھ بھوگ کر انت میں شیو لوک کو جاتا ہے۔ |
| مہالکشمی اشٹمی | " " اشٹمی | یہ برت بھادوں شدی اشٹمی سے شروع ہو کر اسوج بدی اشٹمی کو ختم ہوتا ہے۔ |
| میلہ جن کلیانی | ساون شدی اشٹمی | یہ میلہ کالی مندر انبالہ میں ہر سال بڑی دھوم دھام سے منایا جاتا ہے۔ |
| میلہ ستھرے شاہ | بھادوں بدی اماوس | یہ میلہ باباجی کی یاد میں دہلی جمنا جی کے کنارے منایا جاتا ہے |
| مہالیہ اماوس | اسوج بدی اماوس | اس دن نامعلوم تتھی والے پتروں کا شرادھ اور پتروں کو تلانجلی دی جاتی ہے |
| نوراتره | اسوج شدی ایکم تا نومی | ان دنوں میں شکتی درگا کا پاٹھ اور پوجن کر کے پرشاد بانٹا جاتا ہے۔ |
| مہانومی | اسوج شدی نومی | اس دن دیوی پوجن کرنے سے منوکامنائیں پوری ہو کر شترو ناش ہوتا ہے |
| وجیا دسمی | " " دسمی | یہ دن بھگوان رامچندر جی کی راون پر فتح کی یاد میں تمام بھارت میں منایا جاتا ہے |
| بابا سمرنداس | " " دوادشی | یہ میلہ باباجی کی یاد میں ہر سال گوسوامی امرناتھ جنت کی زیر نگرانی جالندھر میں ہوتا ہے۔ |
| شرد پورنماشی | " " پورنماشی | اس دن دودھ کھیر مع سفید کپڑا چاندنی رات میں بھگوان کے ارپن کر کے لکشمی پوجن ہوتا ہے |
| کروا چوتھ | کارتک بدی چوتھ | یہ تیوہار عورتیں شری پاربتی جی کی تپسیا کی یادگار میں مناتی اور برت رکھتی ہیں۔ |
| آہوئی اشٹمی | " " اشٹمی | اس دن دیوی کا پوجن اور سنتان کی دیرگھ آیو کے لئے پرارتھنا کی جاتی ہے |
| نرک چودس | " " چودس | اس دن برت کرنے سے من کے سب منورتھ پورے ہوتے ہیں۔ |
| شری ہنومان جنم | " " | منگلوار سواتی نچھتر میکھ لگن میں انجنی کے گربھ سے پون پتر ہنومان کا جنم ہوا تھا۔ |
| دیپ مالا | " " اماوس | اس دن رام چندر جی بن باس سے ایودھیا واپس آئے تھے۔ لکشمی پوجن ہوتا ہے |
| ان کوٹ | کارتک شدی ایکم | اس دن گوردھن پوجا سے وشنو بھگوان پرسن ہوتے ہیں طرح طرح کے بھوگ لگتے ہیں |
| بھرا تری دوج | " " دوج | یمراج کا اپنی بہن جمنا کو ور تھا کہ اس دن جمنا میں اشنان کرنے سے پاپ نشٹ ہونگے |
| گوپ اشٹمی | " " اشٹمی | اس دن شام کے وقت پھولوں کا ہار گئو ماتا کے گلے میں ڈال کر اسے مٹھائی کھلاتے ہیں۔ |
| میلہ رینکا جی | " " ایکادشی | یہ میلہ رینکا جی (ہماچل پردیش) میں ہوتا ہے۔ یہاں جمدگنی رشی نے تپ کیا تھا۔ |
| ہری پربودھنی | " " " | اس دن وشنو بھگوان جاگرت اوستھا میں آتے ہیں پشکر راج اور گڑھ مکتیشور میں میلہ لگتا ہے۔ |
| کارتک اشنان | " " پورنماشی | مکتی کے دن متسیہ اوتار ہوا تھا۔ گنگا اشنان کرنے سے پاپ دور ہوتے ہیں |
| میلہ رام تیرتھ | " " " | سوامی رام تیرتھ کے جنم دن پر امرتسر میں بھاری میلہ لگتا ہے۔ |
| بالمیک جنم دن | اسوج شدی پورنماشی | رامائن کے نرماتا مہرشی بالمیک کا جنم دن اس دن بھارت بھر میں منایا جاتا ہے |
| کال بھیرو اشٹمی | مگھر بدی اشٹمی | اس دن دوپہر کے وقت بھیرو جی کا جنم ہوا تھا۔ اس کی پوجا ہوتی ہے۔ |
| میلہ پرمنڈل | " " اماوس | یہ میلہ جموں سے ۲۴ میل دور پرمنڈل میں لگتا ہے۔ یہاں گپت گنگا بہتی ہے۔ |
| دتاترے جنم | " شدی پورنماشی | دتاترے رشی کے جنم دن پر مہاراشٹر میں خاص طور پر منایا جاتا ہے۔ |
| میلہ [illegible] | پوہ سنکرانت | یہ میلہ شنکر ضلع جالندھر میں بڑی دھوم دھام سے منایا جاتا ہے |
| میلہ ہرولبھ | آخیر دسمبر | یہ میلہ جالندھر میں سنگیت میلہ کے نام سے منایا جاتا ہے بھارت بھر کے راگی آتے ہیں۔ |
| ایکادشی برت | ہر شدی ایکادشی | ایکادشی نام کنیا نے وشنو جی کے شریر سے پرکٹ ہو کر مُر نام راکشس کو مارا تھا۔ |
| برت پورنماشی | پورنماشی سنکرانت | اس دن برت رکھنے سے منوکامنائیں پوری ہوتی ہیں اور موکش پراپت ہوتا ہے۔ |
| گوری تپ برت | مگھر بدی اماوس | اس دن برت اور شو پاربتی کے پوجن سے دھن اور کل کی بردھی ہوتی ہے۔ |
| برت گنیش چوتھ | بدی چوتھ | یہ برت ہر مہینے کی کرشن پکش کی چوتھ کو رکھنے سے منوکامنا پوری ہوتی ہے۔ |
| سوماوتی اماوس | سوموار اماوس | اس دن گنگا اشنان اور پیپل کو جل دینے سے کئی ہزار گئو دان کا پھل پراپت ہوتا ہے۔ |

# ہاتھ کی لکیروں کے ذریعہ پیشن گوئی کرنا

ہاتھ کی مختلف ریکھاؤں سے کسی بھی شخص یا عورت کے میلانات، شخصیت اندرونی جذبات اور زندگی کے گذشتہ حالات و آنے والے حالات کے بارے میں بتلایا جا سکتا ہے۔ ہاتھ میں پائی جانے والی چار اہم ریکھاؤں، جیون ریکھا، دماغ ریکھا دل کی ریکھا اور بھاگیہ ریکھا کا احوال گذشتہ برس کی جنتری کے صفحہ ۱۷ پر دیا جا چکا ہے۔ چند مزید ہست ریکھاؤں کی جانکاری نیچے دی جا رہی ہے۔

## ۵۔ سورج ریکھا:-

یہ ریکھا بھاگیہ ریکھا کی طرح چندر پربت سے ہتھیلی کے درمیان سے یا منگل پربت سے ماتری ریکھا اور دل کی ریکھا سے نکلتی ہے اور سورج پربت کی طرف انامیکا انگلی کی جڑ تک جاتی ہے اسے پرتیبھا ریکھا، دھن ریکھا، وِدیا ریکھا سورج ریکھا وغیرہ بھی کہا جا سکتا ہے انسانی زندگی پر اس کی اہمیت بھی کم نہیں ہے۔ بھاگیہ ریکھا کسی کے ہاتھ میں نہ ہونے سے سورج ریکھا ہی بھاگیہ ریکھا کا کام کرتی ہے۔ اگر یہ ریکھا لمبی ہو تو وہ شخص دھنوان، عالم اور شہرت یافتہ ہوتا ہے اگر ٹوٹی پھوٹی ہو تو ایسا شخص خرچیلا (فضول خرچ) اور روپے پیسے کے بغیر پریشان رہنے والا ہوتا ہے اگر یہ ریکھا انامیکا انگلی کی جڑ والے حصہ میں کافی گہری ہو تو ایسا شخص کافی عزت اور وقار والا ہوتا ہے۔ کٹی پھٹی ہو تو عزت میں کمی واقع ہوتی ہے اگر یہ ریکھا مدھیم ہو تو پھل درمیانہ ہوتا ہے۔ اگر برہسپت، سورج شکر کے پربت اچھے اٹھے ہوئے ہیں اور بھاگیہ ریکھا اچھی ہو اس کے ساتھ ساتھ سورج ریکھا بھی ہو تو ایسے شخص کو کسی رشتہ دار سمبندھی کی جائیداد حاصل ہوتی ہے۔

## ۶۔ صحت ریکھا:-

اس ریکھا کو بدھ ریکھا، یکرت ریکھا یا آروگیہ ریکھا وغیرہ کے نام سے پکارتے ہیں۔ بعض آچاریہ صحت ریکھا یا بدھ ریکھا کو الگ الگ ریکھائیں بتلاتے ہیں لیکن کثرت رائے یہی ہے کہ صحت کی ریکھا ہی بدھ ریکھا ہے اور حقیقت بھی یہی ہے کیونکہ دونوں ریکھاؤں کے شروع ہونے کا مقام اور پہنچنے کا مقام ایک ہی مانے جاتے ہیں۔ صحت ریکھا کا آغاز بھی منی بندھ سے یا اس کے اوپر سے چندر ستھان یا جیون ریکھا وغیرہ سے ہوتا ہے۔ زیادہ تر یہ ریکھا جیون ریکھا یا اس کے نزدیک سے چل کر بدھ کشتر تک جاتی ہے۔ صحت ریکھا کا ہاتھ میں نہ ہونا زیادہ شبھ مانا گیا ہے لیکن اس کا یہ مطلب بھی نہیں کہ اس ریکھا کے ہاتھ میں ہونے سے پھل خراب ہی ہوتا ہے تاہم اگر صحت ریکھا چھوٹی ٹیڑھی یا نہ ہو تو وہ شخص صحت مند رہتا ہے۔ اگر یہ ریکھا ٹوٹی پھوٹی ہو یا کٹی پھٹی ہو تو متعلقہ شخص کو یہ روگی بناتی ہے۔

اگر صحت ریکھا منی بندھ کے نزدیک سے چل کر بغیر ٹوٹے پھوٹے گہری صاف اور سیدھی ہو کر بدھ پربت تک جاتی ہو تو ایسا شخص صحتمند، عقلمند، شہرت یافتہ اور عیش پرست ہوتا ہے۔ صحت ریکھا کے ساتھ ساتھ اگر سورج ریکھا اور بھاگیہ ریکھا بھی اُتم ہو تو وہ شخص ہمیشہ سُکھی رہ کر ہر کام میں کامیابی حاصل کرتا ہے

اس کے ساتھ ہی اگر بدھ پربت بھی اونچا اٹھا ہوا ہو تو وہ شخص صحت مند، طاقتور ہو کر آزادانہ کاروبار کر کے دھن دولت اور شہرت حاصل کرتا ہے۔ اگر صحت ریکھا مکمل نہ ہو کر دماغ ریکھا اور دل کی ریکھا کے درمیان ہی دکھائی دے کر ان دونوں کو ملا دیتی ہو تو ایسا شخص دماغی امراض میں مبتلا رہتا ہے اسے عموماً بخار بھی رہتا ہے۔ صحت ریکھا اگر بال کے مانند باریک و پتلی ہونے کے ساتھ ساتھ صاف اور واضح طور پر دکھائی دیتی ہو تو ایسا شخص بے رحم ہوتا ہے۔

## ۷۔ وِواہ ریکھا:-

چھوٹی انگلی کے نیچے بدھ پربت کے باہری حصے سے ایک چھوٹی سی ریکھا بدھ پربت کی طرف دل کی ریکھا کے اوپر سے چلتی ہوئی دکھائی دیتی ہے کسی کسی ہاتھ میں ایسی ایک سے زیادہ ریکھائیں بھی ہوتی ہیں ان کو وِواہ ریکھا کہتے ہیں۔ ہر مرد عورت کے دماغ میں اپنے رفیق حیات (جیون ساتھی) کی خواہش ہونا قدرتی ہے اور اسی خواہش کی تکمیل یا عدم تکمیل کا وچار اسی ریکھا سے کیا جاتا ہے۔ ہست ریکھا دیکھتے وقت اس ریکھا کی بھی بہت زیادہ اہمیت ہوتی ہے۔ مختلف حالات اور دوسری ریکھاؤں کے زیر اثر یہ ریکھا مختلف پھل دیتی ہے۔ جو وِواہ ریکھا صاف، واضح گہری اور لمبی ہو وہ شادی ہونے کی مظہر ہے جبکہ کٹی پھٹی، باریک ٹوٹی ہوئی یا بہت چھوٹی وِواہ ریکھا یا وہ شادی کا جم جانے پریم سمبندھ ہو کر کسی وجہ سے شادی نہ ہونے یا تعلق ختم ہونے تک محدود ہوتی ہے یا ایسے عورت مرد کسی وجہ سے ایک دوسرے سے دور رہتے ہیں اگر گہری ریکھا بھی بدھ پربت تک نہ پہنچے تو یہ مزید بیویاں ہونے کی مظہر ہے۔ وِواہ ریکھا جتنی گہری صاف اور واضح بدھ پربت تک پہنچے اس لڑکے کی اتنی ہی شادیاں ہونے کا یوگ سمجھنا چاہیئے۔ یہ ریکھا جتنی صاف اور واضح ہو گی، پیار و محبت کا سمبندھ اتنا ہی دیر پا ہو گا۔ کبھی کبھی ایسا بھی دیکھنے میں آتا ہے کہ وِواہ ریکھا کے ہوتے ہوئے بھی متعلقہ شخص کا وِواہ نہیں ہوتا لیکن ایسا ہونے کے باوجود بھی اس شخص کے کسی کنواری لڑکی یا شادی شدہ عورت سے پریم سمبندھ ضرور ہوتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے ہاتھ میں وِواہ ریکھا باہر کی طرف زیادہ لمبی و گہری ہوتی ہے جبکہ یہ بدھ کی طرف کمزور ہوتی ہے۔ وِواہ ریکھا میں باہر کی طرف اگر جو کا نشان ہو تو ایسے شخص کا اپنی عورت کے ساتھ کچھ وقت تک اچھا سمبندھ ہوتا ہے اس کے بعد بیوی کے کارن ہی (اس سے جدائی یا لڑائی جھگڑے کے کارن) دکھ اٹھانا پڑتا ہے۔

## ۸۔ سنتان ریکھا:-

سنتان ریکھاؤں کے متعلق بھی ودوانوں اور ہست ریکھا کے ماہرین میں اختلاف رائے ہے۔ بعض آچاریوں کا کہنا ہے کہ انگوٹھے کی جڑ میں سنتان ہونے کی ریکھا ہوتی ہے اس میں جو ریکھا موٹی، صاف اور گہری ہو گی وہ لڑکا ہونے کی مظہر ہو گی جبکہ پتلی اور چھوٹی سنتان ریکھا بیٹی کا ہونا ظاہر کرے گی۔ ٹوٹی پھوٹی اور کٹی پھٹی ریکھا ہو تو وہ حمل کے گر جانے یا کم عمر سنتان ہونے کی نشاندہی کرتی ہے۔ بعض ماہرین کا کہنا ہے کہ منی بندھ سے انگوٹھے کی جڑ تک شکر پربت پر جو کھڑی ریکھائیں ہیں۔ وہی سنتان ریکھائیں قرار دی جا سکتی ہیں ان میں سے صاف، گہری اور لمبی ریکھا بیٹے، پتلی، چھوٹی اور دھیمی ریکھا بیٹی ہونے کی مظہر ہوتی ہے۔ کٹی پھٹی، ٹوٹی پھوٹی

غیر واضح ریکھا حمل گرجانے - یا سنتان ہانی کو ظاہر کرتی ہیں - کئی آچاریہ منی بندھ سے دل کی ریکھا کے بیچ میں بڑی ریکھاؤں کو سنتان ریکھا کہتے ہیں - ان میں مذکرہ لکشنوں کے لئے بیٹے یا بیٹی کی پیدائش کا وچار کیا جاسکتا ہے - بعض ماہرین بدھ برہسپت پر دو واہ ریکھا ہے اس پر چھوٹی چھوٹی بال برابر ریکھائیں ہوئی ہیں جنکو سنتان ریکھائیں کہتے ہیں - ان میں زیادہ واضح بیٹے اور پتلی ریکھا بیٹی کی مظہر ہوتی ہے بعض ماہرین کا کہنا ہے کہ انگوٹھے کی جڑ میں جتنے جو ہوں اتنے ہی بیٹے پیدا ہوتے ہیں پھل داہنے ہاتھ سے سمجھا جانا چاہئے - بائیں میں ہو تو اتنی بیٹیاں ہوتی ہیں کہتے ہیں غیر واضح جو گربھ ہانی یا کم عمر سنتان کی نشاندہی کرتے ہیں جو بڑے ہوں اور صاف واضح ہوں وہی جو لمبی عمر والی سنتان کے مظہر ہوتے ہیں - عورت اور مرد دونوں کے ہاتھوں کو دیکھکر ہی ان کی سنتان کے بارے میں بتایا جانا چاہئے کیونکہ دونوں کے سنجوگ کے بغیر سنتان نہیں ہو سکتی -

**۹ - بھائی بہن ریکھا :-** بعض ماہرین کی رائے کے مطابق انگوٹھے کی جڑ سے منی بندھ کے نزدیک تک کی سنتان ریکھائیں ہی بہن بھائی ریکھا ہوتی ہیں جبکہ بعض دیگر منی بندھ سے دل کی ریکھا کے بیچ چندر منگل پربت پر ہونے والی ریکھاؤں کو ہی بھائی بہن ریکھا تسلیم کرتے ہیں اور حقیقت بھی یہی ہے کیونکہ منگل ہی بھرتری کارک گرہ کہا گیا ہے لہٰذا منگل پربت اور چندر پربت پر کی ریکھائیں ہی بھائی بہن کی مظہر ہوتی ہیں - ان میں سے واضح گہری اور صاف ریکھائیں بھائی کی اور پتلی چھوٹی ٹیڑھی اور دھندلی ریکھائیں بہن کی نشاندہی کرتی ہیں - منگل پربت اچھا اٹھا ہونے کی صورت میں ان ریکھاؤں کے باریک پتلی یا نہ ہونے پر بھی یہ بھائی کی مظہر ہوتی ہیں - اس کے برعکس منگل پربت دبا ہونے پر گہری اور واضح ریکھائیں بھی زیادہ بہن یا مرے ہوئے بھائی کی مظہر ہونگی - ٹوٹی اور غیر واضح ریکھائیں بہن بھائی کی ہانی یا ان کے نہ ہونے کی نشاندہی کرتی ہیں باریک و کالے رنگ کی ریکھا سے بھائی بہن کو کلنک ہوتا ہے -

**۱۰ - منی بندھ ریکھائیں :-** صاف یا دھندلی ہو کر منی بندھ کے مقام پر ایک دوسرے کے متوازی پڑی ہوئی دکھائی دینے والی ریکھائیں منی بندھ ریکھائیں ہوتی ہیں جو ہتھیلی کو الگ سی کرتی ہوئی معلوم پڑتی ہیں - اگر یہ ریکھائیں صاف، سندر، گہری اور سیدھی ہوں تو اس شخص کی صحت اچھی ہوگی کسی کے ہاتھ میں یہ ریکھائیں ایک دو تین یا چار بھی ہو سکتی ہیں - زنجیر نما ہونے سے اس شخص کی زندگی سخت محنت سے گزرے گی - یعنی سخت محنت کے بعد ہی دھن دولت حاصل ہوگا - لیکن ایسا شخص نمایاں حد تک ترقی کر سکتا ہے - ایسی ریکھا کسی عورت میں ہونے کی وجہ سے وہ غریب اور بے قاعدہ زندگی بسر کرے گی - منی بندھ کی پہلی ریکھا سے (جو ہتھیلی کی طرف ہو) عمر دھن، دولت اور شہرت کی جانکاری ملتی ہے جبکہ دوسری ریکھا سے تعلیم، شاستر بیوپار اور تیسری و چوتھی ریکھا سے دھرم، سنتان اور بھگتی سکھ کا گیان ہوتا ہے انہیں سے جو ریکھائیں صاف، شدھ گہری اور واضح ہوں ان سے سمبندھت پھل شبھ ہوتے ہیں بصورت دیگر پھل خراب ہوتا ہے - اگر بنا ٹوٹی پھوٹی صاف واضح اور گہری تین منی بندھ ریکھائیں ہوں تو وہ شخص دھن، دولت والا ہر طرح سے سکھ و آرام والا جیسا ہوگا - اگر یہ ریکھائیں چار ہوں تو وہ شخص بادشاہ ہوتا ہے دو ریکھائیں ہوں تو دولت مند اور ایک ریکھا ہو تو دولت کی کمی اور دکھی زندگی بسر کرنے والا ہوتا ہے -

## عورتوں کی ہتھیلی کے نشانات

۱ - جس عورت کے ہاتھ میں مچھلی کا نشان ہو وہ خوش قسمت اور دولت مند ہوتی ہے -

۲ - ہتھیلی میں سواستک نشان والی عورت رانی ہوتی ہے -

۳ - اگر راج محل کا نشان ہو تو ایسی عورت چکرورتی راجہ کی رانی ہوتی ہے شنکھ، چھتر اور کچھوے کے نشان والی عورت راج ماتا ہوتی ہے ہاتھی، گھوڑے، بیل، مندر اور دوسرے نشان والی عورت دھرماتما ہوتی ہے اور ودوان پتر کو جنم دینے والی ہوتی ہے -

۴ - جس عورت کے ہاتھ میں ترازو کا نشان ہو، وہ بیوپاری کی پتنی ہوتی ہے - ہل یا گاڑی کے نشان والی عورت کسان کی بیوی جبکہ چامر، انکش اور دھنش کے نشان ہونے پر ایسی عورت ضروری طور پر راج رانی ہوتی ہے - ترشول، گدا، تلوار شکتی والی ہونے اور دان دینے سے شہرت حاصل کرتی ہے - اسی طرح شبھ دیگر نشانات ہونے سے وہ عورت راج کرتی ہے، ماہر تعلیم اور پردھان منتری ہو سکتی ہے -

۵ - ہاتھ میں گینڈا، مینڈک، بچھو، سانپ، گدھا، اونٹ اور بلی وغیرہ کا نشان ہونے سے وہ عورت دوسروں کو دکھ دینے والی بد قسمت ہوگی -

## ہاتھ میں تِل کا نشان

تل کا نشان جس ریکھا یا پربت پر ہوگا اس کے شبھ پھل کو دوگنا کر دیتا ہے، بالخصوص داہنے ہاتھ میں جو کے سمٹنے کے اندر پڑ جاتا ہے، تو ایسا تل لاثانی دھن دولت اور جائیداد دینے والا ہوتا ہے - وہ اپنے خاندان اور حالات کے مطابق ضروری طور پر دولت حاصل کرتا ہے - بائیں ہاتھ میں تل ہونے سے خرچ میں اضافہ کر کے دکھ، تکلیف اور پریشانی لانے والا ہوتا ہے -

## گمشدہ چیز ملے گی یا نہیں

موجودہ تاریخ وار اور نکشتر کی تعداد کا جوڑ (میزان) کر کے جو تعداد حاصل ہو، اسمیں موجودہ پہر کی تعداد بھی جمع کر لیں - کل جوڑ کو ۸ سے ضرب دیکر ۷ سے تقسیم کر دیں، اگر باقی ایک بچے تو کھوئی ہوئی چیز زمین میں گاڑی ہوئی سمجھیں دو بچیں تو گمشدہ چیز کسی برتن میں رکھی ہوئی سمجھیں - ۵ بچیں تو گمشدہ چیز بھوسے میں چھپائی سمجھیں - ۶، ۳ باقی بچیں تو گمشدہ چیز گوبر میں چھپائی ہوئی سمجھیں - ۷ بچنے پر گمشدہ چیز راکھ میں چھپائی ہوئی سمجھیں -!

## نوٹ

موجودہ دن کے طلوع آفتاب سے آئندہ دن کے طلوع آفتاب تک ۸ پہر ہوتے ہیں - ہر دن کے ۴ پہر اور ہر رات کے ۴ پہر ہوتے ہیں -

## سات واروں میں پیدائش کا بیان

**اتوار** جس لڑکے کی پیدائش اتوار کے دن ہو وہ شخص اقبال مند۔ کم گو اور طویل العمر ہو۔ علم و ہنر اور رتبہ حاصل کرے۔ بڑا عقلمند و دانا اور سمجھدار ہو اور اچھے کام کرے۔ اولاد بہت ہو۔ دھرم کرم کی طرف زیادہ توجہ دے۔ خوش وضع اور اچھی پوشاک سے رغبت رکھے۔ عزیز دوستوں سے راضی رہے۔ محنتی ہو۔ ۱-۳-۲۵ یوم ۶-۱۳ ماہ اور ۳-۵-۷-۱۰-۲۰ اور ۲۲ برس میں تکلیف دہ ہے

**سوموار** جس شخص کی پیدائش سوموار کو ہوتی ہے وہ خوش طبع۔ شیریں سخن۔ صاحب علم۔ حیا شرم والا، پرسکون مزاج، کم گو، دکھ سکھ میں یکساں خیالات کا رکھنے والا۔ علم و ہنر اور فن کا جاننے والا ماہر۔ صاحب مروت اور مزاج بادی ہو۔ امراض بلغمی اور ضعف دل سے اکثر تکلیف پائے۔ عورت سے رغبت زیادہ رکھے۔ ۹-۱۲ اور ۲۷ برس اس کے لئے زیادہ تکلیف دہ ہوں اگر بچ جائے تو ۷۰ یا ۸۴ برس کی اوسط عمر پائے عیش و آرام کی زندگی بسر کرے

**منگلوار** دولت مند ہو۔ افسروں اور ہنرمند لوگوں سے ناخوش اور ناراض رہے۔ مزاج کا سخت۔ بے مروت اور بے اعتقاد ہو خصلت اچھی نہ ہو۔ وید شاستروں۔ دین و مذہب پر یقین نہیں رکھے۔ لڑائی جھگڑوں میں خوشی محسوس کرے۔ دلیر اور بے خوف ہو خونی امراض اجلد اور دل کی بیماریوں سے تکلیف پائے۔ عورت کا بہت عزیز ہو۔ والدین کی طرف سے ہمیشہ تناؤ میں رہے پہلا دوسرا اور ۳۰ واں سال ناقص ہوتا ہے۔

**بدھوار** کو پیدا شدہ شخص اپنے دین پر قائم رہنے والا ہوتا ہے۔ بڑا عقلمند۔ شیریں سخن۔ نیک۔ خوبصورت اور صاحب علم ہوتا ہے۔ والدین سے محبت رکھے۔ فنون لطیفہ کا جاننے والا اور فلسفی ہو۔ کاہل وجود اور نشہ کا شوقین ہو۔ ۸ اور ۳۴ سال میں بچ جائے تو ۶۴ سال تک عمر پائے۔

**ویروار** دولت مند، صاحب علم، محقق، دانشمند، کثیر اولاد، دیندار، صالح، متقی و پرہیزگار اور صاحب مراتب ہو۔ سماج میں عزت پائے۔ ہر کام کو سنجیدہ طور پر کرے۔ ۷-۱۲-۱۳-۱۶ اور ۳۰ سال میں بیماری سے تکلیف پائے

**شکروار** خوش طبع۔ عقلمند۔ شیریں کلام۔ متحمل مزاج عیش و عشرت کو پسند کرے۔ خیالات پراگندہ زیادہ رکھے۔ دولت مند۔ ہر فن مولا قوی جسم ہو دولت کا نشہ ہر وقت طاری رہے۔ ۱-۲۰-۴۴ سال میں بچ جائے تو لمبی عمر پائے

**سنیچروار** بڑا حریص و لالچی ہو عماراتی اور زرعی کاموں سے رغبت رکھے۔ خاندان سے عداوت رکھے احسان فراموش ہو۔ بڑی عمر کی عورتوں سے رغبت رکھے۔ ۲۰-۲۵-۴۸ سال کی عمر میں تکلیف سے بچ جائے تو ۱۰۰ سال تک عمر پائے۔

## سولہ تتھیوں میں پیدائش کا بیان

**ایکم** (پڑوا) ایکم کی پیدائش ہو تو مولود کی صحت خراب، مفلس، کثیر اولاد، کمزور، خود نمائی خاندان کی تکلیف پہنچائے زندگی پریشان رہے۔

**دوج** عورت غیر سے تعلق رکھے۔ بدزبان فاسق، بدکار، ناپاک، صحبت بد، چوری وغیرہ میں زیادہ دلچسپی رکھے

**تیج** روپیہ جتنا پیدا کرے خرچ کر دے، روزی میں برکت نہ ہو۔ کم ہمتی، کم عقل، مفلس، تلاش روزگار میں سرگرداں رہے۔ ذلیل و پراگندہ خیالات ہوں

**چوتھ** پنڈت و دوان قیافہ۔ سخی اور علم و عقل اچھی ہو مگر دولت کے پورا سکھ نہ لے مگر مندر پرشاد بھی اور ہمت والا۔ دوستوں سے میل جول رکھے۔ عمدہ لباس پہنے

**پنچمی** پیشہ ور۔ دولت مند۔ ہنر مند۔ تجارتی۔ صاحب ہمت۔ والدین کا خدمت گذار ہو

**چھٹھ** سیاحت کا شوقین۔ متکبر۔ بدمزاج۔ فسادی اور باتیں زیادہ کرنے والا ہو۔

**سپتمی** نیک طالع۔ صاحب اقبال۔ ہنرمند۔ دولت مند خوبصورت۔ صاحب اولاد اور عزت کی زندگی بسر کرے

**اشٹمی** دھرماتما۔ سخی۔ راست گو۔ دولت مند کاروبار دنیا کو خوب سمجھے۔ عیاش طبع ہو ہمت رکھے۔

**نومی** عابد۔ سخی۔ نیک نام۔ دولت مند۔ لڑکیاں زیادہ علم و ہنر میں ماہر، دھرم کرم کا کرتا، خدمت گذار ہو

**دسمی** دولت مند۔ اقبال مند۔ دھرم کارج، خاندان کی خدمت کرنے والا سفر زیادہ کرے۔

**ایکادشی** دھرم کارج، پاک و شدھ خیالات میں بہت لگاؤ رکھے۔ دولتمند۔ اقبال مند۔ صاحب اولاد

**دوادشی** قابل، انصاف پسند۔ قانع مزاج۔ نیک و بد کی تمیز رکھنے والا ہو غیر ملکوں کا سفر بہت کرے۔ مستقل رہائش و مقام ایک جگہ پر قائم نہ رہے۔ متلون مزاج۔ کوتاہ اندیش چنچل جو کام نہ جانتا ہو اسکے سیکھنے کی جستجو کرے۔

**تردوشی** دولت مند۔ صاحب علم۔ محنتی۔ غیر کا کام دل سے کرے۔ عہد مند۔ لائق تحسین۔ سماج میں عزت پائے

**چودس** دولت مند۔ صاحب عزت۔ دلیر۔ جھوٹ سے نفرت کرنے والا۔ دھرماتما۔ بہادر۔ شیتل سبھاؤ محتاجوں اور ضرورتمندوں کی خدمت کرنے والا اور مستقل مزاج

**پورنماشی** عقلمند۔ دولت مند۔ بنیادی کاموں کو تحمل سے پورا کرے۔ غذا اور خوراک اچھی اور پوشاک عمدہ پہنے۔ زناکار ہو۔ عورت غیر کے ساتھ رغبت رکھے۔ مستقل مزاج اور ضدی طبیعت کا مالک ہو۔

**اماوس** جس کام کو شروع کرے اسکو بہت آہستہ آہستہ پورا کرے۔ علم و عقل کم ہو۔ بات جو کہے سمجھ نہ آئے جاہل مطلق، دل کا بھید ظاہر نہ کرنے والا ہو۔

## جنم راشی میں پیدائش کا بیان

**میکھ** راس میں پیدا ہونے والا شخص بڑا مغرور اور ہمت والا ہوتا ہے۔ زوجہ کو بہت عزیز رکھے۔ گول بدن سرخ آنکھیں اور کف دست میں تیر کا نشان ہو۔

**برکھ** راس کے جنم سے مولود سرخ رنگ اور سفید گورا بدن اور چہرہ پر کوئی خال یا دنبل کا نشان ہو۔ دشمنوں پر غالب اور فتح مند رہے۔ طبیعت خود پسندی۔ پیری میں دکھ پائے

**متھن** خوش غذا اور سخی۔ گورا اور پاک بدن اور سب کام اسکا عقلمندی اور دانائی سے وابستہ رہے ہمیشہ خندہ و تبسم سے خود کو خوش رکھے۔ علم موسیقی کا جاننے والا ہو۔ عورتوں پر زیادہ راغب رہے۔ دولت زیادہ رہے

**کرک** دوست اس کے بہت ہوں۔ لڑکوں سے زیادہ محبت رکھے۔ گورا بدن۔ دبلا میانہ قد گردن فربا ہو۔ علم جیوتش میں توجہ زیادہ رکھے۔ خلیق اور پاک خیالات

**سنگھ** رخسارہ دہن اور چشم وغیرہ اعضاء بدن خوبصورت ہوں۔ عورتوں سے طبیعت راغب رہے اولاد کم ہو مسافت زیادہ کرے۔ شراب اور گوشت وغیرہ سے بھی رغبت رکھے پیٹ اور بادی روگ سے تکلیف پائے والدین کی خدمت کرے

**کنیا** معزز و نامور، خوش شکل اور ہر دلعزیز ہو۔ لوگوں میں عزت اور توقیر پائے۔ راست گو۔ صاحب ثروت اور شرم و حیا والا ہو۔ عقائد میں ثابت قدم رہے۔ لباس اور غذا عمدہ کا شوقین ہو۔ دولت بیگانہ ہاتھ آئے۔

**تلا** دولت مند۔ راست گو۔ کم طاقت اور عابد و سخی ہو عبادت اور دیوتاؤں کی پرستش میں مشغول رہے بدن پر کوئی مادر زاد نشان ہو اگر نہ ہو تو چوٹ لگ کر بن جائے

**برسچک** دولت مند بے قدر۔ کم ہمت اور عقل سالم ہو کسی سے وابستہ اور اتفاق نہ رکھے۔ سرد چشم کلاں اور اولاد میں زیادتی رہے۔ بزرگوں کا کہنا نہ مانے دست و پا میں مچھلی اور خنجر جیسے نشان ہوں۔

**دھن** سر گردن فربہ۔ دست دراز اور ناخن بدصورت ہوں۔ مال پدر سے آرام حاصل کرے دوست اس کے بہت ہوں۔ زبان کا جاننے والا۔ سواری وغیرہ کا سکھ حاصل رہے۔ شاعر اور سخن شناس ہو۔

**مکر** دولت مند اور رحیم مزاج ہو نوکروں کو ردو بدل کرتا رہے سخن و فہم مزاح اور ہنسی مذاق کرنے کا شوقین ہو۔ بزرگوں کی مدد کرنے والا ہو۔

**کنبھ** دولت مند اور سخی باعزت۔ وضع تبدیل نہ کرے دانشمند و ہوشیار اور مساوی نظر رکھنے والا ہو۔ پاؤں وکمر، بدن فربہ اور گردن دراز ہو۔ دوستوں سے محبت رکھے

**مین** دولت مند۔ صاحب علم میانہ قد اور بلند پیشانی والا ہو۔ لوگوں سے اطاعت اور خدمت حاصل کرنے۔ چست و چالاک اور فحش باتوں سے رغبت رکھے۔

# بارہ گھروں میں نو گرہ کا مختصر پھلادیش

| خانہ جات | سورج | چندرماں | منگل | بدھ | برہسپت | شکر | سنیچر | راہو کیتو |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خانہ اوّل | فکر طبیعت میں رنج خرچ کی زیادتی | دھن لابھ اور کوئی خوشی کا موقعہ ملے | دردسر آنکھوں میں تکلیف، دل کو رنج و غم | دلیری، خوشی کلامکشا کشی آرام | ترقی ہنر حصول علم کا شوق مذہبی دلچسپی | راگ رنگ کا شوق دشمن کا ناش | جسم کو تکلیف تندمزاج۔ دل کو رنج | جسم کو تکلیف خرچ زیادہ دل کو رنج |
| خانہ دوم | مال دولت کیطرف فکر اور خرچ زیادہ | روزگار بہتر، تجارت سے فائدہ ہو | آمدن کم و خرچ زیادہ جسم روگی | زرومال کی ترقی اور ہر طرف فائدہ | زرومال کی بہتری سواری کا سکھ | دولتمند ترقی روزگار ہر طرح سے فائدہ | خرچ کی ترقی لابھ کم اور نقصان | دھن کا نقصان آمدن کم اور خرچ زیادہ |
| خانہ سوم | جانبور محبت دشمن کا ناش دل کو خوشی آرام ملے | جسمانی آرام، بھائی سے محبت اور خوشی ہو | بھائیوں کا سکھ صاحب تدبیر واقبال مند ہو | بھائیوں اور مخالفوں پر غالب رہے۔ | بدرجہ اوسط فائدہ بھائیو کی طرف سے نااتفاقی | بھائیوں کا سکھ کمد شمنو پر فتحیابی اور غالب رہے | بھائیو سے خوشی روزگار میں فائدہ صحت اچھی | تندرستی اور فائدہ روزگار بھائیوں سے سکھ، خوشی لابھ |
| خانہ چہارم | والدین سے رنج تکلیف دوستوں سے جھگڑا | گردش زمانہ اور لڑائی جھگڑا وتکرار پیدا ہوں | والدین سے رنج تکلیف دوستوں سے تنازعہ | والدین سے رنج اور بگاڑ پیدا کریگا دھن کا. خرچ بڑھیگا | خویش واقارب بگاڑ ہر کام میں نقصان۔ | والدین سے رنج، دشمن سے خوف زر کا نقصان | خوف دشمن لڑائی جھگڑا والدین سے رنج تکلیف | خوف دشمن والدین سے رنج لڑائی جھگڑا ہو گا۔ |
| خانہ پنجم | اولاد سے رنج پہنچے مگر عقل کی ترقی ہو۔ | بدرجہ اوسط فائدہ دھن کا سکھ، گھر میں مایوسی | زر کا خرچ کاروبار میں ہانی، اولاد سے رنج ہو | اولاد کی خوشی عزت کی ترقی اور اقبالمند ہو | اولاد کا سکھ اور خوشی شوہر کی طرف سے بہتری | اولاد کا سکھ کشائش رزق اور آرام ملے | اولاد کیطرف سے خوف دل کو فکر و رنج ہو | اولاد کیطرف سے رنج اور فکر و تکلیف پیدا ہو۔ |
| خانہ ششم | دشمن کا ناش دلکو راحت اور کوئی خوشی ملے | دشمن کا خوف گردش میں مبتلا اور لڑائی جھگڑا | دشمن کا ناش دل کو خوشی ترقی رزق مرتبہ بلند | دشمن کا ناش اور بیماری کی شکائت رہے۔ | خوف دشمن جسم کو تکلیف درد کمر کی شکائت۔ | خوف دشمن دل کو رنج اور زر کا نقصان ہو | دشمن کا ناش دل کو خوشی حب مراد کامیابی | دشمن کا ناش دل کو خوشی اور آرام ملے۔ |
| خانہ ہفتم | آزار کم عورت کو تکلیف اور دل کو رنج | بہتر روزگار خوشی کامیابی عورت سے محبت | عورت سے رنج تکلیف دلی امیدوں میں کامیابی | عورت سے محبت و بہتر روزگار اور کشائش | عورت کا سکھ اور ہر طرح سے نئے کام میں فائدہ | عورت کا سکھ بہت محنت سے فائدہ لابھ | عورت سے رنج غم اور تکلیف پہنچ نے کا خوف | عورت سے رانج و تکلیف اور گفتگو تنازعہ ہو۔ |
| خانہ ہشتم | جسم کو تکلیف بیماری اور جدائی | ہر کام میں تکلیف خوف آزار کلیش | جسم کو کلیش دردسر اور دلکو رنج | جسم تکلیف اور بخار کی شکائت۔ | شریر کو تکلیف اور فکر اندیشہ | طبیعت کو فکر کلیش علم اور درد | آزار شکم اور تکلیف میں مبتلا | شریر کو کلیش امراض بادی و بواسیر |
| خانہ نہم | بدرجہ اوسط روزگار اور سفر دراز میں توجہ کم کرے | دلی مراد حاصل ہو اور دھرم کرم میں توجہ بڑے | بیماری موردلکو غم اور دھرم کرم میں توجہ کرے۔ | قسمت یاور اور روزگار اچھا۔ دھرم میں توجہ رہے۔ | دوستوں سے ملاپ روزگار کی بہتری نیک کام میں توجہ | روزگار کی بہتری عبادت اور نیک کام میں توجہ ہو | بدرجہ اوسط فائدہ دھرم میں توجہ کم اور خرچ زیادہ ہو | کھوٹے کرموں میں رغبت اور کمینے خیالات پیدا ہوں۔ |
| خانہ دہم | کشائش رزق راج دربار سے فائدہ | زرومال کی ترقی راج دربار سے فائدہ | تکلیف دور ہو۔ روزگار میں ترقی | عزت و مرتبہ بلند راجدربار کامیابی | مرتبہ زیادہ دشمن ناش اور کامیابی | دھن سکھ وراجدربار میں عزت | دلی مراد حاصل ہو امرتبہ زیادہ | بدرجہ اوسط فائدہ مگر سفر اور رنج۔ |
| خانہ گیارھواں | دشمنوں کا ناش اور ہر طرح سے فائدہ ملے | حب المراد کامیابی اور کاروبار میں فائدہ | ہر طرح فائدہ ترقی روزگار حب المراد کامیابی ہو | ترقی روزگار ہر طرح سے فائدہ اور آرام ملے | ترقی اور مرتبہ بلند حب المراد کامیابی۔ | دھن لابھ صاحب تدبیر اور مرتبہ بلند | ترقی روزگار ذی مرتبہ اور اقبال مند ہو۔ | صاحب مرتبہ ترقی روزگار اور ناموری پیدا کرے |
| خانہ بارھواں | امراض چشم۔ دھن کا نقصان اور خرچ بڑھے | دل کو مایوسی اور زر کا نقصان ہو سفر پڑے۔ | جسم کو تکلیف خرچ کی زیادتی دھن ہانی و رنج | دھن کا نقصان اور خرچ کی زیادتی رہے | شریر کو کلیش اور تکلیف خرچ زیادہ | زر کا نقصان خوف دشمن اور دلکو رنج | شریر کو تکلیف اور دھن کا نقصان | روزگار کا نقصان بیماری اور دشمنی پیدا کرتا ہے۔ |

# دشاشول وچار

مندرجہ ذیل واروں اور نچھتروں میں اُن کے سامنے والی دشا میں سفر کرنے سے دشاشول کا دوشن لگتا ہے۔ ان دِنوں سفر کرنے سے ناقص حالات پیدا ہونے کا اندیشہ ہے۔ بہت ضروری ہونے پر اس وار کے متعلق چیز کو کھانے سے دشاشول کچھ حد تک دور ہو جاتا ہے جیسے اتوار کو گھی سوموار کو دودھ ۔ منگلوار کو گڑ۔ بدھوار کو تیل ورتل ویروار کو دہی شکروار کو کچا دودھ یا جو سنیچروار تل دماش (اڑد) کو کھا کر اس دشا میں سفر کرنے سے دشاشول نہیں رہتا ہے۔

## نقشہ دشاشول و نچھتر شول

| نام وار | دشاشول | نچھتر خاص میں سفر ممنوع |
|---|---|---|
| سنیچروار<br>سوموار | مشرق<br>(پورب) | جیشٹھا |
| منگلوار<br>بدھوار | شمال<br>(اُتر) | اترا پھالگنی |
| ویروار | جنوب<br>(دکن) | پوربا بھادر پدا |
| شکروار<br>اتوار | مغرب<br>پچھم دشا | روہنی |
| بدھوار<br>سنیچروار | مشرق شمال<br>(پورب اتر) | جیشٹھا ۔ اترا پھالگنی |
| بدھوار<br>اتوار | شمال ۔ مغرب<br>اتر پچھم | اترا پھالگنی |
| سوموار<br>ویروار | جنوب مشرق<br>دکن ۔ پورب | جیشٹھا ۔ پوربا بھادر پدا |
| ویروار<br>شکروار | جنوب مغرب<br>دکن پچھم | روہنی ۔ پوربا بھادر پدا |

## گھوڑ دوڑ میں ہار جیت کا سوال

گھوڑ دوڑ میں عموماً پانچ رنگ کے گھوڑے ہوتے ہیں۔ سفید سرخ۔ زرد ڈبگھڑا اور کالا۔ دوڑ کے وقت آپ پانچوں رنگوں کی گولیاں بنالیں اور دوڑ کے وقت ایک گولی نکال لیں جس رنگ کی گولی نکلے اسی رنگ پر بازی کا عنصر غالب رہے گا۔ دوسری ترکیب میں جس وقت پر جس ستارے کی ساعت ہوگی اسی رنگ کا گھوڑا نکلے گا۔ اور وہی دوڑ میں غالب رہے گا

| سیارہ | وار | رنگ | سیارہ | وار | رنگ | سیارہ | وار | رنگ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سورج<br>چندر<br>منگل | اتوار<br>سوموار<br>منگلوار | سرخی مائل<br>سفید<br>سرخ | بدھ<br>برہسپت | بدھوار<br>ویروار | ڈبگھڑا<br>پیلا | شکر<br>سنیچر | شکروار<br>سنیچروار | سفید<br>کالا |

# آج کا دن کیسا گذریگا

جس روز معلوم کرنا ہو کہ آج کا دن کیسا گذرے گا۔ تو اس دن جنتری میں اپنے نام کا نچھتر دیکھیں بعد ازاں اس روز کا نقشہ نچھتر نقشہ میں نمبر ایک پر لکھیں۔ پھر ترتیب وار نقشہ پُر کر کے دیکھیں کہ آیا نام نچھتر دائرے کے اوپر کس جگہ آیا ہے اگر آپ کے نام کا نچھتر دائرے کے اوپر ہوا ہے تو خوش نصیب ہو کر لابھ ہوگا۔ اگر دائرے کے باہر پڑا ہو تو نصف حصہ خوشی اور نصف فکر و غم میں گذرے گا اگر آپ کا نچھتر ترشول کے اوپر پڑے تو تمام دن فکر و غم ۔ بیماری۔ نقصان اور لڑائی جھگڑے میں گذرے گا

## سفر کے لئے فال نامہ

جب سفر کا ارادہ ہو تو پاک صاف ہو کر اپنے اشٹ دیو کا دھیان کر کے اور آنکھیں بند کر کے کسی ایک خانہ پر انگلی رکھیں اور نتیجہ مندرجہ ذیل عمل کریں۔

| ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ |
|---|---|---|
| ۱۹ | ۱۶ | ۱۱ |
| ۱۷ | ۱۸ | ۱۲ |

۱۲۔ سفر آمدن اور خرچ کے لحاظ سے برابر
۱۳۔ جسم کو تکلیف یا الزام لگے۔
۱۴۔ نیک ساعت میں سفر کریں
۱۵۔ سفر مبارک رہے گا۔ ۱۶۔ سفر کے لئے اچھا۔ ۱۷۔ سفر مفید نہیں۔ ۱۸۔ یہ سفر بہت اچھا ۱۹۔ سفر میں خرچ ہوگا مگر مراد پوری ہوگی۔ ۲۰۔ یہ سفر مفید رہے گا

# میری قسمت آج کیسی ہے

اگر کوئی ایسا سوال کرے کہ میری قسمت آجکل کیسی ہے تو ایسے پرشن میں سائل کے نام کے حرف شمار کرلو اور اسوقت چندرماں کو دیکھو کہ کس راشی میں ہے جس راشی میں چندرماں اس وقت پڑا ہو۔ اس کے اعداد بموجب نقشہ اعداد ماضی اور یوم کے اعداد جو نقشہ اعداد یوم میں لکھے گئے ہیں ان کو جمع کریں۔ بعد ازاں ۱۲ اعداد قانون کے اسمیں اور زیادہ کر دیں اور پھر کل مجموعہ کو ۷ پر تقسیم کر دیں۔ اور اگر باقی ایک ۳ یا پانچ رہیں تو تمہارا طالع ابھی گردش میں ہے اگر ۲ یا ۴ رہیں تو نحوست گذر گئی۔ تھوڑے دنوں میں تمہاری دلی انگیزیں بر آئیں گی۔ اگر ۶ رہیں تو تمہارے دل کو تم نے خراب کیا ہوا ہے اگر باقی صفر رہے تو تمہاری قسمت آج کل بعتہ ہے جس کام میں ہاتھ ڈالوگے اسمیں نقصان اٹھاؤ گے اگر یقین نہ ہو تو دیکھو تمہارے سر میں زخم کا نشان ہے۔ **جواب سوال**

### اعداد یوم

| نام وار | ایتوار | سوموار | منگلوار | بدھوار | ویروار | شکروار | سنیچروار |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اعداد | ۵ | ۲۱ | ۱۴ | ۹ | ۸ | ۳ | ۱۱ |

# چاروں یگوں کا بیان

چار یگ ایک بار گذر جانے پر برہما کا ایک دن ہوتا ہے۔ انہی دنوں کے پرمان سے برہما کی آیو سو برس کی ہوتی ہے اس وقت برہما کی آیو پچاس برس گذر کر ۵۱ برس کے پہلے دن کا طلوع ہو کر ۱۳ گھڑی ۴۲ پل ۳ پل ۴۳ پرتی دپل گذر چکے ہیں۔ برہما کے ایک دن میں ۱۴ منو ہوتے ہیں اور ایک منو میں ۷۱ مہا یگ ست یگ ہوتے ہیں۔

کارتک شدی نومی بدھوار کو پہلے سرون نچھتر بردھی یوگ میں ست یوگ کا آغاز ہوا۔ اس کی عمر ۱۷۲۸۰۰۰ برس کی تھی۔ اسمیں شری وشنو متسیہ۔ کورم۔ وراہ اور نرسنگھ یہ چار اوتار ہوئے۔ متسیہ نے ویدوں کے چور شنکھا سُر کو مار کر برہما کو وید لاکر دئیے وراہ نے جل ادھار کیا۔ کورم نے پرتھوی کی رکشا کی اور نرسنگھ نے ہرنیہ کشیپ کو مارا۔ اس یگ میں منشیہ کی اوسط عمر ایک لاکھ سال تھی۔ بالک اوستھا دس ہزار سال اور شریر کی لمبائی ۲۱ ہاتھ تھی۔ پنیہ ۲۰ وشوے تھے اسمیں سورج گرہن بھی ۲۰ ہزار ہوئے۔

## ترتیا یگ

بیساکھ شدی تیج سوموار کے دوسرے پہر روہنی نچھتر شوبھن یوگ میں ترتیا یگ کا آغاز ہوا۔ اسکی عمر ۱۲۹۶۰۰۰ برس تھی اس یگ میں تین اوتار وامن پرشرام اور رام چندر جی ہوئے ہیں۔ وامن جی نے راجہ بلی سے تین پیر پرتھوی دان لے کر تین پیر میں جاپ کیا اور بعد میں راجہ کو پاتال کا راجیہ دیا۔ پرسرام جی نے گھمنڈی کشتری راجاؤں کو مار کر برہمن راجیہ قائم کیا اور رام چندر جی نے راون کو مارا۔ اس یگ منش کی پورن آیو دس ہزار سال اور بالک اوستھا ایک ہزار برس تھی۔ اس میں پنیہ ۱۵ اور وشوے ۵ تھے شریر کی لمبائی ۱۴ ہاتھ تھی سونے کا سکہ چلتا تھا اس میں سورج گرہن ۱۰ ہزار اور چندرماں گرہن ۳۰ ہزار ہوئے ہیں۔

## دواپر یگ

ماگھ بدی اماوس شکروار تیسرے پہر دھنیشٹھا نچھتر وریان یوگ میں دواپر یگ کا آغاز ہوا۔ اس کی آیو ۸۶۴۰۰۰ برس تھی اسمیں بھگوان کرشن اور شری بلدیو نے دشٹوں کا ناش کر کے دھرم کا ادھار کیا۔ اسمیں پورن آیو ایک ہزار سال اور بالک اوستھا ۱۰۰ سال تھی جسم کی لمبائی سات ہاتھ اسمیں پنیہ ۱۰ اور پاپ ۱۰ وشوے تھا اس میں سورج گرہن ۴۴ ہزار اور چندرماں گرہن ۳۶ ہزار ہوئے۔

## کل یگ

بھادوں بدی ترئودشی اتوار آدھی رات کے وقت اشلیکھا نچھتر بتی پات یوگ میں کل یگ کا آغاز ہوا۔ اس کی آیو ۴۳۲۰۰۰ برس کی ہے اسمیں دو اوتار بدھ اور کلکی ہیں ان میں بدھ اوتار تو ہو چکے ہیں جنھوں نے اہنسا کا پرچار کیا۔ منشیہ کی آیو ۱۲۰ سال اور بالک اوستھا ۱۰ سال ہے شریر کی لمبائی ۳۱/۲ ہاتھ ہے اسمیں پنیہ ۵ اور پاپ ۱۵ وشوے ہے اسمیں ۴۶ ہزار سورج گرہن و چند رگرہن ہوں گے اس یگ میں گنگا میں تیرتھ پر دھان ہوگا۔ تانبے اور نکل کا سکہ چلے گا راجیہ شاسن میں دھرم کا نام نہیں ہوگا۔ لوگوں میں پاپ ورتی اور بھرشٹاچار کی ماترا ادھک رہے گی۔

# عورت کی فطرت

**حمل (میکھ)** (بلحاظ والد) ضابطہ کی پابندی ہوتی ہے، بچوں کی سستی کو برداشت نہیں کر سکتی۔ اعلیٰ تعلیم پسند کرتی ہے۔
(بلحاظ دوست) مہربان مگر منہ پھٹ
(بلحاظ محبوب) گرم جوش، بغیر سوچے محبت میں پڑنے والی اسے ایسا آدمی پسند ہوتا ہے جو تعریف کرے اور اعتماد کرے۔
(ذریعہ معاش) فیشن اور لباس تیار کرنا، ہیئر ڈریسر، لیڈرشپ، اسٹیج کا کام۔

**ثور (برکھ)** (بلحاظ والدہ) بچوں کے آرام کا خاص خیال رکھتی ہے۔ لڑکی کو گھریلو کام کی تربیت دیتی ہے اور لڑکے کو ہر کام میں تربیت دیتی ہے۔ استقلال اور صبر کا سبق دیتی ہے۔
(بلحاظ دوست) مدد کرنے والی اور مہربان، جب اسے معلوم ہو کہ میری سہیلی کو پیسہ کی تکلیف ہے تو امداد کے لئے فوراً پہنچتی ہے۔
(بلحاظ محبوب) اول تو محبت میں نہیں پڑتی۔ پڑیں تو گہرا اثر لیتی ہیں۔ خوبصورت ہونے کی وجہ سے بہت خواہش مند پیدا ہو جاتے ہیں۔
(ذریعہ معاش) نرس، ڈاکٹر، ڈیزائنر اور لباس تیار کرنا۔

**جوزا (مریخ)** (بلحاظ والدہ) بچوں کے ساتھ بچی، بڑوں کے ساتھ بڑی
(بلحاظ دوست) دوستوں سے مشکلات اٹھاتی ہیں جو ان کی رازداں نہ ہوں، یعنی راز نہ رکھیں۔ ان پر اپنے دروازے بند کر دیتی ہیں۔
(بلحاظ محبوب) محبت میں نہیں پڑتیں، شادی کو پسند کرتی ہیں ایسا آدمی پسند ہوتا ہے جو ان کے خاندان میں کھپ جائے۔
(ذریعہ معاش) ہر کام میں ماہر، ٹیچر، ایڈورٹائزر، بچوں کی اشیاء فروخت کرنا۔

**سرطان (کرک)** (بلحاظ والدہ) گھر سے محبت کرنے والی، بچوں کو علیحدہ نہیں کر سکتی ہیں۔ مشورہ دینے والی اور ہمدرد۔
(بلحاظ دوست) رشتہ داروں میں مقبول، سہیلیوں سے مشکلات اٹھاتی ہیں۔ جب کسی کو اعتماد میں لیتی ہیں تو ساری عمر نبھاتی ہیں۔
(بلحاظ محبوب) نوجوان مرد کو پسند کرتی ہے، بشرطیکہ غیر ذمہ دار نہ ہو، جب یہ شادی کر لیتی ہیں تو خاوند سے محبت کرتی ہیں اور اس کی تمام خامیوں کو بھول جاتی ہیں۔
(ذریعہ معاش) اول عمر میں کامیاب نہیں ہوتی، ۲۰، ۴۰ عمر کے درمیان کامیابی نصیب ہوتی ہے خواہ کچھ کریں۔

**اسد (سنگھ)** (بلحاظ والدہ) ان کو لڑکوں سے محبت ہوتی ہے مگر لڑکیوں سے نہیں، بچوں کی خود اعتمادی کی تعلیم دیتی ہیں اور ان کے مستقبل کی بہت فکر کرتی ہیں۔
(بلحاظ دوست) خاموش اور ناپسندیدہ انتخاب نہیں چاہتیں، عقلمند اور مسرت بخش ساتھ چاہتی ہیں، اگر مرد دوست ہو تو گناہ کی طرف جلد مائل ہو جاتی ہیں
(بلحاظ محبوب) دولتمند اور خوشی دینے والے مرد سے محبت کرتی ہیں۔ یہ مرد کے کام کی طرف زیادہ توجہ دیتی ہیں ان کی ذاتی توجہ کو اہمیت نہیں دیتیں، پیسہ دکھا کر آسانی سے ورغلایا جا سکتا ہے۔
(ذریعہ معاش) کسی دفتر انتظامیہ پوزیشن، آرٹ گیلریز، تھیٹر بچوں کی اشیاء کی فروخت۔

**سنبلہ (کنیا)** (بلحاظ والدہ) بچوں کو تہذیب پسند بناتی ہیں تعلیم و تربیت خود کرتی ہیں۔
(بلحاظ دوست) بہ نسبت مرد کے عورت کی دوستی پسند کرتی ہیں۔ خواہ وہ غلطی کرے اس کا ساتھ دیتی ہیں۔ ان میں درگزر کرنے کی عمدہ صلاحیت ہوتی ہے۔ ان سے قلمی دوستی آسانی سے ہو سکتی ہے۔
(بلحاظ محبوب) جوانی میں جذباتی نہیں ہوتیں۔ ۲۷ سال سے زیادہ عمر ہوتا احساسات و جذبات کا احساس پیدا ہوتا ہے اور پسند و ناپسند کا جذبہ ہوتا ہے۔ ان میں اصلاح پسندی کا مادہ ہوتا ہے۔
(ذریعہ معاش) لیکچرر، معلوماتی امور سے متعلقہ کام۔

**میزان (تلا)** (بلحاظ والدہ) لاڈ و پیار سے بچوں کی عادات بگاڑ دیتی ہیں کسی بچے کے متعلق کوئی بات بھی سننا پسند نہیں کرتیں۔ ان کو خوبصورت لباس پہناتی ہیں۔
(بلحاظ دوست) مہمانوں کی خاطر تواضع بہت کرتی ہیں۔ حقیقت پسندی، انصاف اور محبت کرنے والوں پر جان چھڑکتی ہیں۔
(بلحاظ محبوب) محبت سے زیادہ شادی پسند ہوتی ہے۔ مسرت بخش اور عقلمند خاوند پسند ہوتا ہے۔

**عقرب (برشچک)** (بلحاظ والدہ) اعلیٰ تعلیم دلاتی ہیں، لڑکوں کے ساتھ محبت اور لڑکیوں سے جھگڑا رہتا ہے۔ بچوں کی مصیبت کو برداشت نہیں کر سکتیں۔
(بلحاظ دوست) یہ نہ بھولنے والی دشمن ہوتی ہیں، البتہ راز کو راز رکھ سکتی ہیں، مرد کی دوستی پسند کرتی ہیں۔
(بلحاظ محبوب) ان میں حسد بہت ہوتا ہے۔ اس وجہ سے تکلیف اٹھاتی ہیں بااعتماد مرد کو کبھی نہیں چھوڑ دیتیں۔
(ذریعہ معاش) دوسروں کے لے کام کرنا مثل نرس اور ڈاکٹر کے۔

**قوس (دھن)** (بلحاظ والدہ) ان کے بچے ان سے محبت رکھتے ہیں۔ یہ اوائل عمر میں ہی بچوں کو سوشل اور گھریلو کاموں سے آگاہ کر دیتی ہیں، مہربان اور درگزر کرنے والی ہوتی ہیں، گھر کو آرام بناتی ہیں۔
(بلحاظ دوست) دوستی سب کے ساتھ لیکن ملاقات چند سے رکھتی ہیں۔ مہمانوں کو محسوس کرا دیتی ہیں کہ وہ اپنے گھر میں ہیں۔
(بلحاظ محبوب) یہ دو شخصوں سے محبت کرتی ہیں یا خوش طبع انسان ہو یا اسے برابر کا درجہ دے۔ یہ گہری محبت میں مبتلا نہیں ہوتیں۔

**جدی (مکر)** (بلحاظ والدہ) بچوں کی بہتری کا کوئی موقعہ ہاتھ سے جانے نہیں دیتیں۔ اطمینان نہ ہو تو تسلی سے نہیں بیٹھتیں، بچوں کی جتنی حفاظت اور پروا کرتی ہیں اتنی محبت نہیں کرتیں۔
(بلحاظ دوست) سچائی اور درگزر کو پسند کرتی ہیں، ہر ایک پسند ہوتا ہے مگر بڑی عمر کے لوگ زیادہ پسند ہوتا ہے جس سے شادی کرتی ہیں، ساری عمر نبھاتی ہیں۔
(بلحاظ محبوب) جب محبت کرتی ہیں تو سب کچھ سپرد کر دیتی ہیں۔ شادی کے لئے ذہین آدمی پسند ہوتا ہے جس سے شادی کرتی ہیں، ساری عمر نبھاتی ہیں۔
(ذریعہ معاش) ماڈرن سائنٹیفک شعبہ میں کام "آرکیٹیک، فزیشن، جائیداد کے کام۔

**دلو (کنبھ)** (بلحاظ والدہ) بچوں کے بغیر ان کی زندگی نامکمل ہوتی ہے۔ بہت عقلمندی سے پرورش کرتی ہیں اور ان کی عملی تربیت دیتی ہیں۔ البتہ نوجوان بچوں سے مشکلات اٹھاتی ہیں۔
(بلحاظ دوست) جن سے دوستی ہو ان کو گرانے کی کوشش کبھی نہیں کرتیں۔ اگر ان کا دوست ان کو ضدی، آوارہ اور سرکش ہونے کا الزام بھی دے تو دیر کے بعد خیال آتا ہے کہ وہ ٹھیک کہتا تھا۔
(بلحاظ محبوب) ایک معمہ، ایک وقت میں پرجوش دوسرے وقت میں سرد مہر، اشتعال انگیز اور برانگیختہ جذبات، ایسی صورت میں اگر کوئی مرد اسے نہ سمجھ سکے تو اسے الزام نہ دیں۔
(ذریعہ معاش) خزانچی، ذمہ دارانہ کام مالی ذمہ داریاں، غیر متوقع تبدیلیاں ہوتی رہتی ہیں۔

**حوت (مین)** (بلحاظ والدہ) بچوں سے محبت کرتی ہیں۔ ان کے آرام کا خاص خیال رکھتی ہیں۔ بڑی جلدی مضطرب اور پریشان ہو جاتی ہیں۔ اگر بچوں کو تکلیف ہو۔
(بلحاظ دوست) خوشی سے ملتی ہیں، البتہ غیر پسندیدہ الفاظ کو پسند نہیں کرتیں ان کے نزدیکی دوست بھی ان کے متعلق صحیح انداز نہیں لگا سکتے۔
(بلحاظ محبوب) گرم مزاج عورت لیکن غیر ذمہ دار، محبت کی زندگی کو پسند کرتی ہیں۔ جب ان کی طبیعت "ڈل" ہو جاتی ہے تو ان کا محبوب یا خاوند کچھ بھی نہیں کر سکتے۔
(ذریعہ معاش) ہوٹل، تھیٹر۔

# بچوں کا کیریئر

آئندہ زندگی کے کن کاموں اور پیشوں میں کامیابی ہوگی۔

**حمل (میکھ)** سروینگ، آرکیٹیک، ایگریکلچر، پروفیشنل اسپورٹ، کمپنی پروموٹنگ، آرمی انجینئر، مشینری ڈیولز۔

**ثور (برکھ)** کمرشل آرٹ، تھیٹر، سینما، میوزک ٹیکسٹائل انڈسٹریز، لگژری ٹریڈ، میوزیکل اشیاء کی ٹریڈ جنرل مرچنٹ، بلڈنگ ٹریڈ، انجینئرنگ، میڈیسن۔

**جوزا (متھن)** پرنٹنگ، پبلشنگ، ایڈورٹائزنگ، ایجوکیشنل، ٹرانسپورٹ، کلرک سیکرٹری، شماریات۔

**سرطان (کرک)** نیوی، ایکسپورٹ ٹریڈ، مائع اشیاء کی تجارت، بلڈنگ، ٹریڈ، کھانے پینے کی اشیاء کی تجارت اسٹیٹ ایجنسی، زراعت، میڈیسن۔

**اسد (سنگھ)** گورنمنٹ سروس، سول سروس، ایڈمنسٹریٹو پوسٹ، میڈیسن، ایجوکیشنل، بینکنگ، انشورنس، لگژری ٹریڈ، انٹرنیشنل انڈسٹریز، جیولز۔

**سنبلہ (کنیا)** ایجوکیشنل و میڈیکل سروس، ٹیکسٹائل، کلاتھ ٹریڈ، ہوٹل، کلرک، ادب صحافت۔ آرکٹیک، آرٹ۔

**میزان (تلا)** کونسلر، ڈپلومیٹک، سرکس، پینٹنگ، کمرشل آرٹ، ایڈورٹائزنگ، انٹرنیشنل انڈسٹری، اسٹیٹ او کشنر، سیلزمین ٹیچر، لائبریرین۔

**عقرب (برشچک)** فزیالوجسٹ، سیاست، سیکرٹ سروس، ٹیکنیکل انڈسٹریز، انجینئرنگ ٹریڈ، مینوفیکچرر، کیمسٹ، انشورنس، بیورج، نیوی اور پولیس کی ملازمت۔

**قوس (دھن)** گورنمنٹ سروس، فارن سروس، ایجوکیشنل سروس، ایکسپورٹ ٹریڈ، ٹرانسپورٹ انڈسٹریز، شپنگ، ایڈورٹائزنگ، سرجن، صحافت، پبلشنگ۔

**جدی (مکر)** بلڈنگ ٹریڈ، آرکیٹیک، انجینئرنگ ٹریڈ، (خصوصا سول و مائننگ) اکاونٹنٹس، فرنیچر، ایگریکلچر، میڈیسن، فزیشن، قانون (خصوصا کمپنی لاء)

**دلو (کنبھ)** الیکٹرک و انجینئرنگ، ڈرافٹ مین، ریسرچ ورک لیبارٹری میں، سائنٹیفک کام، ایوی ایشن، فوٹوگرافی، مذہبی اور روحانی علوم، سول سروس، ایئر فورس، پبلشنگ۔

**حوت (مین)** سیلزمین، کیمیکلز ادویہ اور خوراک کی تجارت، اسٹاک ایکسچینج، انشورنس کمپنی، اکاؤنٹنٹ

آپ بھی جو کچھ کر رہے ہیں اس کا جائزہ لیں۔ کیا آپ کا کام آپ کے برج کے مطابق ہے؟ اگر ہے تو ضرور کامیابی ہوگی۔ اگر کام برج کے مطابق نہیں اور کامیاب ہیں تو نوٹ کر لیں اگر آپ کا کام برج کے مطابق ہوتا تو کامیابی اس سے کئی گنا زیادہ ہوتی۔

